بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جامعہ

زیر ادارت

مولنا اسلم جیراجپوری ڈاکٹر سید عابد حسین ایم اے پی ایچ ڈی

| جلد ۱۱ | بابتہ ماہ ستمبر - اکتوبر - نومبر ۱۹۲۸ء | نمبر ۳-۴-۵ |
|---|---|---|

فہرست مضامین

# قرون وسطیٰ کے یورپین مصنفین اور بانیٔ اسلام

ہمارے کرم فرما ڈاکٹر برکت علی صاحب ایم اے (علیگ) پی ایچ ۔ ڈی (برلن) نے کوئی تین سال سے زائد ہوئے انجمن اردو، برلن میں اپنے احباب کے سامنے مندرجہ بالا موضوع پر تقریر فرمائی تھی سامعین میں سے ایک صاحب نے اس کے نوٹ لئے تھے اور کچھ نوٹ فاضل مقرر نے تقریر میں مدد کے لئے خود لکھ لئے تھے۔ اول الذکر تو ہمارے قبضہ میں عرصہ سے تھے اب خوش قسمتی سے موخرالذکر نوٹ بھی مل گئے اور ان دونوں سے ڈاکٹر صاحب کی اس تقریر کی تقریباً پوری رپورٹ تیار ہوگئی۔ ہم نہایت خوشی کے ساتھ اسے صفحات جامعہ میں طبع کرتے ہیں اور متوقع ہیں ہمارے فاضل دوست آئندہ رسالہ جامعہ کو اپنے گرانقدر علمی مضامین سے مزین فرماتے رہیں گے۔

جب ہم ان گہرے تعلقات اور روابط پر نظر کرتے ہیں جو قرون وسطیٰ میں مسلمانوں اور عیسائیوں کے درمیان تھے تو بظاہر یہ امر مشکل معلوم ہوتا ہے کہ ہم اسلام کے متعلق ان عجیب و غریب خیالات اور افکار کی وجوہ بتا سکیں جو قرون مظلمہ کے مصنفین اپنی بد دیانتی سے اختراع کرتے اور انتہائی جوش کے ساتھ جن کی نشر و اشاعت کرتے تھے لیکن اس عجیب منظر کی حقیقت تحقیق اور تلاش کے سامنے بے نقاب ہوجاتی ہے۔

ابتدا میں جب کہ اسلام نے حدود عرب سے باہر قدم نکالا تو ہمیں اسلام اور نصرانیت دست و گریباں نظر آتے ہیں لیکن اسلام کی فتوحات کے بعد ہی صلیب و ہلال کی آویزش کم ہوگئی اور اچھے تعلقات قائم ہوگئے۔ یہاں میں ان اجتماعی تعلقات کا ذکر نہیں کروں گا جو عرب اور رومیوں میں تھے اور نہ ان گہرے اثرات کا جو اسلام اور نصرانیت نے ایک دوسرے پر چھوڑے۔ بنو امیہ کی صلح جویانہ اور روادارانہ حکمت عملی ایسی تھی کہ اس سے برانگیختہ جذبات دب گئے اور تعلقات استوار ہوگئے۔ اسلام عیسائیوں کی نظر میں باستثنائے معدودے چند ایک ناقابل فہم چیز رہا اور محمد صلعم کی ذات موجودہ زمانہ تک

یورپین ادبیات میں ایک بعید از فہم، مبہم اور خیالی درجہ سے زیادہ کوئی رتبہ حاصل نہ کر سکی۔ اسلام اور محمد صلعم سے عدم واقفیت کی وجہ یہ قرار دینا کہ مواقع اور وسائل کی کمی تھی غالباً صحیح نہ ہوگا کیونکہ بازنطینیوں و مسلمانوں سے نہ صرف مڈبھیڑ ہوئی بلکہ دونوں کے درمیان نہایت عمدہ تعلقات قائم ہو گئے۔ اس کے علاوہ بارہویں صدی کے اول نصف سے عربوں کی تمام اہم تصانیف اور تالیفات جو انہوں نے فلسفہ، طب، ہیئت اور ریاضی میں کی تھیں لاطینی میں ترجمہ ہو چکی تھیں۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ نصرانیوں میں ایسے اشخاص ضرور تھے جو عربی میں کافی مہارت رکھتے تھے۔ اس سلسلہ میں سب سے پہلا شخص جو ہمارے سامنے آتا ہے وہ ریانڈ (Raymond) ٹولیڈو (Toledo) کا آرچ بشپ ہے (۱۱۳۰ - ۱۱۵۰) جس نے مترجمین کی ایک جماعت تنظیم دی اور اُنکا سرپرست گونڈسلاوی (Dominican Gondeslavi) کو مقرر کیا۔ لہٰذا اُدمیوں کے علاوہ "ایک طرف یورپ ہسپانیہ کے ذریعہ اور بالخصوص ٹولیڈو کے ذریعہ مسلمانوں سے روشناس ہوا اور دوسری طرف صقلیہ اور حکومت نیپلز کی وساطت سے" لیکن باوجود ان تمام آسانیوں کے جو قرون وسطیٰ کے عیسائیوں کو اسلام اور اُس کے بانی کے صحیح حالات معلوم کرنے کی حاصل تھیں ہم تعجب کے ساتھ دیکھتے ہیں کہ وہ لفظ محمدؐ کے نام سے بھی بیگانہ ہیں۔ کیونکہ قرون وسطیٰ کے ادبیات میں کہیں "ماپ ہومت" کہیں "باپ ہومت" اور کہیں "بافوم" نظر آتا ہے۔ اس کے علاوہ صدیوں تک نصرانی رسول اکرمؐ کو مسلمانوں کا خدا سمجھتے رہے جو انسان قربانی سے خوش ہوتا ہے۔ اگر ہم ان تمام آزاد خیالات کا خاکہ پیش کریں جو عیسائی نبی کریمؐ کے متعلق رکھتے تھے تو ایک عرصہ درکار ہوگا۔ ٹرپن (Turpin) کے بیان سے کہ جس نے ایک سنہری بت "ماہم" کی کیڈز (Cadiz) میں پرستش ہوتی ہوئی دیکھی تھی اُس وقت تک جبکہ ناقدین حیات رسولؐ کو ایسی چیزیں نظر آئیں کہ وہ اُنکے دعوے نبوت کے ماننے پر مجبور ہوئے۔ لہٰذا اُن دلچسپ قصص و حکایات کا مختصر خاکہ آپکے سامنے پیش کیا جائے گا۔ اس میں شک نہیں کہ اس گروہ میں جیسا کہ بعد میں واضح ہوگا ایسے مصنفین بھی شامل تھے جیسے نکالڈس (Nicoldus) یا جیسے پادری ولیم طرابلسی جو اُس وقت کے عام تعصب سے بالاتر تھے اور جنہوں نے محمد صلعم کی ذات میں ایک "خادع" اور "فریب کار" "دغاباز" (نعوذ باللہ) سے کچھ بہتر دیکھا تھا لیکن قرون وسطیٰ کا بے تعصب

سے بے تعصب مصنف بھی نہایت بُری لغزش کھاتا ہے جب وہ نفس اسلام کے متعلق اپنے آرا۔ کا اظہار کرتا ہے۔

جب ہم محمد صلعم کے متعلق ایک باخبر ہسپانی پادری یولوجیس (Eulogius) ساکن قرطبہ کا بیان پڑھتے ہیں تو ہماری حیرت کی کچھ انتہا نہیں رہتی۔ اس کے بیان کے مطابق نبی کریم نے اپنے تابعین یا صحابہ سے اعلان کیا تھا کہ وہ وفات سے تین دن بعد جی اٹھیں گے اور آسمان پر فرشتوں سے اٹھائے جائیں گے لیکن ہمارا فاضل پادری لکھتا ہے "کہ اس کے بجائے کتے اس کی سڑی ہوئی لاش کو کھا گئے" یہاں اس کا تذکرہ کر دینا بے محل نہ ہوگا کہ (Eulogius) نے اپنی عمر کا بیشتر حصہ مسلمانوں میں گذارا تھا اور اُسے حق و صداقت کے معلوم کرنے کی ہر قسم کی سہولت فراہم تھی اگر وہ ایسا کرنا چاہتا لیکن وہ نہایت سادہ لوئی سے اعتراف کرتا ہے کہ اُسکا تمام علم اس موضوع خاص پر ایک لاطینی قلمی نسخہ سے لیا گیا ہے جو اتفاقاً (Pampeluna) میں اس کے ہاتھ آ گیا تھا۔ ہمیں اب اس عجیب وغریب ناواقفیت یا غلط فہمی کے اسباب کی تلاش میں نکلنا چاہیے جو قرون وسطیٰ کے عیسائی اسلام اور اُس کے بانی کے متعلق رکھتے تھے۔ ہماری رائے میں یہ کئی اسباب کا نتیجہ تھی لیکن اصلی علت العلل ہمیں اُس محیط الکل اور ہمہ گیر اثر میں ڈھونڈنی چاہیے جو "کلیسا" قرون مظلمہ کے لوگوں کے قلوب پر رکھتا تھا۔ اسلام کی محیر العقول ترقی نے یورپ کو آنے والے خطرے سے آگاہ کر دیا تھا اور عوام الناس اس سے کتنے ہی بے حس کیوں نہوں لیکن دوربین نگاہیں صاف دیکھ رہی تھیں کہ اسلام عیسائیت کا ایک خطرناک حریف ہے۔ اس خطرہ سے کامل آگاہی نے شعلہ بھڑ دیا اور کیتھولک کلیسا ایک حریف کی حیثیت سے مقابلہ میں آ گیا۔ اسلام اپنے ابتدائی دور میں مؤید من اللہ نظر آتا ہے کیونکہ جب کبھی اور جہاں کہیں اسلام کا پھریرا اڑایا گیا فتح وکامرانی مسلمانوں کا قدم چومتی تھی۔

مرور زمانہ کے ساتھ یہ خطرہ عیسائیت کے خلاف اور شدید ہوتا گیا اور ہر طرف سے نگاہیں ایک ایسی قوت کو تلاش کرنے لگیں جو اسلام کی روز افزوں ترقی کو روک سکے۔ رانکے (Ranke) اپنی مخصوص تاریخی بصیرت کے ساتھ اس وقت تک صورت حالات کا نقشہ بدیں الفاظ کھینچتا ہے۔ "ہمیں جرمن کے نصرانیت قبول کرنے کو محض مذہبی اعتقاد اور تعلیم کے نقطہ نظر سے نہیں دیکھنا چاہیے۔ یہ دونوں چیزیں

کتنی ہی اہم کیوں نہوں لیکن دنیا کی تاریخ کے لئے یہ نہایت ضروری بات تھی کہ اسلام کے خلاف ایک حریف قوت پیدا کیجائے کیونکہ اسلام برا عظم یورپ میں برابر پیش قدمی کرتا جا تا ہے ؟"

کلیسا جو اُن خطرات سے باخبر تھا جو عیسائیت کو اسلام کی طرف سے پیش تھے یقیناً اور فطرۃً اسلام کے ساتھ جائز سلوک کرنے پر مشکل ہی سے مائل ہو سکتا تھا۔ اور اگر ہم اس عجیب و غریب اثر کو بھی پیش نظر رکھیں جو کلیسا قرون وسطیٰ کے نصرانیوں کی زندگی اور انکے ادبیات پر رکھتا تھا تو ہمارا تعجب غائب ہو جاتا ہے اور ہم اسلام کے مسخ شدہ مفہوم کو جو قرون وسطیٰ کے نصرانیوں میں عام تھا۔ اُس وقت کے حالات کا ایک فطری اور جائز نتیجہ سمجھنے لگتے ہیں۔

ہمیں اس حقیقت کو نظر انداز نہیں کرنا چاہئے کہ مغربی یورپ نے اسلام کے متعلق اپنا اصلی اور ابتدائی علم ایک نہایت غیر موثق ذریعہ سے حاصل کیا ہے یعنی کہ بازنطینی رومیوں سے۔ رومیوں کا اسلام کو حقارت اور دشمنی سے دیکھنا نہایت آسانی سے سمجھ میں آجاتا ہے۔ اگر ہم یہ یاد رکھیں کہ مسلمانوں نے اپنے ابتدائی دور فتوحات میں بازنطینیوں کو شام و مصر جیسے زرخیز خطوں سے محروم کر دیا تھا اور اُن کا اقدام برابر جاری تھا لیکن یہ واقعہ بھی انکی نظر میں اتنا نفرت انگیز اور حقارت آفریں نہ تھا جتنی کہ اسلام کی شدید توحید جو بازنطینی شرک کے مقابلہ میں تاباں و درخشاں تھی۔ اسلام انکی نظر میں ایک سخت حریف اور خطرناک دشمن کی حیثیت رکھتا تھا۔ رومی اگرچہ اپنی سیاسی کمزوری کا احساس رکھتے تھے لیکن اسلام کے حملوں کو روکنے کی سکت انہیں باقی نہ تھی جو اسلام اُن کی سرزمین اور عقائد پر برابر کر رہا تھا جبکہ خلافت بغداد ضعیف اور کمزور ہو گئی اور ترک علمبرداران اسلام کی حیثیت سے میدان میں آئے تو نصرانیت اور اسلام کی باہمی جد و جہد میں ایک نیا دور شروع ہوتا ہے۔ مغربی کلیسا نے جو "مشرقی سلطنت" کی بقا کے لئے اتنا فکر مند نہ تھا جتنا کیتھولک مذہب اور عقائد کی اشاعت کے لئے۔ بظاہر ان مظالم کا بدلہ لینے کے لئے جو ترکوں نے نصرانیت پر کئے تھے لیکن درحقیقت اسلام کی روزافزوں قوت کو روکنے کے لئے حروب صلیبیہ کو ترتیب دیا۔

حقیقت یہ ہے کہ گرگیری ہفتم Gregory کے زمانہ سے یورپ کو مشرق کی طرف دھکیلنے اور اسکا فرد ...

کو آغوش کلیسا میں لانکی تدبیر نہایت خاموشی سے صورت پکڑ رہی تھی لیکن گرگیری اُن مخالف قوتوں کی وجہ سے جو کلیسا میں موجود تھیں اپنی کوششوں میں کامیاب نہو سکا اور یہ شرف وجلال اربن ثانی کے لئے مقدر تھا کہ اس منصوبہ کو عملی جامہ پہنائے اور ارض مقدس کی فتح کے لئے جنگ جوؤں اور محاربین کا ایک غیر مختتم سلسلہ جاری کردے۔ تاکہ ارض مقدس پر جان دینے کے لئے سر بکف سپاہیوں کی ایک فوج کثیر ہمیشہ کلیسا کے پاس موجود ہے۔ ارکان کلیسا اور اسکے پیروان اسلام کے خلاف نہایت دریدہ دہنی اور بے باکی سے دروغ بیانی اور تہمتیں تراشتے تھے۔ وہ تصویر جو (Theophanes) نے محمد صلعم کی کھینچی ہے۔ حروب صلیبیہ کے واعظین کے لئے برے خط وخال رکھتی تھی لہذا اب خاص آب ورنگ اور زیادہ گہرے خطوط میں تصویر کھینچی گئی۔ مسلمانوں پر نہایت بے بنیاد الزامات لگائے گئے اور کہا گیا کہ مسلمان نصرانی معبدوں کی نہایت بے حرمتی کرتے ہیں اور اس طرح سے حروب صلیبیہ کے مؤلفین نے اسلام و نصرانیت کی جد وجہد کو زندہ رکھا۔ ایک چھوٹے حادثہ کو جو انطاکیہ پر قبضہ کرتے وقت واقع ہوا (Raymond of Agiles) ایسے الفاظ میں بیان کرتا ہے جن سے اُن نفرت آمیز جذبات کا پتہ چلتا ہے جو عیسائی مسلمانوں کے خلاف رکھتے تھے۔

متقی اور پرہیزگار (Raymond) رقمطراز ہے "ہماری طویل تکالیف ومصائب کے بعد ایک مسرت انگیز اور فرحت بخش واقعہ ظہور پذیر ہوا یعنی ترکی سواروں کا ایک دستے کو جو تعداد میں تین سو سے زائد تھا صلیبی محاربین نے گھیر لیا اور ایک چٹان پر سے گرا دیا۔ کیا ہی خوش کن نظارہ تھا اگرچہ گھوڑوں کے نقصان کا ضرور افسوس ہے۔"

پیشتر اس کے کہ ہم نبی کریم کی اُس زندگی کیطرف متوجہ ہوں جس کو قرون وسطیٰ کے عیسائی مصنفین نے پیش کیا ہے یہ نہایت دلچسپ ہوگا کہ بحیرا کے واقعہ کو بے نقاب کیا جائے اور اسکی اصلی حقیقت واضح کیجائے۔ کیونکہ تمام عیسائی مصنفین اس حقیقی یا خیالی بحیرا کا ذکر بڑی خوشی سے کرتے ہیں۔ واحدی کی کتاب "اسباب النزول" میں یہ حکایت بالکل اپنی سادی شان میں نظر آتی ہے۔

"جب ابوبکر اٹھارہ اور محمد صلعم بیس برس کے ہوئے تو محمد شام کی طرف ابوبکر کے ساتھ تجارتی سفر پر گئے اور راستہ میں ایک درخت کے سایہ میں اترے۔ ابوبکر ایک راہب کے پاس گئے اور ایک بیچ

مذہب کی بابت دریافت کیا۔ راہب نے اُس شخص کا حال دریافت کیا جو درخت کے سایہ میں بیٹھا تھا ابو بکر نے جواب دیا۔ محمد بن عبداللہ۔ راہب نے اس پر جواب دیا کہ خدا کی قسم وہ نبی ہے۔ کیونکہ لکھا ہے کہ کوئی دوسرا شخص سوائے ایک نبی کے حضرت عیسیٰ کے بعد اس درخت کے نیچے نہیں بیٹھے گا۔ اسکا ابو بکر پر بہت اثر ہوا اور وہ حق کے قائل ہو گئے اور واپسی پر محمد صلعم کو کبھی اکیلا نہ چھوڑا۔

یہ روایت "مواہب" اور "حلبی" میں بھی ملتی ہے اور ابن عباس تک جو حدیث گھڑنے میں مشہور ہیں اور جن کا سال وفات ۶۸ھ ہے مرفوع ہوتی ہے۔ "اصابہ" میں بھی اسکا ذکر موجود ہے لیکن وہ عبدالغنی الثقفی کی تفسیر سے ماخوذ ہے۔

ان تینوں تصانیف میں جن کا ابھی ذکر ہوا ہے ہم راہب کے نام بحیرا یا بُحیرا دیکھتے ہیں۔ یہ پہلا حاشیہ ہے جو اس پر چڑھایا گیا ہے۔ اب ہمیں دیکھنا چاہیئے کہ ابن اسحاق اس بارے میں کیا کہتے ہیں۔ اور کیونکر رنگ آمیزی کرتے ہیں۔

ابوطالب ایک قافلہ کے ساتھ شام جانیوالے تھے۔ جب وہ چلنے لگے تو محمد صلعم انکو چمٹ گئے اور ابوطالب کا دل بھر آیا۔ ابوطالب نے کہا بخدا میں انکو اپنے ساتھ لے چلوں گا اور ان سے کبھی جدا نہ ہوں گا۔ چنانچہ وہ روانہ ہوئے اور ایک راہب کی خانقاہ کے پاس سے گزرے جس کا نام بحیرا تھا۔ وہ پہلے بھی اس راستے گزرے تھے مگر راہب نے کبھی التفات نہ کیا لیکن اس مرتبہ اُس نے انکی دعوت کی کیونکہ اُس نے اپنی خانقاہ سے دیکھ لیا تھا کہ ایک بادل نبی کریم کے سر پر سایہ کئے ہوئے تھا۔ اور جب وہ درخت کے نیچے آرام کر رہے تھے تو درخت کی ٹہنیاں انکی حفاظت کے لئے جھک گئی تھیں۔ کھانے کے وقت محمد صلعم تشریف نہ لائے لیکن بحیرا نے باصرار کھانا کھلایا۔ کھانے کے بعد بحیرا نے کہا کہ لات و عزیٰ کا واسطہ میرے چند سوالوں کا جواب دو جس پر محمد صلعم نے کہا کہ لات و عزیٰ کی قسم نہ کھاؤ کیونکہ خدا کی قسم ان بتوں سے زیادہ میری نگاہ میں کوئی چیز نفرت انگیز نہیں ہے۔ پھر اس نے خدا کا واسطہ دیکر کئی چیزوں کے متعلق دریافت کیا اور مہر نبوت دیکھی اور وہ سب ٹھیک نکلیں۔ پھر وہ ابوطالب کیطرف متوجہ ہوا اور پوچھا کہ اس بچہ سے تمہارا کیا رشتہ ہے۔ انہوں نے جواب دیا یہ میرا لڑکا ہے۔ اس پر بحیرا نے جواب دیا تمہارا لڑکا نہیں۔ کیونکہ بچہ کا باپ زندہ نہیں ہو سکتا۔ پھر ابوطالب

نے کہا یہ میرا بھتیجہ ہے۔ اور اس کے باپ کا کیا ہوا؟ اسکا انتقال ہوگیا جبکہ محمد صلعم کی والدہ حاملہ تھیں " اسپر بحیرا نے جواب دیا کہ اب تم نے سچ بولا ہے۔ لہذا تم اس بچہ کو لیکر گھر جاؤ اور یہودیوں سے اس کو بچاؤ کیونکہ اگر وہ اس کو میری طرح پہچان لیں گے تو نقصان پہنچائیں گے کیونکہ تیرا بھتیجہ کسی دن ایک بلند مرتبہ حاصل کرے گا "

طبری کے بیان کے مطابق محمد صلعم کی عمر اس وقت ۹ سال کی تھی۔ دوسری بات قابل غور ہے کہ ہم طبری میں پڑھتے ہیں کہ راہب نے ابوطالب سے یہ کہا کہ انکو رومیوں سے بچاؤ کہ یہودیوں سے جیسا کہ ابن اسحاق کا بیان ہے۔

مسعودی میں یہ قصہ اس طرح سے ہے کہ بحیرا فترۃ کے زمانہ میں بھی زندہ تھا۔ وہ نصرانی تھا اسکا نام نصرانی کتابوں میں سرجس یا Sergius ہے۔ جب محمد صلعم ابوطالب۔ ابوبکر اور بلال کیساتھ شام گئے تو انکی عمر تیرہ سال کی تھی۔ بحیرا نے چلتے وقت کہا کہ اس بچہ کو اہل کتاب سے بچانا۔ یہ سنکر ابوطالب انکو لیکر مکہ واپس چلے آئے "

ابن الاثیر میں تمام قصہ اسی طرح پر درج ہے جس طرح طبری میں۔ حقیقت میں یہ تمام قصہ ابن عباس کے تخیل کا نتیجہ ہے۔ یہ پہلی صدی ہجری میں تاریخ کے اوراق پر آیا ہے لیکن نصف صدی پہلے سے یہ قصہ مسلمانوں میں مشہور تھا کیونکہ ہم دیکھ چکے ہیں کہ سب سے اول بیان راہب کے نام کے متعلق خاموش ہے پہلے بیان میں راہب نے ابوطالب سے یہ کہا کہ اس بچہ کو یہودیوں سے بچانا۔ دوسرے بیان کے مطابق عیسائیوں سے بچانے کی فرمائش ہے۔ ایک بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ محمد صلعم کی عمر اس وقت ۹ سال تھی ایک میں تیرہ اور ایک میں انیس بیان کیجاتی ہے۔

قرون وسطیٰ کے مصنفین کے نقطہ نظر سے محمد صلعم نہ صرف ایک جھوٹے نبی نوجوانوں کے بہکانے والے تھے بلکہ ایک نہایت دغاباز شخص تھے جو کمزوروں کو دنیاوی لذائذ میں پھنسا کر حق وصداقت سے منحرف کردیتے تھے۔ اسکا ذکر پہلے ہوچکا ہے کہ اپنے ذاتی فوائد کی خاطر کیسی کیسی تہمتیں اسلام کے خلاف تراشتے تھے لیکن وہ اسلام کے ساتھ عجیب وغریب اصول منسوب کرنے میں کتنے ہی بےباک کیوں نہوں انکو اتنی جرأت نہ تھی

کہ وہ اسلام اور نصرانیت کے مشترک مسائل سے انکار کر سکیں لہٰذا اس مشکل کا حل یہ سوچا گیا کہ ایک بے بنیاد دعوے تیار کیا گیا کہ محمد صلعم از روئے پیدائش نصرانی تھے۔ ہمیں اب (Theophanes) کی طرف متوجہ ہونا چاہئے جس نے اسلام اور اسکی تعلیمات کے متعلق سب سے پہلے لکھا ہے اور جس کی تحریرات کو (Anastasius) نے اپنی "تاریخ کلیسا" میں بعینہٖ نقل کیا ہے۔ اس میں محمد صلعم کے متعلق جو فسانے قرون وسطیٰ میں تیار کئے گئے تھے انکی تمام امتیازی خصوصیات آجاتی ہے۔ تاریخ، روایت فسانہ، ظن وتخمین اور رجماً بالغیب کا ایک نہایت اچھا مجموعہ ہے۔ ہمیں اس میں محمد صلعم کی مسکنت وغربت۔ خدیجہ سے شادی اور تجارتی سفروں کا حال ملتا ہے جو سب تاریخی واقعات ہیں لیکن ساتھ ہی ہمیں یہ بے بنیاد بیان بھی ملتے ہیں کہ یہودیت اور نصرانیت کا مطالعہ نبی کریم نے انکی مذہبی کتابوں سے کیا تھا۔ اس مقام پر ہم اس فسانے سے بھی روشناس ہوتے ہیں جن کا ذکر عیسائی مصنفین نہایت ذوق وشوق سے کرتے رہے ہیں کہ محمد صلعم نے جبریل سے تعلق کا قصہ اس لئے گھڑا تاکہ حضرت خدیجہ کا شک اس بارے میں رفع ہوجائے کہ انکے خاوند کو مرگی کے دورے آتے ہیں Theophanes کے بیان کے مطابق ایک پادری جو بداعتقادی کی وجہ سے کلیسا سے خارج کردیا گیا تھا خدیجہ کے عاشق کے لباس میں جلوہ نما ہوتا ہے۔ مگر بعد میں دونوں میں راضی نامہ ہوگیا اور پادری نے ازراہ کرم محمدؐ کے دعوے نبوت کو تسلیم کرلیا اور بہت کارآمد ثابت ہوا۔ یہ امر بھی قابل غور ہے کہ اگرچہ گیارہویں صدی سے اسلام اور اس کے متعلقہ مسائل پر برابر کتابیں لکھی جارہی ہیں لیکن وہ تمام مجادلانہ اور مناظرانہ حیثیت رکھتی ہیں لہٰذا اس نوعیت سے تمام کتابیں عجیب وغریب اکاذیب اور اباطیل کا مجموعہ ہیں اور غالباً محمد صلعم کی زندگی یا اسلام کے سمجھنے کی کبھی بھی کوشش نہیں کی گئی۔ یہاں یہ بتادینا بے موقع نہ ہوگا کہ عین اس وقت جبکہ Raymond. (Archbishop of Toledo) عربی تصانیف کا جو فلسفہ پر تھیں ترجمہ کروا رہا تھا Peter the Venerable of Cluni قرآن اور اسلامی دینیات کے تراجم حاصل کرنے میں مصروف تھا۔

Peter the Venerable of Cluni جو کیتھولک کلیسا کا نہایت زبردست حامی تھا وہ شکایت کرتا ہے کہ تغیر کافی حد تک ہے کہ ہم اسلام کے خلاف جدوجہد جاری نہیں رکھ سکتے اور عیسائیوں کی ملامت کرتا ہے

مطلوبہ مواد اسلام کے خلاف اتنک جمع کرنے سے قاصر رہے ہیں لہٰذا وہ اب باقاعدہ کوشش کرتا ہے اور اس غرض سے وہ قران کا ترجمہ لاطینی میں کرواتا ہے۔ اس اول ترجمہ کی تاریخ بھی دلچسپی سے خالی نہیں ہے شاید اس کو ترجمہ کے لفظ سے تعبیر کرنا موزوں نہوگا کیونکہ (Robert) نے حامل المتن ترجمہ نہیں کیا ہے بلکہ "عربی متن کا لب لباب اپنے الفاظ میں دیدیا ہے"۔ (Robert) کی زندگی کے حالات بہت کم معلوم ہو سکے ہیں۔ صرف اتنا پتہ چلتا ہے کہ اس نے فرانس، اٹلی، دلماشیا اور یونان سے ایشیا کا سفر کیا جہاں اس نے عربی زبان کی تحصیل کی۔ ۱۱۳۶ء میں وہ بارسیلونا میں مقیم تھا جہاں اُسے (Plato of Trivoli) کی سرپرستی حاصل تھی اور ۱۱۴۱ء سے ۱۱۴۳ء تک وہ عربی کی تحصیل میں مصروف رہا۔ بعد میں وہ Pampe (Archdeacon of luna) ہوگیا۔ ۱۱۴۱ء میں Peter theVenerable نے Robert and Hermann کی خدمات حاصل کیں تاکہ چند عربی کتب کا ترجمہ کرائے بالآخر چار کتابیں شائع کی گئیں جن کی پیٹر نے خود اپنے قلم سے ایک دیباچہ لکھا۔ ان چاروں ترجموں کی مدد سے Robert نے اسلام کے خلاف ایک تصنیف تیار کی "Chronica mendosa et ridiculsa Saracenorum" جس میں حضرت صلعم کے حالات زندگی خلفاء اربعہ کی تاریخ اور واقعہ کربلا قلبند کئے قرآن کا ترجمہ۔ مترجم کے دیباچہ کے ساتھ Peter the Venerable کے نام کے ساتھ معنون کر دیا۔

Robert خود کہتا ہے کہ اس نے قرآن کا ترجمہ ۱۶ جولائی اور ۳۱ دسمبر ۱۱۴۳ء کے درمیان ختم کیا۔

Peter the Venerable کی تصانیف کے شائع ہوتے ہی اسلام کے خلاف مجادلہ اور مناظرہ کا دروازہ کھل گیا۔ اور یہی ایک ماخذ اور سرچشمہ ہے جس سے قرون وسطیٰ کے نصرانیوں نے اسلام کے خلاف مواد حاصل کیا اور اسلام کے متعلق رائے قائم کی۔ اس کی تصانیف کے بعد سے یورپ کی تمام زبانوں میں اسلام کے خلاف سب وشتم کا ایک غیر متناہی سلسلہ شروع ہوگیا۔ بعض مصنفین نے نبی کریم اور اسلام کے خلاف نظم میں بھی طبع آزمائی کی ہے مثلاً Walter of Sens نبی کریم کے خلاف لاطینی نظم میں اور

Alexander Du Pont نے فرانسیسی نظم میں گلفشانی کی ہے۔ قرآن کا وہ ترجمہ جس کو رابرٹ نے کیا تھا قرون وسطیٰ میں متداول اور معروف تھا۔ Alberich (of Irois Fontaines) جو تیرہویں صدی میں تھا اس ترجمہ سے واقف تھا لیکن اسلام کی مخالفت میں اُس نے اُس ترجمہ سے بہت کم مدد لی ہے۔ اسلام کے خلاف اکثر رسالے مباحثے کی صورت میں ملتے ہیں جو عیسائی اور نصرانی علما میں ہوئے تھے۔ اس میں شک نہیں کہ مباحثے ہوئے تھے اور اکثر ہوتے تھے مثلاً ایک مذہبی مناظرہ ۱۲۰۷ء میں حلب میں ہوا جس میں سلطان صلاح الدین کا ایک لڑکا بھی موجود تھا۔ عیسائیوں کی طرف سے جارج نامی راہب مباحث تھا۔ Raymond Lullus بھی ایک مذہبی مناظرہ کی خبر دیتا ہے جو Bngia مقام پر ۱۳۰۷ء میں ہوا۔ اس مباحثہ میں ایک یہودی، ایک عیسائی اور ایک مسلمان یکے بعد دیگرے ایک لا مذہب شخص کے سامنے اپنے اپنے مذاہب کی تلقین کرتے ہیں لیکن وہ لا مذہب تمام شواہد پر غور و خوض کرنے کے بعد نصرانیت قبول کر لیتا ہے۔

لیکن سب سے زیادہ گندہ اور بے بنیاد الزام جو قرون وسطیٰ کے مصنفین مسلمانوں پر لگاتے ہیں وہ بت پرستی کا ہے۔

کیسی عجیب و غریب بات ہے کہ ہم سے بار بار کہا جاتا ہے کہ مسلمان محمد صلعم کو خدا سمجھتے ہیں اور اُس کی پرستش کرتے ہیں۔ حروب صلیبیہ کا ایک مشہور مصنف ایک مسلمان کے منہ سے یہ کہلواتا ہے کہ "Belief in Mohd & our other Gods" چند مصنفین محمد صلعم کو ملاحدین کا خدا کہتے ہیں جس کی روزانہ پرستش کی جاتی ہے۔ (Arnold of Lubeck) میں جنگ Hittin کے بعد سلطان صلاح الدین اسیر شدہ شہزادے سے یوں خطاب کرتا ہے "کہ تو نے میرے زور بازو کو میرے خدا محمد کی بدولت محسوس کیا" اور ایک نصرانی Knight اُس کا جواب ان الفاظ میں دیتا ہے "کہ اُس محمد کو جس کو تو خدا کہتا ہے ہم حقارت سے دیکھتے ہیں۔ اُس کی تکذیب کرتے ہیں اور اُس پر لعنت بھیجتے ہیں" The Sum of False Turpin کے بیان کے مطابق چارلس اعظم Charles the Great کے اسپانیہ پر حملہ کے وقت محمد صلعم مسلمانوں کا خدا سمجھا جاتا تھا اور Mathew Paris (

کے خیال کے مطابق مسلمان محمدؐ کی اسی طرح پرستش کرتے تھے جیسے کہ عیسائی حضرت عیسیٰ کی جب inored یروشلم کی فتح کے بعد اُس مسجد میں داخل ہوا ہے جو گرجا کی جگہ بنائی گئی تھی تو اُس نے محمدؐ کا اتنا ذرنی نقرئی بت دیکھا کہ چند آدمی اُس کو مشکل سے اٹھا سکتے تھے ۔ اس کے علاوہ Jacob of Nitroy تو یہاں تک کہتا ہے کہ بیت المقدس پر جب کبھی بھی مسلمانوں کا قبضہ ہوا تو محمدؐ کا بت گرجا میں لاکر رکھا گیا اور عیسائیوں کا داخلہ روک دیا گیا۔ یہ بھی کہا گیا کہ مسلمان عیسائیوں کے خلاف جنگ کرنے سے پہلے اپنے ایک بت محمدؐ نامی سے مشورہ کر لیتے ہیں۔ بہرحال اس قسم کی بیہودہ روایتیں قرون وسطیٰ میں عام طور سے رائج تھیں اور انکے اسباب کے متعلق گذشتہ اوراق میں اشارہ کیا جا چکا ہے۔

Ginbert of Nogenl نے پہلی مرتبہ ان تمام منتشر روایتوں کو ایک جگہ جمع کیا ہے لیکن وہ نہایت دیانتداری سے اعتراف کرتا ہے کہ اُس کی تمام تصانیف زبانی روایتوں پر مبنی ہے۔ اُس غریب کو اس کا بھی علم نہ تھا کہ نبی کریمؐ کونسی صدی میں تھے مگر ( Ginbert ) خود لکھتا ہے کہ "محمدؐ کسی بعید ماضی میں نہ ہونگے کیونکہ ایک پادری نے اُس کی بداعمالیوں کے خلاف لکھا ہے"( Ginbert ) کے بیان کے مطابق محمدؐ کی زندگی کے خاص خاص واقعات یہ ہیں:۔

ایک راہب نے جس کی دیانت مشکوک اور جس کا ایمان متزلزل تھا اسکندریہ کی قسیسیت کے لئے کوشش کی اور ناکام رہا۔ اُس پر اُس نے کلیسا سے بدلہ لینا چاہا اور گوشہ نشینی اختیار کر لی۔ شیطان نے اُس کے کان میں یہ پھونک دیا کہ اس شیطانی ارادہ کی تکمیل کے لئے اس نوجوان کا انتظار کرو جو تمہارے پاس عنقریب آئے گا۔ راہب نے جو خوب جانتا تھا کہ اس کام کے لئے کیونکر اس نوجوان کو اپنے ساتھ ملائے اس کی خدیجہ سے شادی کرادی اور خدیجہ نے راہب کے یہ کہنے سے کہ محمدؐ ایک پیغمبر ہو ایک غریب نیچ ذات کے خاوند کو قبول کر لیا لیکن تھوڑے ہی عرصہ بعد محمدؐ کو مرگی کے دورے آنے لگے اور خدیجہ سہمی ہوئی راہب کے پاس گئی لیکن راہب نے خدیجہ کو سمجھا دیا کہ یہ مرگی نہیں ہے بلکہ نزول وحی کے وقت محمدؐ کی یہ حالت ہو جاتی ہے اور رفتہ رفتہ محمدؐ کی شہرت پھیل گئی اور نبی کا درجہ حاصل کر لیا۔ راہب نے اب محمدؐ کو یہ صلاح دی کہ اپنی تعلیمات کے اصول ایک ضابطہ کی صورت میں پیش کرو اور انکی تصدیق ایک معجزہ کے ذریعہ کرو۔ چنانچہ محمدؐ نے

تین دن روزہ رکھنے کا حکم دیا گیا اور تب محمد نے ایک نہایت سنجیدہ جماعت کے سامنے اعلان کیا کہ عنقریب وحی نازل ہونیوالا ہے خبردار رہو۔ لوگ ہمہ تن منتظر تھے کہ اچانک ایک گائے جس کو محمد نے پہلے سے خوب سدھا رکھا تھا۔ مع ایک کتاب کے جو اس کے سینگوں کے درمیان رکھی ہوئی تھی ظاہر ہوئی اور محمد کے سامنے دوزانو بیٹھ گئی۔ اس واقعہ کے بعد سے ہمارا فاضل ( Ginbert ) کہتا ہے محمد کی رسالت اور نبوت کے متعلق کسی کو شک و شبہ باقی نہ تھا۔ اور نئی تعلیم جس کی تمام بنیاد کذب و فریب پر تھی لوگوں میں بہت جلد پھیل گئی۔ کتاب مذکور کے مضامین کے متعلق ہمارا مصنف اس کے علاوہ کچھ نہیں جانتا کہ اس کتاب سے لذائذ دنیوی، شہوت رانی اور خبائث و رذائل کا دروازہ ہمیشہ کے لئے کھول دیا۔ محمد کا انجام بھی اس تمام فسانہ کے مطابق ہی ہوا ہے کیونکہ ہم پڑھتے ہیں کہ ایک دن محمد تنہا جا رہا تھا کہ مرگی کا دورہ پڑا اور وہ زمین پر بیہوش گر پڑا۔ اتنے میں سوروں کا ایک غول آیا اور اسکی بوٹی بوٹی کر کے کھا گیا صرف ایڑیاں بچی رہیں۔

قرون وسطیٰ کے مصنفین کی رائے کے مطابق یہی واقعہ ہے جس کی بنا پر مسلمانوں پر سور کا گوشت حرام کیا گیا۔ ( Gimbert ) کی "سیرۃ محمد" کا یہ ایک مختصر خاکہ ہے۔

اب ہمیں ( Heldeben ) کی طرف متوجہ ہونا چاہئے جو ( Lemons ) کا عالم و فاضل پادری ہے۔ اور جو بعد میں Tours کا Archbishop سنہ ۱۱۳۳ء میں ہو جاتا ہے اس نے بھی محمد کی سیرۃ لکھی ہے اور اس میں فسانہ کا رنگ پایا جاتا ہے اپنے معاصرین کی طرح وہ بھی محمد کو گالیاں دیتا ہے لیکن محمد کی کامیابی کو ایک جادوگر کی مدد کیطرف منسوب کرتا ہے۔ وہ بھی متفق ہے کہ محمد کی لاش کو سور کھا گئے۔

بارھویں صدی کے اول نصف میں ( Walter of Sens ) نے ایک ایسی ہی نظم لکھی جس کا عنوان " Otia Walter, de Mohometa " تھا اس نے اسلام کی ترقی کا حال ایک مسلمان کے حوالے سے لکھا ہے جس نے مذہب نصرانیت قبول کر لیا تھا اور مشرقی فرانس میں سکونت اختیار کر لی تھی۔

اس مقام پر راہب کے فسانہ میں ترمیم شروع ہو جاتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ لوگوں کا ضمیر اس قصہ سے مطمئن نہیں ہوتا تھا کہ اسلام کا حقیقی بانی ایک باغی پادری ہو اور جس کے ہاتھ میں محمد ایک آلہ سے زیادہ حیثیت نہ رکھتا ہو۔ لہذا قرون وسطیٰ کی تصانیف کی یہ مشترک خصوصیت اب نظر انداز کر دی جاتی ہے (۵)

Idebert of Lemons میں راہب کی جگہ ایک جادوگر لے لیتا ہے۔ Walter of Sens میں راہب اب محمد کا روحانی مرشد نہیں رہتا بلکہ ایک منجم اور معبر کی حیثیت اختیار کر لیتا ہے۔

علاوہ ازیں ہم والٹر میں ایک نئی خصوصیت کا اضافہ دیکھتے ہیں۔ وہ ہمیں بتلاتا ہے کہ محمد کے پیرؤں اور ایرانیوں میں ایک لڑائی ہوئی تھی۔ محمد نے لڑائی کے روکنے کی بے انتہا کوشش کی لیکن جب اس نے دیکھا اس کے روکے لڑائی نہیں رکتی تو نہایت بزدلانہ میدان سے بھاگ گیا اور جنگل میں چھپ گیا۔ محمد اور خدیجہ کی شادی کو ایک نہایت گہری چال کا نتیجہ بتلاتا ہے۔

عیسائی مصنفین کی تصانیف میں محمد کو اکثر ایک پیدائشی غلام کہہ کر حق و انصاف کے گلے پر چھری پھیر دی گئی ہے۔ Heldebert of Lemons میں ہم پڑھتے ہیں کہ محمد نے اپنی رسالت کو ایک بیل کے ذریعہ ثابت کیا تھا۔ جس کو محمد نے پوشیدہ طریقے سے سدھایا تھا۔ یہ بیل اُنکے حکم کا تابع تھا جب وہ کہتے تب اٹھتا تھا اور جب بیٹھنے کا حکم دیتے تھے تب بیٹھ جاتا تھا۔ دوسرے مصنفین نے یہ کام ایک اونٹ سے لیا ہے جس کی گردن میں ایک کتاب بندھی ہوئی تھی لیکن Andrea Dandolo (Venice) میں ہم پڑھتے ہیں کہ نے ایک سفید کبوتر کو اس طرح سدھایا تھا کہ وہ اُنکے شانے پر آکر بیٹھ جاتا تھا اور اُن کے کان میں سے دانے چن چن کر کھاتا تھا۔ خدیجہ اُس کے بیان کے مطابق عرب کی ایک شہزادی تھی جس سے شادی کرنے کی وجہ سے محمد کو دنیاوی جاہ و جلال اور مرتبہ حاصل ہو گیا تھا۔ محمد کا دست راست ایک راہب (Sergius نامی تھا جو محمد کی مدد سے کلیسا کو نقصان پہنچانا چاہتا تھا) Dandolo کہتا ہے کہ محمد کے ایک دشمن نے اُن کو زہر دے کر مار ڈالا۔ اور اس کے بعد اُسکا قلم اس طرح گوہر ریز ہوتا ہے: "چونکہ محمد کو یقین تھا کہ وہ تین دن کے بعد آسمان پر اٹھا لیا جائیگا لہذا اُس نے اپنے متبعین اور پیروان اسلام کو تاکید کر دی تھی کہ اُن کی لاش کو تین دن تک دفن نہ کیا جائے۔ حکم کی تعمیل کی گئی لیکن متوقع معجزہ ظہور پذیر نہ ہوا بلکہ بارہ دن

فضول انتظار کے بعد اسکی متعفن اور سڑی ہوئی لاش دفن کرنی پڑی۔"

Gesta Imperatorum et Pontificum میں جس کو ٹامس باشندہ ٹسکنی نے ۱۲۷۸ء میں تصنیف کیا ہے ایک بہت بڑا مجموعہ ان افسانوں کا ملتا ہے۔ اس میں راہب، کبوتر، گائے الغرض سب کچھ موجود ہے۔ اور مصنف نے اُسکو دلچسپ بنانے کی غیر معمولی کوشش کی ہے۔ اس میں ایک پادری کو روشناس کرایا گیا ہے جو ایک کنوئیں میں بیٹھ کر لوگوں کو اسلام کی طرف ترغیب و تحریص دیتا تھا۔ محمد اس سے بدگمان ہو گیا اور اب اُس کو یہ فکر پیدا ہوئی کہ اس خطرناک دوست سے کیونکر رہائی حاصل کیجائے لہذا اُس نے ایک دن موقع پاکر کنوئیں کو بھروا دیا اور اپنے حریف سے چھٹکارا پایا۔ لیکن ان روایات، افسانوں، اور حکایات کا بہترین اور کامل ترین مجموعہ (Prince of Beauvais) کی تصنیف Speculum Historiale کے اُس حصہ میں ملتا ہے جو محمد کے بارے میں ہے۔ اسمیں محمد ایک تاجر بتلایا جاتا ہے جس نے اپنے تجارتی سفروں کے دوران میں نصرانیت اور یہودیت کے متعلق سطحی معلومات حاصل کر لی تھیں مگر ساتھ ہی وہ یہ بھی کہتا ہے کہ وہ ایک ہوشیار جادوگر تھا جس نے اپنے جادو کے ذریعہ خدیجہ جیسی مالدار عورت سے شادی کر لی۔ مصنف مذکور ہماری اطلاع کے لئے یہ بھی کہتا ہے کہ محمد نے اپنے تئیں مسیح موعود مشہور کر کے بہت سے لوگوں کو اپنا پیرو بنا لیا۔ اس کے بعد عام حکایات شروع ہو جاتی ہیں۔ کبوتر جو محمد کے کان میں بات کرتا تھا۔ سدھی ہوئی گائے جس کے سینگوں کے درمیان قرآن رکھا تھا۔ اور ایک گھڑا جس میں دودھ اور شہد بھرا تھا۔ علاوہ ازیں (Prince) اس مکالمہ کا ایک اقتباس دیتا ہے جو ایک عیسائی اور مسلمان کے درمیان ہوا تھا اور جسکو (Peter the Venerable of Cluni) نے اپنے لاطینی ترجمہ کے ساتھ یورپ میں شائع کرایا ہے۔ اس کے بیان کے مطابق محمد ایک غارت گر، قزاق، قاتل اور ہر انسانی اور خدائی قانون کا توڑنے والا ہے۔

(Prince of Beauvais) کی تصنیف کے اوراق پر کبھی کبھی حق و صداقت کی شعاعیں بھی نظر آجاتی ہیں لیکن اس موقع پر ہماری توجہ کا مستحق William of Tripoli ہے (Heldebert, Ginbert) اور Prince of Beauvais کے مقابلہ میں اسکا پایۂ علم کہیں بلند ہے۔ وہ اسلام اور اس کے بانی کے سمجھنے کی کوشش کرتا ہے وہ محمد کو فریب کار

اور دغاباز شخص نہیں سمجھتا اور نہ اُس کی تصنیف بے بنیاد الزاموں اور تہمتوں کا ایک طومار ہی لیکن وہ بحیرا راہب کے افسانے سے بے خبر نہیں ہے۔ اُس کو چند صحابہ کے نام بھی معلوم ہیں اور اسلام کے ابتدائی حالات نسبتہً معقول طریقے سے قلمبند کئے ہیں۔ لہذا ہمیں سننا چاہئے کہ ولیم اس بارے میں کیا کہتا ہے۔

"اُس سڑک پر جو شام سے مکہ کو جاتی ہے۔ سینا کے قریب ایک نصرانی راہب بحیرا رہتا تھا جس کے حجرہ میں اس سڑک سے گذرنے والے تاجر ٹہرا کرتے تھے۔ بحیرا نے ایک خواب میں دیکھا کہ تاجروں میں ایک عرب لڑکا آئے گا جس کو فطرت اور قسمت نے کلیسا کو نقصان پہنچانے کے لئے چن لیا ہے۔ بحیرا نے قرائن وعلائم سے معلوم کیا کہ وہ لڑکا محمدؐ ہے۔ بحیرا نے اُس پیشین گوئی کے خیال سے متاثر ہو کر یہ فیصلہ کیا محمدؐ کی تربیت ایک عیسائی لڑکے کی حیثیت سے کیجائے۔ چنانچہ جب محمدؐ راہب کے گھر کے صحن میں آیا تو اس کے نیچے اور بیت دروازے نہایت عالیشان ہوگئے جس سے محمدؐ کی آئندہ عظمت کا پتہ چلتا تھا۔ چونکہ محمدؐ کی پرداخت اور تربیت ایک عیسائی کی طرح ہوئی تھی لہذا محمدؐ کو اپنے قبیلہ کے لوگوں کی بت پرستی سے سخت نفرت پیدا ہوگئی۔ ایک نوجوان کی حیثیت سے محمدؐ نے تجارت کی غرض سے بہت سے سفر کئے اور اپنا کار متعلقہ نہایت دیانتداری سے انجام دیا۔ اُس کے آقا کی موت نے اور خدیجہ سے اُسکی شادی کے واقعہ نے اُس کو ایک بڑا آدمی بنا دیا۔ عرب کے بہت سے لوگ اُس کے گرد جمع ہوگئے لیکن دس اشخاص اور سب سے زیادہ ابوبکر اس سے گہرا رشتہ رکھتے تھے۔ لیکن اُس کے دوست بحیرا کی دوستی کو مشکوک نظروں سے دیکھتے تھے چنانچہ اُسکے دوستوں نے راہب کو مار ڈالا جبکہ محمدؐ ایک سفر کی تکان سے چور اور شراب کے نشہ میں بدمست ہو کر سو رہا تھا۔ جاگنے پر محمدؐ نے یقین کر لیا کہ وہ خود اُس کا قتل کرنے والا اور شراب کے نشہ میں اُس حرکت کا ارتکاب ہوا ہے۔ چنانچہ اُس دن سے آج تک مسلمانوں میں شراب ممنوع چلی آتی ہے۔ بحیرا کے قتل کے بعد محمدؐ کے تمام جذبات رذیلہ اور سافلہ مشتعل ہوگئے اور فتوحات، مار اور غارتگری کا ایک سلسلہ شروع ہو گیا۔ شان و شوکت کی گیارہ سالہ زندگی کے بعد محمدؐ کا انتقال ہوگیا اور ایک لڑکی فاطمہ چھوڑی "

Niccidlis of Montechristo کی جو رائے قرآن کے متعلق ہے وہ اس قدر دلچسپ ہے کہ اُس کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ ولیم کہتا ہے کہ محمدؐ کو ۴۰ سال کی زندگی کے بعد یقین ہے

کہ اُس کو منصب نبوت عطا ہوا ہے اور جبریل وحی لاتے ہیں۔ اس وحی کو اُنکے دوست جمع کرتے جاتے تھے اور یہی قرآن کی ابتدا ہے۔ لیکن نصرانی مصنفین کی رائے اس معاملہ میں دوسری ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ محمد کی وفات کے پندرہ سال بعد محمد کے باقیماندہ صحابہ نے اپنے نبی کی تعلیمات قلمبند کرنیکی تجویز کی لیکن جن لوگوں کے سپرد یہ کام کیا گیا تھا وہ اس کام کے ناقابل نکلے لہٰذا انہوں نے اس کام کے لئے اُن عیسائی اور یہودیوں کو منتخب کیا جو مسلمان ہو گئے۔ چنانچہ اُنہوں نے پرانے اور نئے عہدناموں سے مواد حاصل کیا اور تھوڑی سی ترمیم کے بعد ایک کتاب کی صورت میں پیش کر دیا۔ اور اس طرح سے قرآن عالم وجود میں آیا۔ وہ نہایت زور سے اعلان کرتا ہے کہ مسلمان نہایت پکے موحد ہیں اور نہ صرف حضرت عیسٰی کی عزت کرتے ہیں بلکہ حواریوں کو بھی عزت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ اس کے خیال کے مطابق اسلام کی سب سے بڑی غلطی یہ ہے کہ وہ حضرت عیسٰی کو محض انسان جانتے ہیں اور محمدؐ کو نبی مانتے ہیں۔

لیکن واعظ Nicoldlis of Montechristo جو تیرہویں صدی کے اختتام اور چودہویں صدی کے آغاز میں تھا اپنے معاصرین سے وسعت نظر اور بے تعصبی میں کہیں بالاتر نظر آتا ہے۔ ایک واعظ کی حیثیت سے وہ سالہا سال تک مسلمانوں میں رہا تھا اور قرآن سے نہایت اچھی واقفیت رکھتا تھا اگرچہ اُس نے اپنی زندگی کا مقصد مذہب اسلام کا رد قرار دیا تھا۔ لیکن محاسن اسلام سے چشم پوشی نہیں کرتا تھا۔ بلکہ اپنے ہم مذہبوں سے کہتا تھا کہ چند باتوں میں ہمیں اسلام اور مسلمانوں کو اپنا نمونہ سمجھنا چاہئے۔ وہ تعجب آمیز مسرت کے ساتھ اسکا ذکر کرتا ہے کہ بغداد کی درسگاہوں میں قرآن کی تعلیم نہایت احتیاط سے دیجاتی ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ تین مہینے سے زیادہ عرصہ تک وہ ریگستان کے شتربانوں کے ساتھ رہا لیکن تنگی اور مصیبت کے وقت بھی ایسا نہیں ہوا کہ انہوں نے مقررہ نماز فراموش کی ہو۔ ( Nicoldlis ) نماز سے پہلے وضو کو جس کی اسلام نے تاکید کی ہے عیسائیوں کے لئے قابل اتباع سمجھتا ہے۔ وہ زکوٰۃ کی بہت تعریف کرتا ہے اور قانون خمس کو نہایت مفید چیز بتاتا ہے۔ وہ مسلمانوں کی خدا ترسی اور احترام خدا کا تذکرہ اس طرح کرتا ہے کہ وہ اپنی تمام تصانیف اللہ کے نام سے شروع کرتے ہیں اور اکثر الحمد للہ کہتے ہیں۔ اور اپنی مسجدوں میں جوتیاں اتار کر داخل ہوتے ہیں۔ الغرض اُس کی تصنیف اُس وقت کی عام تصانیف سے بالکل مختلف چیز ہے وہ اسلام اور اس کے

اصولوں کے سمجھنے کی کوشش کرتا ہے اور یہ حقیقت اس کی تمام تصنیف میں نمایاں ہے۔ وہ اسلام اور بانی اسلام کو گالیاں نہیں دیتا بلکہ اپنے خیال کے مطابق اُس کے غلط اصولوں کی تردید منطقی دلائل سے کرنا چاہتا ہے اسلام اور نصرانیت میں جو نقاط مشابہت ہیں اُنکی تردید یا توجیہ اس طرح کی گئی ہے کہ یہودیوں اور بحیرا نے محمد کو نئے اور پرانے عہدناموں کی تعلیم دی تھی اور اگر کوئی نیک کلمہ William of Tripoli یا Gerhard of Strasburg Nicoldlis of Montechristo کی زبان سے اسلام کے متعلق نکل جاتا ہے تو وہ "صدا بصحرا" سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا۔ کیونکہ اُس وقت کا کلیسائی شور و شغب۔ اسلام و نصرانیت کی حریفانہ حیثیت۔ باہمی بغض و عناد اس بات کی کب اجازت دیتا تھا کہ یورپ کے نقارخانہ میں (Nicoldlis) کی طوطی کی آواز کبھی سنائی دے۔ نہ صرف قرون وسطیٰ میں نبی کریم کی تصویر میں قصص و فسانے کا رنگ غالب ہے بلکہ ۱۸۲۹ء تک جبکہ Charles Foster کی Mohametanism Unveiled" شائع ہوتی ہے یہی کیفیت نظر آتی ہے لیکن انیسویں صدی کے آخر نصف سے نبی کریم کی زندگی اور عقائد و اصول اسلام تاریخی روشنی میں آنا شروع ہوئے ہیں۔ ہمیں

Weil, Caussin de Perceval, P. Caetrani, Th. Noldeke, Krehl, A Springer, Sir W Muir, von Kremer.

کا شکرگزار ہونا چاہیے کہ اُنکی کدوکاوش کی بدولت ہم یورپ میں نبی کریم کی حیات طیبہ و اسلام کے عقائد و اصول تاریخی شان میں دیکھتے ہیں۔

---

# حالات حج

(گزشتہ سے پیوستہ)

اہل بمبئی حجاج کی خوب امداد اور خدمت کرتے ہیں۔ بعض تجار مسافر خانہ سے جہاز تک انکو پہنچانیکے لئے لاریاں مفت بھیجدیتے ہیں۔ کھانے بھی کھلاتے ہیں اور چائے اور شربت بھی پلاتے ہیں۔ یہی حال اسوقت ہوتا ہے جب حاجی حج کرکے واپس آتے ہیں اور بمبئی اترتے ہیں۔ انجمن خدام النبی خصوصیت کے ساتھ اس میں حصہ لیتی ہے۔ اس انجمن کی طرف سے چند آدمی ہمارے جہاز پر بھی تھے جنہوں نے قمران میں پہنچکر برف اور شربت کی سبیل لگائی پھر مکہ اور منا میں اور شاید عرفات میں بھی۔

جہاز پر سوار ہونے سے ایک دن پہلے سامان رکھا جاتا ہے۔ حجاج کو میں نے دیکھا کہ اجازت ملنے پر وہ اچھی جگہ لینے کے لئے عجلت کے ساتھ سیڑھی پر ایک دوسرے کو دھکا دیتے اور گراتے ہوئے آگے بڑھے۔ کمزور بوڑھوں اور بچوں کی عجیب حالت تھی۔ کئی زخمی ہوئے اور کئی کچل گئے۔ میں سوچنے لگا کہ یہ قوم جو اس قدر بے نظام اور خود غرض ہے وہ دنیا میں کسی کو وحشی کہنے کا حق نہیں رکھتی۔

اس جہاز میں فرسٹ کلاس کا ڈک بہت بڑا اور وسیع تھا۔ اس وجہ سے ہم لوگوں کو ہر قسم کا آرام تھا۔ کھانے پینے کی ایسی آسائش تھی کہ حضر میں بھی مشکل سے ہوسکتی ہے اور یہ مولانا عبدالقادر صاحب کا فیض اور انتظام تھا۔

مولانائے موصوف سے پیشتر سے مجھے شناسائی تھی لیکن اس سفر کی رفاقت میں انکے عقلی اور علمی اور ظاہری اور باطنی اوصاف کو دیکھکر مجھے معلوم ہوا کہ وہ اسلامی پنجاب کے تاج ہیں۔

حجاج کے جہازوں میں جو ہندوستان سے جاتے ہیں ایک بڑی خرابی یہ ہے کہ ان کو کھانا

اپنے ہاتھ سے پکانا پڑتا ہے جس کی وجہ سے جہاز میں دھواں، گرمی اور فی الجملہ گندگی بھی رہتی ہے حالانکہ یہی جہاز دوسرے ممالک مثلاً جاوا، ساترا اور سنگاپور وغیرہ سے جب حاجیوں کو لیجاتے ہیں تو انکے کھانے کا بندوبست کرتے ہیں۔ اس معاملہ میں کمپنیوں سے گفتگو کیجائے تو آسانی سے یہ دقت رفع ہوسکتی ہے کیونکہ حجاج کو سخت تکلیف ہوتی ہے اور بڑا سامان لادنا پڑتا ہے یہانتک کہ لکڑی چیرنے کے لئے کلہاڑیاں بھی ساتھ رکھنی پڑتی ہیں۔

ملاجی[1] یعنی مولوی نثار احمد صاحب کانپوری بھی اس جہاز پر تھے جو روزانہ اپنے مریدوں کو جمع کرکے وعظ فرماتے تھے۔ ایک دن مجھ سے کہنے لگے کہ بمبئی سے میں کوئی زاد راہ لیکر نہیں چلا تھا مگر اللہ کی مہربانی دیکھئے کہ تورمہ اور پلاؤ دیتا ہے۔ میں نے کہا یہ مواعظ جو آپ کی جھولی میں تھے۔

ملاجی کا یہ آٹھواں حج تھا۔ انکو اس سفر کا اچھا تجربہ ہے۔ اور آدمی نہایت مستعد و جفاکش ہیں۔ ساتھیوں کو خوب آرام دیتے ہیں۔ واپسی میں بھی میرا انکا ساتھ اسی جہاز پر رہا۔ انہوں نے جو آرام پہنچایا میں اسکا شکر گذار ہوں۔

وہابیوں سے نہایت بیزار ہیں۔ یہانتک کہ جدہ سے مکہ اور مکہ سے مدینہ کا سفر پاپیادہ کیا تاکہ کوشان[2]، نہ دینا پڑے اور انکا کوئی پیسہ وہابی حکومت کو نہ ملے۔ میں نے یہ بھی سنا کہ انہوں نے نازی کمپنی سے اپنے جہاز میں سے دہ پندرہ روپے بھی معاف کرالئے تھے جو کمپنیوں کو فی کس حجازی گورنمنٹ کو دینے پڑتے ہیں۔

ایک دن ہماری حقہ نوشی کی محفل میں جو جہاز پر اکثر گرم رہتی تھی ملاجی بیٹھ گئے۔ اور فرمانے لگے کہ مسجد حرم کا ایک معجزہ یہ بھی ہے کہ چاہے کتنے ہی آدمی آجائیں وہ پُر نہیں ہوتی

---

[1] مولوی صاحب موصوف اپنے آپ کو ملاجی کہتے ہیں۔ یہ لقب غالباً انہوں نے ملا سیف الدین طاہر کے جواب میں اختیار کیا ہے

[2] کوشان رومنہ کو کہتے ہیں جس کے ساتھ ایک حقیر سی رقم بھی دینی پڑتی ہے۔

دوسرا یہ کہ بدو پہاڑوں سے پتھر لاد کر لاتے ہیں وہ قدرت الٰہی سے تربوز بنجاتے ہیں۔ ان کے اس بیان سے محفل پر جو کیفیت طاری ہوئی تھی اس کے شاہد حافظ علیم صاحب کانپوری ہیں اور غلام کبریا صاحب انجنیر۔

جہاز میں آقائے معتمد الاسلام شیرازی بھی تھے۔ ان سے شعر و شاعری کے سلسلہ سے تعارف ہوا۔ آدمی نہایت وسیع الخیال تھے اور مسلمانوں کی فرقہ بندیوں سے سخت نالاں۔ کہتے تھے کہ ان مذہبی تفریقوں کا اثر ہمارے دنیاوی معاملات نہایت بُرا پڑ رہا ہے۔ انکے ایک بھائی جو مصر اور وجیہ تھے مجتہد تھے۔ اثنائے گفتگو میں وہ بھی آکر بیٹھے۔ فرمانے لگے کہ یہ اختلافات اس حد تک پہنچ گئے ہیں کہ دونوں فریق کے اہل علم چاہیں بھی تو اتفاق نہیں کر سکتے۔ میں نے کہا یہ اختلاف ڈالا کس نے علاوہ بریں فروعی امور میں اتفاق نہ بھی ہو تو کیا حرج ہے۔ ہم میں اصولی اسباب اتفاق کے اس قدر ہیں کہ اگر چاہیں تو متحد ہو سکتے ہیں۔

بمبئی کے ایک مرشد بھی جو شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں سے ہیں ہمارے جہاز پر تھے۔ آدمی دلچسپ اور خوش آواز تھے۔ ہر حلقہ کے سیاسیات علیحدہ ہوتی ہیں۔ ان کے کچھ مرید جنوبی افریقہ نٹال وغیرہ میں ہیں۔ وہاں قادیانی مبلغ پہنچ گئے تھے اور خواجہ کمال الدین کا بھی دورہ ہوا تھا۔ پیر صاحب موصوف کو انکا مقابلہ کرنا پڑا۔ آکی تمام تر گفتگو اپنی انہیں فتوحات کے متعلق تھی جو انہوں نے اس جدید مرزائی اثر پر حاصل کی تھیں۔

اثنائے گفتگو میں ایک دن فرمانے لگے کہ ہندوستان میں جہاں سوائے مذہب حنفی کے اور کوئی مذہب نہ تھا۔ کہاں سے وہابی اور قادیانی وغیرہ فرقے پیدا ہوگئے۔ میں نے کہا کہ حالات اور خیالات میں تبدیلی ہوتی رہتی ہے۔ آپ کے جد امجد شیخ جیلانی حنبلی تھے پھر آپ کیسے حنفی بن گئے؟

جدہ میں جہاز ساحل سے دور کھڑا ہوتا ہے، کیونکہ کنارے پر پہاڑیوں کے چکر ہیں جن میں وہ چلا نہیں سکتا۔ جدہ کی بیچ اور خوشنما منزلہ عمارتیں جو سفید مٹی کی بنی ہوئی ہیں جہاز

پچھے نہایت شاندار معلوم ہوتی ہیں۔ چنانچہ وہاں کے ایک رئیس جو ہم لوگوں کو جہاز پر لینے آئے تھے کہنے لگے کہ دیکھئے یہ ہمارا لندن ہے یہ ہمارا پیرس ہے۔

جدہ میں حاجیوں کے لئے مسافر خانے کم ہیں۔ اور اہل جدہ تھوڑی رقم لے کر محض دو ایک روز کے لئے ان کو اپنے مکانوں میں ٹھہرانا اور اپنے سازوسامان وفروش کو خراب کرنا پسند نہیں کرتے۔ اس لئے فی الجملہ حجاج کو یہاں ٹھہرنے کی تکلیف ہے۔ بعض ہندوستانی ریاستوں کے رباطیں یہاں ہیں لیکن وہ بالکل دوسرے مصرف میں ہیں۔ حجاج کے کام نہیں آتے۔ کاش وہ ریاستیں اسکی طرف توجہ کرتیں۔ خاصکر رامپور۔

جدہ چھوٹا سا شہر ہے لیکن شاندار ہے۔ وہاں الفلاح نامی ایک مدرسہ ہے جس میں معمولی نوشت وخواند کی تعلیم ہوتی ہے۔ اس کی عمارت اچھی ہے۔ ایک دوسرا مدرسہ حکومت کی طرف سے بھی قائم ہوا ہے۔

جدہ اور نیز مکہ میں موٹر کمپنیاں حجاج کے لئے کثرت سے ہیں۔ اس وقت حجاز میں ۶۰۰ سے زائد موٹریں اور لاریاں کرایہ پر چل رہی ہیں۔ سب سے بڑی کمپنی شرکت سعودیہ ہے جو امرا حجاز کی ہے۔ النجاح کمپنی میں ہندوستانیوں کا حصہ زیادہ ہے۔ یہی سب سے آرام دہ ہے کیونکہ اس میں پنجابی لڑکے ڈرائیور ہیں جو ہوشیاری کے ساتھ گاڑیوں کو چلاتے ہیں اور حجاج کو آرام پہنچاتے ہیں۔ دوسری کمپنیوں میں زیادہ تر تکروری (سوڈانی حبشی) یا عرب ڈرائیور ہیں جو بے تحاشا چلاتے ہیں اور اپنی ناواقفی سے گاڑیوں کو بھی خراب کرتے ہیں اور حاجیوں کو بھی تکلیف دیتے ہیں۔ مکہ اور جدہ کے درمیان میں تھوڑا سا حصہ ریگ رواں کا پڑتا ہے۔ اس میں ہم نے بہت سی موٹریں اور لاریاں پھنسی پڑی دیکھی جن میں سے کوئی تو ٹوٹ گئی تھی اور کسی کا انجن جل گیا تھا۔ پنجابی ڈرائیور اس ریتے میں سے صفائی کے ساتھ موٹریں نکال لیجاتے ہیں۔

بجز اس چار پانچ میل کے جس میں ریگ رواں ہے بقیہ راستہ موٹر کے لئے برا نہیں ہے

اب حکومت کی طرف سے سڑک بن رہی ہے جو غالباً سال آئندہ تک تیار ہو جائیگی۔ سڑک ہموار کرنے والے دو انجن بھی راستہ میں ہم نے دیکھے لیکن ساری دقت پانی کی ہے۔

ہم خصوصیت خاص کی وجہ سے اپنا موٹر مسجد حرام تک لیجا سکے۔ ورنہ عام طور پر حجاج مکہ سے باہر ہی "کوشان" کی چوکی پر موٹروں سے اتار دیئے جاتے ہیں اور وہاں سے پیدل شہر میں داخل ہوتے ہیں۔

یہ سارا خطہ غیر ذی زرع یعنی باصطلاح پٹواریان "ناممکن" ہے اور کیسا ناممکن جس میں نہ کہیں گھاس ہے نہ سبزی نہ جھاڑی ہے نہ کھجور۔ جدہ سے مکہ تک راہ میں پچاسوں اونٹوں کی لاشیں پڑی دیکھیں مگر پانی کے فقدان سے نہ کوے تھے نہ چیل۔ نہ گدھ نہ گیدڑ۔

مکہ کی عمارتیں جدہ سے بھی زیادہ شاندار اور بڑی ہیں۔ اسکی آبادی کا اندازہ ایک لاکھ ہے مگر گنجایش دو لاکھ سے زائد نفوس کی ہے۔ یہاں عربی گھرانے کم ہیں زیادہ تر سوڈانی اور ہندی و جاوی وغیرہ ہیں۔ بازاری اور مزدوری پیشہ طبقہ بالعموم سوڈانیوں کا ہے۔ قہوہ خانے بہت ہیں۔ جن کے آگے شغدف والی چارپائیاں سیکڑوں کی تعداد میں دور تک پڑی رہتی ہیں۔ اور انہیں پر قہوہ اور چائے نوشوں کا صبح اور شام جمگھٹا رہتا ہے۔

بازاروں میں کھانے پینے اور ضروریات کے سامان بھرے پڑے ہیں لیکن پانی کی قلت ہر جگہ نمایاں ہے نہ بازار کے آدمی صاف ہیں نہ کپڑے نہ بستر نہ برتن۔

باشندے بالعموم مجاورانہ ذہنیت کے ہیں۔ نہ ان میں تمکنت ہے نہ رعونت نہ غصہ نہ جوش انکا سارا کاروبار حجاج کے لئے ہے اور وہی انکی آمدنی کا ذریعہ ہیں۔ ان کو خوش رکھنا اور آرام پہنچانا چاہتے ہیں لیکن تھوڑے نفع کی توقع پر۔ سیدھے اور نیک لوگ ہیں۔ خود معتبر ہیں اور دوسروں پر اعتبار کرتے ہیں۔ اور جب آل سعود کی حکومت قائم ہوگئی ہے بالعموم سب کے سب نماز اور جماعت کے پابند ہوگئے ہیں۔ ورنہ اس سے پہلے اذانیں ہوتی تھیں اور لوگ قہوہ خانوں میں بیٹھے چائے اور سگرٹ پیتے۔ گپ شپ کرتے بلکہ تاش کھیلتے رہتے تھے جواب تقریباً

ناممکن ہوگیا ہو۔ یہی وجہ ہے کہ مسجد حرم میں نمازیوں کی کثرت رہتی ہے چنانچہ پہلے ہی دن مغرب کی نماز میں میں نے دیکھا کہ سیکڑوں بلکہ ہزاروں آدمی صف بستہ یا ہر سڑک پر کھڑے ہوئے جماعت میں شریک ہیں۔ اس وقت لاجی بہت یاد آئے۔

مسجد میں تقریباً ۸۰ ہزار آدمیوں کی گنجایش ہوگی۔ مجھے یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ کیا سوچکر ترکوں نے اس کی عمارت مربع یا مستطیل بنوائی ہے کیونکہ اسکی وجہ سے ہر چہار سمت کوشوں پر کعبہ کی طرف رخ کرنیکے لیے صفیں گول کرنی پڑتی ہیں جس سے جا بجا سے انکا سلسلہ ٹوٹ جاتا ہے اور ہر دالان میں جہاں چھ صفوں کی گنجایش ہو سکتی تھی تین صفوں کی بھی نہیں رہتی۔ یہ مسجد بجز مدور شکل کے اور کسی صورت میں نہیں ہونی چاہئے۔

مطاف میں سنگ مرمر ہے اگرچہ ادنی قسم کا ہے۔ اس کی وجہ سے طواف میں آسانی ہوتی ہے کیونکہ وہ دوپہر کو زیادہ گرم نہیں ہوتا۔

موسم حج میں ۲۴ گھنٹوں میں سے ایک منٹ کے لئے بھی یہ جگہ خالی نہیں رہتی خاصکر صبح اور شام بڑا ہجوم رہتا ہے اور ہزاروں مسلمان پروانوں کی طرح کعبہ کے ارد گرد طواف میں مشغول رہتے ہیں۔ جب آپ مسجد میں داخل ہونگے دور ہی سے مطوفوں کا شور سنائی دیگا جو ایک ایک ٹولی اپنے پیچھے لئے ہوئے طواف کرا رہے ہیں۔ بلند آواز سے دعائیں پڑھتے جاتے ہیں اور پیچھے پیچھے حجاج انہیں لفظوں کو دہراتے ہیں۔

بڑا ہجوم حجر اسود پر ہوتا ہی کیونکہ ایک وقت میں صرف ایک ہی شخص اسکا بوسہ لے سکتا ہے اور ہر طواف کرنے والا اس تقبیل کا خواہاں رہتا ہے۔ اس وجہسے وہاں خواجہ سرا بید لئے ہوئے کھڑے رہتے ہیں اور جو تقبیل میں ضرورت سے زیادہ دیر لگاتا ہے اس کے مونڈھے پر مارتے ہیں جس سے وہ فوراً آگے بڑھجاتا ہے اور دوسرے کو تقبیل کا موقع ملتا ہے۔

حجاج اس تقبیل کے ایسے عاشق ہوتے ہیں کہ جماعت کے وقت بھی حجر اسود سے لپٹے رہتے ہیں

بڑی مشکلوں سے خواجہ سرا مغرب اور صبح کے وقت مطاف میں صفیں کھڑی کرپاتے ہیں۔
اس پر بھی بعض لوگ صفوں کے آگے سے نکلتے ہوئے جا کر لیٹ جاتے ہیں۔ اور بعض بعض جماعت
میں شریک ہی نہیں ہوتے۔ منتظر بیٹھے رہتے ہیں، سلام پھرتے ہی بلکہ پہلے ہی اچھل کر وہاں
پہنچتے ہیں۔ خواجہ سرا صفوں کی ابتری کے خیال سے فوراً اٹھ کر ایسے لوگوں کو زد کتا ہے اور
ور بزور بید پھر نظام قائم کرتا ہے۔

مولانا فاخر صاحب الہ آبادی نے مجھ سے کہا کہ دیکھئے یہ وہابی قرآن کی نص صریح ومن
دخلہ کان آمنا کے کس قدر خلاف کرتے ہیں کہ حرم میں حجاج کو بید سے مارتے ہیں۔ میں نے
کہا یہ انتظام وہابیوں سے بہت پہلے سے چلا آتا ہے۔ اور اگر اس آیت کے یہی معنی لئے جائیں کہ
وہ دنیاوی گرفت یا سزا سے محفوظ رہے گا جو میرے نزدیک صحیح نہیں ہیں تو بھی مسجد کے اندرونی
نظام کو قائم رکھنے کے لئے یہ خواجہ سرا ضروری ہونگے۔ ورنہ طواف اور نماز با جماعت سب
میں مشکل پڑ جائے گی۔

مولانا کو دوسری شکایت یہ تھی کہ عورت اور مرد ساتھ طواف کرتے ہیں۔ کسی مصری عورت
نے انکو دھکا بھی دیدیا تھا جس سے پہلو میں درد بتلاتے تھے۔

میں نے کہا کہ موتمر میں یہ طے ہوا تھا کہ صبح اور شام ایک ایک گھنٹہ عورتوں کے لئے
مخصوص کر دیا جائے۔ لیکن یہ چل نہ سکا کیونکہ انکے ساتھ انکے ذی محرم بھی آنے لگے اور مخلوط
طواف ہونے لگا۔ علاوہ بریں علما نے فتوے دئے کہ زمانہ رسالت سے جو دستور چلا آتا ہے اس
میں دخل نہیں دینا چاہئے۔ لیکن تاہم سلطان اس زمانہ میں مخلوط طواف کو مصلحت کے خلاف
سمجھتے ہیں۔ اور انہوں نے خیال ظاہر کیا ہے کہ میں دونوں جنسوں کے طواف الگ الگ
رکھوں گا۔ انشاءاللہ

نجدی اور یمنی قافلہ بالعموم ۵ ذی الحجہ کو آتا ہے۔ وہ لوگ جوق در جوق طواف کے لئے
آتے ہیں جس سے دوسروں کو حجر اسود تک پہنچنا مشکل ہوجاتا ہے۔ اس وقت وہاں نوجی سپاہی

متعین ہو جاتے ہیں جو انتظام ٹھیک رکھتے ہیں۔ نجدیوں کو میں نے اس سے زیادہ بادکھلتے دیکھا جتنی کہ دوسرے حاجیوں پر پڑتی ہے۔ لیکن خصوصیات قومی کا اختلاف اسمیں بھی نمایاں تھا ہندی پرجہاں بید پڑی تو ٹا بھاگا۔ افغانی دو ایک ضرب زیادہ برداشت کرتا تھا مگر ایسی تیز نگاہ سے دیکھتا ہوا آگے بڑھتا تھا کہ بس چلتا تو مارنے والے کو پھاڑ کھاتا۔ نجدی ذہن کا پکا صرف تقبیل سے غرض رکھتا تھا اس سے مطلب نہیں تھا کہ کس نے مارا اور کس قدر مارا۔ جاوی ایسی حالت میں دو ، دو بہی سی استلام پر قناعت کرتا تھا۔

بعض متعصب ہندی جن کے جہاز پر سوار ہونکی وحشت آمیز کیفیت میں لکھ چکا ہوں، نجدیوں اور یمنیوں کے اس ہجوم کو وحشت قرار دیتے تھے حالانکہ انکو صرف دو دن طواف اور سعی کے لئے ملتے ہیں اور تعداد میں ہوتے ہیں ۶۰ - ۷۰ ہزار سے زیادہ پھر ٹوٹ نہ پڑیں تو اور کیا کریں۔

انکے عورتیں اور بچے، جوان اور بوڑھے سب کے سب طواف کی دعاؤں اور جملہ مناسک حج سے اچھی طرح واقف تھے۔ انکو کسی معلم یا مطوف کی حاجت نہیں ہوتی تھی۔

اندرون کعبہ میں لوگوں کو داخل ہوتے ہوئے دیکھا۔ شیبی صاحب ایک دوکاندار کی طرح در کعبہ پر بیٹھے ہوئے تھے۔ اور سیڑھی لگادی گئی تھی جس پر سے لوگ چڑھ رہے تھے۔ مجھ پر یہ نظارہ گراں گذرا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ان لوگوں کے پاؤں میرے قلب کے اوپر پڑ رہے ہیں کہ دنیا میں یہ ایک جگہ تو ایسی مقدس سمجھی جاتی کہ گنہگار انسانوں کی آلودگی سے پاک رکھی جاتی نبی کا ہر فعل سنت نہیں ہوتا بلکہ ان میں سے بعض خصوصیت خاص رکھتے ہیں اور سنت سے بالاتر ہوتے ہیں۔

مسجد حرم میں رات کے وقت کم سے کم ۵ - ۶ ہزار آدمی سوتے ہیں۔ مجھے یہ امر بھی اس کے احترام کے منافی معلوم ہوا۔

اگرچہ اہل سنت کی مذہبی تفریق کے مظاہر یعنی چاروں مصلے کعبہ کی چاروں سمتوں

شکل میں قائم ہیں۔ مگر اب جماعت صرف ایک ہی ہوتی ہے۔ کسی وقت شافعی امام پڑھاتا ہے کسی وقت
کبھی حنبلی اور کبھی مالکی جس کے پیچھے بالعموم ہر فرقہ کے لوگ نماز پڑھ لیتے ہیں۔ یہانتک کہ غیر
سنت بھی۔ یہ اسلامی اخوت کا منظر بہت دلفریب ہے جس سے توقع پیدا ہوتی ہے کہ شاید
مسلمان وحدت اور رواداری کا سبق سیکھیں گے اور فرقہ بندی کو مٹا دینگے۔

کچھ لوگ ایسے بھی تھے جو بیٹھے رہتے تھے اور جماعت میں شریک نہیں ہوتے تھے۔ حنفیہ
عصر کی نماز میں کم آتے تھے۔ کیونکہ انکے نزدیک دوشل پر وقت ہوتا ہے اور وہاں ایک شل
اول وقت پڑھی جاتی ہے۔

ہندی حجاج کی تعداد زیادہ نہ تھی۔ کراچی اور بمبئی سے جو لوگ گئے تھے انکا شمار ۲۱ ہزار
تھا۔ جس میں ۴ ہزار کابلی اور ترکستانی تھے۔ بقیہ ۱۷ ہزار ہندی۔ ہندی حاجیوں کی تعداد میں یہ کمی
غالباً ہندوستان میں قلت پیداوار اور قحط کے باعث تھی۔ ورنہ سال گذشتہ اس سے دوچند گنی
تعداد میں یہاں سے لوگ گئے تھے۔

ہندوستانی حاجیوں کی سب سے بڑی تعداد ۲۵ ہزار شریف عون الرفیق کے زمانہ میں
ہوئی تھی جبکہ مکہ کے ترکی حکام بھی بہت نیکدل مشہور تھے۔ لیکن سال گذشتہ ۳۴ ہزار تھی۔ جس کی
بڑی وجہ اس امن و امان کی شہرت تھی جو نجدی حکومت کی بدولت حجاز میں قائم ہوگیا ہے حالانکہ
یہی سال تھا جس میں خدام الحرمین نے التوائے حج کے رزولیوشن پاس کئے تھے اور ہند کے
طول عرض میں اسکا پروپگنڈا کرتے پھرتے تھے۔

جاوی حجاج کی تعداد ۵۰ ہزار تھی اور یہ ہمارے ہندی بھائیوں کی طرح بوڑھے اور سن
رسیدہ لوگ نہ تھے۔ بلکہ بالعموم لڑکے اور نوجوان تھے۔ مرد بھی اور عورتیں بھی۔ مسجد حرم میں رات
دن ہزاروں کی تعداد میں موجود رہتے تھے لیکن کبھی انکو ہم نے آپس میں بات چیت کرتے نہ دیکھا۔
نماز، تلاوت، دعا اور ذکر میں مشغول رہتے تھے یا اپنے کسی عالم کے حلقہ میں بیٹھے ہوئے مناسک
حج سیکھتے تھے بخلاف اس کے ہمارے ہندی حجاج چار بھی جمع ہوجاتے تھے تو دنیا بھر کی گپیں

ہانکتے تھے۔ قبوں کی داستان۔ وہابیوں کی مذمت۔ خلافت کمیٹی کے جھگڑے۔ جہاز کے واقعات اور کھانے پینے کے حالات وغیرہ۔

مصری بھی زیادہ تعداد میں آئے تھے۔ تقریباً دس ہزار۔ انکی عورتوں میں پردہ نہیں، نہ جاویوں میں ہی مگر دیگر اقوام سلف خاصکر عرب کی عورتیں پردہ کی سخت پابند تھیں۔

مطاف میں بجلی کی روشنی ہوتی ہے جس کا انجن حمیدیہ کے متصل ہے اور انجنیر میاں اسمٰعیل ذبیح بدایونی ہیں جو نہایت دلچسپ، ادیب اور متواضع شخص ہیں۔ کہتے تھے کہ سلطان نے اب ایک دوسرا بڑا انجن منگوایا ہے جس سے سارے حرم میں برقی روشنی ہوسکے گی۔ آجکل گیس کی روشنی ہوتی ہے جس کے لئے اہل خیر تبرکاً رقمیں جمع کردیتے ہیں۔

زمزم پر سلطان کیطرف سے سبیل لگی ہوئی ہے اور ہر شخص کو ہر وقت اسکا پانی مل سکتا ہے سبیل کے اخراجات کے لئے حکومت فی حاجی کچھ تھوڑی سی رقم بھی لیتی ہے۔

بعض حجاج کی یہ حرکت بھی عجیب حیرت افزا تھی کہ وہ دامان کعبہ سے لپٹ کر دعائیں کرتے کرتے اندر ہی اندر چاقو یا قینچی سے اس میں سے ایک ٹکڑا تعویذ بنانے کے لئے کاٹ لیتے تھے۔ میں نے ایک دن دیکھا کہ ایک ہندوستانی جو جبہ و دستار سے آراستہ تھے دن کی روشنی میں اس جرم کا ارتکاب کررہے تھے۔ خواجہ سرانے دیکھ پایا اور بید مارتے مارتے انکو دور تک بھگا دیا۔ مجھے ہنسی بھی آتی تھی اور رونا بھی۔

دسویں شب کو مسجد خالی رہتی ہے کیونکہ لوگ حج کو چلے جاتے ہیں اس وجہ سے دستور یہ ہے کہ اسی رات کو جدید غلاف کعبہ کو پہنایا جاتا ہے ہم نے حج سے واپس آکر دیکھا تو اس نئے غلاف میں بھی دو تین جگہ دست درازیاں ہوئی تھیں۔ اور ٹکڑے کاٹے گئے تھے۔

مکہ مکرمہ اکثر برائیوں اور فواحش سے پاک ہے۔ باشندے دیندار اور باعفت ہیں۔ وہاں نہ سینما ہے نہ تھیٹر۔ نہ ہارمونیم نہ فونوگراف نہ جلوس نہ بینڈ۔ نہ لڑائی نہ جھگڑے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شیطان اس خطہ سے باہر ہے۔ اتنا بڑا اجتماع تھا لیکن نہ کوئی ہنگامہ ہوا نہ شورش۔ نہ ڈنڈے

سنئے نہ لنترانیاں جو ایسے اژدحاموں میں ہر جگہ عام ہیں۔ بازار میں جائیے تو صفا سے مروہ تک سعی کرنے والوں کی دعائیں سنائی دیں گی اور حرم میں آئیے تو طواف کرنے والوں کی لبیک۔ نہ راگ ہے نہ باجا۔ نہ رقص ہے نہ سرود۔ نہ وجد ہے نہ حال۔ نہ سماع ہے نہ قوال۔ ہمارے مہربان مولانا فاخر صاحب نے غالباً اسی وجہ سے گھبرا کر کہا کہ وہابیوں کی بدولت یہاں مولود بھی تو نہیں ہو سکتا ورنہ حرم میں دھوم دھام سے محفل میلاد اور نعت خوانی ہوتی۔ میں نے کہا کہ اس سے قدیم تر مرثیہ خوانی کی رسم ہے۔ شیعہ بھی اگر کہنے لگیں کہ ہم اس میں مجلس کریں گے تو آپ کس دلیل سے اُن کو روک سکیں گے؟

سلطان کا مسلک یہ ہے کہ ہر شخص خواہ وہ کسی فرقہ کا ہو اپنے خیال کے مطابق حج کرے اور فرائض بجا لا کر واپس چلا جائے۔ تبلیغ کی اجازت نہیں ہے کیونکہ وہ اس مقدس مقام کو مذاہب اسلامی کا دنگل نہیں بنانا چاہتے۔ مجھے معلوم ہوا کہ ہندوستان کے ایک فرقہ کے لوگوں نے سلطان سے اجازت چاہی کہ ہم اپنی کتابیں یہاں بیچیں اور اپنے رسالے تقسیم کریں انہوں نے کہا کہ اپنے عقیدہ کے مطابق حج کر کے چلے جاؤ اور اگر اس قسم کی حرکت کی تو یاد رکھو بلا سنگسار کئے نہیں رہوں گا۔

جس طرح نجدیوں کو دو سال سے خصوصیت کے ساتھ قبہ شکنی کی تعلیم دی گئی ہے اسی طرح ہندوستانیوں کو بھی وہابیوں کو بد دین اور لا مذہب سمجھنے کی تلقین کی گئی ہے۔ ان میں سے بہت سے ایسے تھے جن کے دلوں میں وہابیوں کی اس قدر عداوت اور دشمنی تمکن تھی کہ وہ مسجد حرم میں انکے لئے بد دعائیں کرتے تھے۔ حکومت کو ان میں سے بعضوں کے حالات معلوم تھے لیکن اس نے مطلقاً گرفت نہیں کی۔ صرف بمبئی کا ایک زبان دراز واعظ جو علی الاعلان وہابیوں کی برائیاں کرتا تھا پکڑا گیا تھا۔ قاضی عبداللہ بن حسن نے اثبات جرم کے بعد اس پانچ سال قید کی سزا دی مگر میں نے سنا کہ ہمارے بعض ساتھیوں کی سفارش سے سلطان نے معافی عطا کی اور زاد راہ اور سفر خرچ کے لئے پچاس گنی دے کر رخصت کر دیا۔

ان متعصبین میں سے بہت سے لوگوں کو میں نے دیکھا کہ وہ حکومت یا نجدیوں کے خلاف جو بات سنتے فوراً قلم بند کرتے اور خصوصیت کے ساتھ لکھنؤ کے اخبار ہمدم یا بمبئی کے اخبار خلافت میں بھیجتے۔ ان کو اس سے غرض نہ تھی کہ یہ صحیح ہے یا غلط۔ افترا ہے یا تہمت ہر قسم کی خراب اور نہایت حادر جس سے وہابیوں کی برائی نکلتی ہو تصدیق کی مہر ثبت کر دیتے تھے چنانچہ ہندوستان آنے کے بعد اخبار ہمدم لکھنؤ کا ایک نمبرہ ۱۸ جولائی کا مجھکو ملا۔ اس میں کسی شخص عبدالرزاق نامی کا خط جو ۳ جون کو یعنی حج سے واپسی کے تیسرے دن لکھا گیا ہے۔ چھپا ہے۔ اس میں مندرج ہے کہ نجدیوں نے عرفات میں لوگوں کو پتھروں سے مارا چنانچہ ممبران وفد میں سے اسمٰعیل غزنوی اور داؤد غزنوی اور میرا نام لکھا تھا کہ یہ لوگ پٹے۔ یہ ایسا افترا محض ہے جس کو پڑھ کر مجھے ہنسی آئی۔ کیونکہ اس قبیل کا کوئی واقعہ خواب میں بھی نہیں گزرا چہ جائیکہ بیداری میں۔ اور نہ اس قسم کے واقعہ کا امکان تھا کیونکہ اہل نجد عربی شرافت کے وارث ہیں جن کے یہاں مہمان نوازی انسان کا اولین فرض ہے۔

مولوی اسماعیل غزنوی آج کل غالباً مصر میں ہیں مگر مولوی داؤد غزنوی کے ہاتھ میں ایک اخبار ہے وہ تصدیق کر سکیں گے کہ یہ سارے کا سارا خط کس قدر غلط اور جھوٹ ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ میدان عرفات میں پانی کا انتظام اچھا تھا لیکن اس کو نظام حیدرآباد کا کارنامہ قرار دیتا ہے۔ پھر لکھتا ہے کہ وہابیوں نے غلط منا میں مسجد خیف سے حجاج کو نکال دیا اور یہ نہیں ظاہر کرتا کہ اس مقدس مسجد میں جس کا فرش تمام تر ریت کا ہے ان ڈیرے ڈالنے والوں نے کس قدر غلاظت جابجا دبا رکھی تھی۔ اس کا یہ بھی بیان ہے کہ تمام حجازی حکومت سے بیزار ہیں معلوم نہیں کس حجازی سے اس نے گفتگو کی میرا خیال یہ ہے کہ صرف اپنے معلم سے کوئی بات سنی ہو گی جو حکومت کی شدید نگرانی کی وجہ سے اب حجاج کو لوٹ نہیں سکتے اور شکایت کرتے ہیں۔ ہمدم کے اسی نمبر میں ایک خط اور بھی تھا وہ بھی اسی قسم کا تھا۔

بالعموم یہ کہنے والے ایسے لوگ تھے کہ تعصب نے انکی آنکھوں پر پٹیاں باندھ رکھی تھیں۔
نغمات ان کی آنکھوں کے سامنے سے گذرتے تھے ان کو بھی نہ سمجھتے تھے نہ سمجھنے کی کوشش
تھی۔ صرف وہابیوں کے مظالم اور معائب کی ان کو جستجو تھی اور بس۔

مثل الذباب یراعی موضع العلل

(باقی آئندہ)

اسلم

---

# غزل

از جناب مولوی محمد یوسف صاحب استاد محمدیہ ہائی اسکول دہلی

شوق فزوں ہے کس قدر طوف حریم ناز کا
ذرہ ہر اک ہے مضطرب رہ گذر نیاز کا

باقی رہا نہ امتیاز کچھ بھی نیاز و ناز کا
پردہ کبھی جو اٹھ گیا باب طلسم راز کا

سجدہ کناں ہو ہر نفس باب حریم ناز کا
پایہ بہت بلند ہے شیخ مری نماز کا

گاہ فراق کی تپش گاہ نشاط آرزو
بزم خیال میں مری رنگ ہے سوز و ساز کا

[illegible]ت یوم رستخیز قلب میں جاگزیں ہو گیا
روز قیام سایہ ہے میری شب دراز کا

یاد خدا میں محو تھا سجدہ بتوں کو کر لیا
کس کو میاں بیخودی ہوش ہو امتیاز کا

شعلۂ طور سوز سے پردۂ راز کھل گیا
جلوہ پر عتاب تھا چشم کرشمہ نواز کا

خوگر غم نے ترک کی سعی نشاط زندگی
ہمت بے نیاز پر شکر ہے بے نیاز کا

حد سے زیادہ بڑھ چلیں قلب کی اضطرابیاں
ڈر ہے کہیں الٹ نہ دے پردہ حریم ناز کا

سننے نہ سرگزشت غم دل نہ ہو و تعطفاً
درد فزا ہے ماجرا صدمۂ جاں گداز کا

تجھ سے نہاں نہیں آخر میری حقیقت خیال
تابع دلنواز ہوں بندہ ہوں بے نیاز کا

# غزل

مولنا سید شرف الدین صاحب یاسؔ دوٹنکی۔ اُستاذ جامعہ ملیہ

نہ عشرت کی تمنا ہے نہ محفل کی تمنا ہے
فقط ایک خلوتِ محرم آشنا دل کی تمنا ہے

تری دریوزگی میں لطف آتا ہے اسے ورنہ
تجھے معلوم ہے جو تیرے سائل کی تمنا ہے

نہ نکلے کوئی ارماں بس یہی ارمان ہے دیگر
میرے دل کی تمنا ہی میرے دل کی تمنا ہے

شرف حاصل کرے غربت میں میری بے نوائی کا
یہی اک اک قدم پر رنج منزل کی تمنا ہے

یہ مد و جزر سب جذبِ محبت کے کرشمے ہیں
ہم آغوشی باہم بحر و ساحل کی تمنا ہے

کچھ ایسی عافیت میں تیرے دیوانے نظر آئے
کہ اب دیوانگی ہر ایک عاقل کی تمنا ہے

میری تربت بنے یونہی زمینِ کوئے جاناں میں
الٰہی جس طرح دل میں میرے دل کی تمنا ہے

تمہارا تیر دل میں آرزو بن کر جو آیا ہے
نہ نکلنے یہ تمنا اب یہی دل کی تمنا ہے

دل پر آرزو نے زندگی بھر خاک چھنوائی
بس اب اے یاسؔ اک بے آرزو دل کی تمنا ہے

# روپیہ کی ماہیت

تمہید | روپیہ ایسی چیز ہے جس سے اجتماعی زندگی میں ہمیں ہر قدم پر سابقہ پڑتا ہے۔ بچہ کی آنکھ اس دنیا میں کھلتی ہے تو روپیہ کی دلنواز آواز کے ساتھ اور جب بوڑھا قبر کے کونے میں ہمیشہ کی نیند سونے کے لئے اُتارا جاتا ہے اسی کی جھنکار اُس کے لئے موت کی گھنٹی ثابت ہوتی ہے۔ روپیہ کی موجودگی کے معنی یہ ہیں کہ اُسکا مالک دنیا کی تمام لذتوں اور مسرتوں کا متمتع ہو۔ ہر جلسہ، تقریباً ہر جماعت میں اُس کی رائے وقعت و احترام کے لائق ہے۔ اُسکا ہر انداز قابل تعریف، اُسکی ہر وضع مستحسن اُسکا ہر فعل جائز و مباح ہے۔ تماشا گاہ عالم میں روپیہ گویا ٹکٹ کا کام انجام دیتا ہے کہ جسے دیکھنے کے بعد منتظمین تماشا کو یہ حق حاصل نہیں رہتا کہ اُس کے مالک سے کسی قسم کا تعرض کرسکیں۔ کاروبار دنیا میں روپیہ والا ایک قرض خواہ کی مانند ہے جس کے پاس دستاویز روپیہ کی شکل میں موجود ہے۔ سارا عالم اُس کا مقروض ہے۔ اور وہ اس نقرئی طلائی، یا کاغذی دستاویز کو لیکر جس فرد واحد یا جماعت کے پاس اُس کا جی چاہے جاتا ہے اور قرض کی ادائگی کا مطالبہ خدمات اور اشیاء کی شکل میں کرتا ہے۔ ایک غلہ والے کے پاس پہنچکر وہ غلہ خریدتا ہے ایک حمال کو بلا کر اُس سے بوجھ لادنے کی فرمائش کرتا ہے۔ تانگے، موٹر، ٹریوے، ریلوے پر لاد کر اُسے پن چکی لیجاتا ہے پن چکی کا منیجر اُس کے حکم کا منتظر رہتا ہے، میدہ، آٹا، دلیہ، سوجی جو چاہتا ہے پسواتا، دلاتا ہے۔ نانبائی سے جس طرح مرضی ہوتی ہے آبی، چپاتی، روغنی، شیرمال تیار کراتا ہے اور جس سالن کیطرف طبیعت مائل ہوئے اُسی طرح مختلف آدمیوں کے ذریعہ اپنی بلا واسطہ یا بالواسطہ نگرانی میں مہیا کرا کے اُنکو اُس کے ساتھ کھاتا ہے۔ اسی طرح لباس، مکان، تفریح و دلبستگی کے نت نئے سامانوں کے لئے وہ ابنائے عالم کو اپنی خدمت کا موقعہ عطا کرتا ہے۔ تمام انسان بطیب خاطر

غلام بن جاتے ہیں اور وہ مخدوم و حکمراں۔ روپیہ کی اس قوت و طاقت، اس عظمت و بلندی کی
ہی یہ نتیجہ ہے کہ ہر شخص روپیہ کمانے میں مصروف نظر آتا ہے۔ اور یہی وہ واحد مقصد ہے جو
منتشر افراد کو ایک ڈوری میں باندھے ہوئے ہے۔ فلسفی کہتے ہیں جلب منفعت اور دفع مضرت ہر
انسان کی فطری خواہش ہے۔ لیکن ایک راہرو صرف یہ جانتا اور سمجھتا ہے کہ کسب زر اور تحفظ زر
انسان کی زندگی کے نصب العین ہیں۔ فلسفی و عالم، صوفی و یوگی، بھکاری و مفلوک،
صناع و شاعر، تاجر و آجر، مزدور و خواجہ، سرکار و رعایا ہر ایک روپیہ کی طرف ہاتھ پھیلائے
اور آنکھ لگائے ہوئے ہیں۔ اور جلد یا بدیر، کم یا زیادہ مقدار میں اس پر قبضہ کرنا چاہتے
ہیں۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ روپیہ سے اس قدر شیفتگی و الفت کیوں ہے۔ وہ کون سی
خصوصیت تانبے، چاندی، سونے اور نکل میں ہے، وہ کیا چمک دمک، رنگ و روغن، سلیقہ
و دلآویزی ان دھات کے ٹکڑوں میں ہے جنہوں نے انہیں اس قدر ہر دلعزیز اور مقبول انام
بنا دیا ہے اور پھر اب تو دھات پر ہی اکتفا نہیں کیا جاتا۔ ایک خاص طرز کے چھپے ہوئے کاغذ
کے پرزے بھی اکثر و بیشتر اسی حرص و طمع، اور ہوس کے ساتھ طلب کئے جاتے ہیں جس طرح کبھی
دھات کے بنے ہوئے ٹکڑے طلب کئے جاتے تھے۔ ان کاغذ کے پرزوں اور دھات کے ٹکڑوں
کو یہ شرف کیوں حاصل ہے۔ نہ آدمی کھا سکتا ہے، نہ پہن سکتا ہے، نہ اوڑھ سکتا ہے۔ نہ ان کا
بستر بنا سکتا ہے، نہ ان سے عام طور پر دیگر مفید دل آویز اور دلچسپ کام لے سکتا ہے۔ یہ سچ ہے کہ
دھات کا زیور بنایا جاتا ہے، اور اسے لوگ نہایت شوق سے زیب و زینت کے لئے استعمال کرتے
ہیں۔ ممکن ہے ایک زمانہ میں زیور ان دھاتوں کی چمک، خوبصورتی اور قلت آفرینی کی وجہ سے بنائے
گئے ہوں۔ لیکن اب چاندی سونے سے زیادہ چمکدار، حسین اور پرکشش اشیاء دریافت ہو چکی
ہیں جن کے زیور اگر عہد حاضر کا انسان اپنی اس یادگار وحشت کے قائم رکھنے پر مصر نظر آتا ہے،
بنائے اور پہنے جا سکتے ہیں۔ اب جو چاندی اور سونے کی مقبولیت حاصل ہے وہ غالباً زیور کی

وجہ سے نہیں ہو سکتی بلکہ قرین قیاس یہ امر ہے کہ ان دھاتوں کے زیور بنائے اس لئے جاتے ہیں کہ انہیں قبولیت عام کا اعتبار حاصل ہے۔ اور اگر صرف زیور ہی کے طریق پر استعمال ہی قبولیت عام کا سبب ہوتا تو کاغذ کے نوٹوں کی طرف جو عام میلان ہے۔ اُسکا کیا سبب ہے؟

صفحات مابعد میں ہمارا یہ ارادہ ہے کہ روپیہ کے اسباب مقبولیت کا تجزیہ کریں اور اس کو جو یہ درجہ و مرتبہ، قدر و قیمت حاصل ہے اُن کی وجوہات پر غور کریں۔ روپیہ جن مختلف شکلوں میں ہمارے لئے قابل قبول ہوتا ہے اُسے دریافت کریں اور کن مواقع پر ایک شکل دوسری صورت کے مقابلہ زیادہ قابل ترجیح ہوتی ہے اُسے اور اُسکے وجہ اور باعث کو معلوم کریں یہ کہاوت ہر شخص کی زبان پر رہتی ہے کہ روپیہ چار آنے، پانچ آنے یا چھ آنے کا رہ گیا۔ اس کی حقیقت پر فکر و تامل کریں۔ اشیاء کی قیمتیں جو گھٹتی بڑھتی ہیں اُنکا تعلق روپیہ کی قدر و قیمت سے (اگر اس قسم کا تعلق ممکن نظر آئے) تلاش کریں۔ جن لوگوں کو اتفاق بندرگاہوں یا تجارتی مرکزوں پر رہنے کا ہوا ہے اور جو بیرون ہند کاروبار کرتے رہتے ہیں۔ وہ "شرح مبادلہ" کی اصطلاح اور اس کی تلون پسندیوں سے خوب واقف رہتے ہیں۔ اس "شرح مبادلہ" اور روپیہ کے دوران و گردش میں (جو خرید و فروخت وغیرہ کے ذریعہ سے جاری رہتی ہے) تعلق کی جستجو کریں۔ اکثر سننے میں آتا ہے کہ روپیہ کا بھاؤ مندا ہے۔ روپیہ سستا ہے، روپیہ مہنگا ہے۔ نیک کا نرخ گراں ہے، نیک کا نرخ ارزاں ہے۔ ان تمام اصطلاحوں وغیرہ کے متعلق ایک تشفی بخش جواب فراہم کریں یہ اور اس کے دیگر سوالات کے جواب کی کوشش صفحات مابعد میں کیجائے گی۔

**زر کی خدمات** انسان کے کاروبار پر جب ہم نظر کرتے ہیں تو جس خصوصیت کو اُس کے ہر قول و فعل میں جاری و ساری پاتے ہیں وہ "اصول افادیت" ہے۔ ہر شخص اپنی جگہ پر چاہتا ہے کہ وہ اپنے وجود کے بقا و تکمیل کے لئے گرد و پیش کی اشیا سے افادہ حاصل کرے اور یہی اس کی وہ خصوصیت ہے جس نے اُس کے اعمال و افعال میں ایک ترتیب معقولیت و شان اتحاد پیدا کر دی

ہے۔ آئیے اس کلیہ کے ماتحت اس حقیقت پر بھی غور کریں کہ روپیہ جو اپنے موجودہ مرتبہ قبولیت پر پہنچا تو وہ اپنی کن خدمات کے صلہ میں ؟ کسی شخص یا چیز کی ضرورت اور اہمیت کے فیصلہ کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ ہم اس امر کا تصور کریں کہ اگر وہ شخص یا چیز نہ ہوتی تو ہمیں کیا وقت پریشانی اٹھانی پڑتی۔ اور کس قسم کی کمی، محرومی، اور بیچارگی سے ہمیں سابقہ پڑتا۔ فرض کیجئے کل سے روپیہ کا استعمال قانوناً قطعاً ممنوع قرار دیا جائے تو سب اول جس وقت کا ہمیں سامنا کرنا پڑے گا وہ ایک پیمانۂ قدر کی عدم موجودگی ہوگی، لوگ اجتماعی زندگی بالکل اسی طرح بسر کرتے ہوں گے جیسے اب اُن میں تقسیم عمل بعینہ موجودہ صورت کے مطابق ہوگا۔ جس کے معنی یہ ہیں کہ بہت کم ایسے لوگ ہوں گے جو اپنی ضروریات کی اشیا اپنی محنت سے فراہم کرتے ہوں گے۔ دہلی شہر میں اگر کوئی شخص رہ رہا ہوگا تو زندگی کی ابتدائی ضروریات (یعنی کھانا، کپڑا، اور مکان) کے لئے وہ بالکل دوسروں کا دست نگر نظر آئے گا۔ کسان غلہ اور روئی بوئیں، مزدور کان سے لوہا نکالیں اور پہاڑ سے پتھر کاٹیں اور بھٹوں میں اینٹیں بنائیں، گاڑی بان ان چیزوں کو لیکر بازار میں فروخت کریں۔ ریلوے اسٹیشن پر لیجائیں۔ وہاں سے مستقر پر چیزیں پہنچیں۔ پھر وہ اس قابل بنائی جائیں کہ انکا بلا واسطہ طریقہ پر استعمال ہو سکے اور پھر اس شکل میں موجود ہو جائیں کہ قطعاً بلا وساطت غیرے اُن میں فائدہ پہنچانے کی اہلیت پیدا ہو جائے پہلی منزل سے اسی طرح آخری منزل تک پہنچنے میں اشیاء کو سیکڑوں ہاتھوں سے گذرنا پڑتا ہے اور ایک شخص اگر لاکھ ہاتھوں، لاکھ پاؤں، لاکھ آنکھوں، کانوں اور ناکوں کا مالک ہو جائے تو شاید جب ایسی زندگی بسر کر سکے کہ وہ اپنی ضرورت کی تمام وہ اشیا، خود ہی فراہم کر سکے جو موجودہ نظام صنعت اُس کے لئے فراہم کرتا ہے۔ بہرحال چونکہ یہ غیر ممکن ہے اور تقسیم عمل مع تخصیص مشاغل عہد حاضر کی ایک ناگزیر حقیقت ہے اس لئے اشیاء و خدمات کا مبادلہ بالکل لازمی ہے انکا ہاتھوں میں گردش کرتے رہنا۔ ایک شخص کے پاس سے دوسرے کے پاس از دیاد افادہ کی غرض سے جانا یقینی ہے۔ اور چونکہ نظام اقتصادی محض خدمت خلق اور اشیاء خیرات کے

جذبات کے زیر اثر قائم نہیں ہے۔ بلکہ ہر شے جو خریدی جاتی ہے یا ہر خدمت جو کیجاتی ہے اس کے لئے معاوضہ کی ضرورت ہے۔ اس لئے لازم ہوا کہ ہر لین کے ساتھ ایک دین ہو۔ مگر لین دین میں تناسب قدر کی بھی ضرورت ہے۔ میرے پاس ایک موٹر ہے جو میں نے اپنے کارخانہ میں بنوایا ہے اور اسے میں فروخت کرنا چاہتا ہوں۔ آپ کے پاس ایک ٹوپی ہے جسے آپنے بھی فروخت کے لئے بنائی ہے۔ آپ کے پاس موٹر نہیں ہے اور اگر ایک ٹوپی کے عوض میں موٹر ملجائے تو آپ کو لینے میں تامل نہ ہوگا۔ مبادلہ کی کیا صورت ہونا چاہئے۔ کیا میں اپنا موٹر دے کر ٹوپی لے لوں؟ ہر شخص کا جواب ہوگا کہ "اگر پاگل ہوگئے ہو تو ایسا کرو" لیکن اس جواب کا کیا سبب ہے۔ میں ایک چیز بیچنا چاہتا ہوں دوسرا ضرورتمند اسے خریدنا چاہتا ہے اس کے معاوضہ میں وہ چیز دینے کو تیار ہے جس کی مجھے ضرورت ہے۔ پھر تامل کی کیا وجہ ہے۔ جواب یہ ہوگا کہ دونوں کی قدر برابر نہیں ہے۔ ایک کے تیار کرنے میں سیکڑوں مزدوروں نے سیکڑوں دن تک نہایت سخت قسم کا کام کیا ہے۔ دوسرے کی تیاری میں صرف ایک یا دو روز صرف ہوئے ہیں اور کام کی نوعیت بہت سہل تھی۔ اب اس امر کا فیصلہ تو ہوگیا کہ دونوں چیزیں ہم قدر نہیں ہیں۔ اس لئے مبادلہ نہیں ہوسکتا۔ لیکن اب قدر کے تناسب کا تعین کس طرح کیا جائے۔ موٹر کے بنانے میں مختلف قسم کی محنت صرف ہوئی ہے۔ کانوں کے دریافت کرنے کی محنت۔ ان سے لوہا اور کوئلہ نکالنے کی محنت لوہا اور کوئلہ نکالنے کی مشین بنانے کی محنت۔ اس لوہے اور کوئلے کے ذریعہ موٹر بنانے کی محنت، موٹر کو امریکہ سے ریل اور جہاز وغیرہ پر لانے کی محنت۔ اس میں دماغی، جسمانی، سخت اور آسان، نمایاں اور غیر نمایاں ہر قسم کی محنت شامل ہے۔ اگر ٹوپی کی محنت فی یوم کو معیار قرار دیا جائے تو موٹر بنانے کی محنت کو ٹوپی بنانے کی یومیہ محنت کا کے گنا قرار دیا جائے۔ فرض کیجئے کہ آپ ایک نتیجہ پر پہنچ گئے کہ ایک ہزار ٹوپیاں برابر ہیں ایک موٹر کے تو یہ تو دن میں کی سیکڑوں ضرورتوں میں سے ایک نہایت ادنیٰ اور حقیر ضرورت کے متعلق آپ نے فیصلہ کیا۔ اب اسی طرح محنت و مزدوری کے مختلف مدارج پر غور و فکر کرنے کے بعد آپ کو کھانے کی تمام چیزوں، پہننے کے تمام اشیا

رہنے کے تمام لوازمات کے لئے ایک باقاعدہ نسبت و تناسب دریافت کرنا پڑیگا اور تناسب کے ان منفرد رشتوں میں ایک مجموعی رشتہ تلاش کرنا جس کے ذریعہ سے بلا دقت و پریشانی ایک شے دوسری شے کے معاوضہ میں تبدیل کیجا سکے۔ یہ وہ پیچیدہ مسئلہ ہوگا جس سے اس کے بعد فوراً ہم دوچار ہو جائیں گے۔ اس تمام گفتگو سے معلوم ہوا کہ زر ہمارے لئے ایک بڑی خدمت انجام دیتا ہے اور وہ خدمت یہ ہے کہ وہ ایک پیمانہ قدر اور مشترک نسب نمائے قیمت کا فرض پورا کرتا ہے جس کے بغیر ہمارے پورے نظام معیشت کے ناممکن ہو جانے میں کوئی شبہ نہیں۔

دوسری خدمت جو زر انجام دیتا ہے وہ واسطہ و ذریعہ مبادلہ کی خدمت ہے پہلی مثال کو جاری رکھا جائے تو ہمیں معلوم ہوگا کہ جو شخص موٹر بیچنا چاہتا ہے اور ٹوپی خریدنا چاہتا ہے۔ یہ ضروری نہیں ہے کہ اُس کے اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے ٹوپی بیچنے والوں میں سے کوئی موٹر کا خریدار اُسی روز اور اُسی لمحہ تیار ملے اور اگر تیار بھی ملے تو یہ ضروری نہیں کہ ایک ہزار ٹوپیاں اس کے پاس فوراً ہی تیار ہوں کہ جن کے ذریعہ سے وہ موٹر خریدے اور اگر ایک ہزار ٹوپیاں تیار بھی ہوں تو یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ کوئی اور دوسری زیادہ اشد ضرورت کے معاوضہ میں ان ٹوپیوں کے دینے پر مجبور نہ ہو۔ اس لئے موٹر بیچنے والے غریب کو اکثر مہینوں اُسا تلاش میں سرگرداں رہنا پڑے گا کہ کسی طرح ایسا شخص ملجائے جس میں مندرجہ بالا تمام اہلیتیں موٹر خریدنے کی موجود ہوں۔ اس لئے اگرچہ ہم اس پر غور نہ کریں لیکن زر ہماری ایک بڑی دشواری کی جو اتحاد ضرورت کی عدم موجودگی سے پیدا ہوتی ہے ضرور سہل کر دیتا ہے۔ زر کے ہوتے ہوئے ہم اشتہار دیدیں گے اور موٹر کا خریدار ایک ایسا زمیندار پیدا ہو جائے گا جس کے پاس لگان کے منافع کا کثیر روپیہ جمع ہے وہ ہمیں فوراً روپیہ کی شکل میں معاوضہ ادا کر دے گا اور ہم اُس روپیہ کے ذریعہ سے جس قدر چاہیں گے ٹوپی فروخت کرنے والے سے خرید لیں گے اور اس امر پر مجبور نہ ہوں گے کہ پوری ایک ہزار ٹوپیاں لیں اور ایک ٹوپی اپنی ضرورت کی نکال کر پھر ۹۹۹ ٹوپیاں اپنی دیگر ضرورت کی چیزیں لینے کے لئے بیچتے پھریں۔ اس سے ثابت ہوا کہ

زیر ہماری معیشت کی شینسری میں تیل کا کام انجام دیتا ہے جس کے ذریعہ سے تمام پرزے
روانی کے ساتھ چلنے لگتے ہیں۔

تیسری خدمت جو زر انجام دیتا ہے وہ معیار قدر کی خدمت ہے۔ ہماری موجو
ین کاروبار زیادہ تر ایسے معاہدوں کی صورت میں کیا جاتا ہے جن کی تکمیل مستقبل
ہے۔ پیش بینی، پیشین گوئی، اندازہ و تخمینہ ظن و گمان۔ اس پر ہمارے لین دین کا بہت
ہے۔ ہم آج اس امید پر خریدتے رہتے ہیں یا چیزیں بناتے رہتے ہیں کہ کل ان کی قیمت
ہو جائے گی۔ ہمیں امید رہتی ہے۔ اور سرمایہ کی کثرت کی وجہ سے۔ نفع فی صدی کا
بہت حقیر رکھتے ہیں اس لئے قدر و قیمت کی ذراسی کمی بیشی لاکھوں اور کروروں کے
نقصان کا سبب بن جاتی ہے۔ لوگ ایک دن میں کروڑپتی اور دوسرے دن میں بھکا
ہیں۔ اس تخمین و اسپکولیشن کے علاوہ بھی کاروبار تمام تر قرض کے ذریعہ سے چلتا ہے
کی گرانی و ارزانی باوجود اس کے کہ قرضدار کو سود ملتا ہے بعض اوقات نقصان
ہو جاتی ہیں اور بعض مرتبہ وہ نہایت غیر متناسب منافع سے مالا مال ہو جاتا ہے۔ گ
چھپر پھاڑ کر اس کے قدموں پر آپڑتی ہے۔ اور کبھی اسے ٹکر گدا بنا جاتی ہے۔ کارو
تیقن اور سخت عبرت خیز صورت رفع کرنے میں زر بہت بڑی حد تک مدد دیتا ہے
ہے کہ گذشتہ جنگ کے تجربہ کے بعد روپیہ کی شرح مبادلہ کی تلون پسندیوں کی مو
یہ خدمت زر کی کچھ بہت مکمل نہیں معلوم ہوتی۔ لیکن اس بحث کو ہم بعد کے لئے ملتو
زر کی عدم موجودگی کی صورت میں جو شکلیں پیدا ہونے کا احتمال ہے انہیں مثال کے
واضح کرنا چاہتے ہیں۔ فرض کرو کہ ایک شخص نے ایک غلہ فروش سے فصل کی کٹائی
پر گیہوں قرض لیا۔ اور اس وعدہ پر کہ گیہوں جب لو جائے گا وہ قرض واپس کر
۔ اوّل الذکر صورت میں گیہوں سستا ہوگا اور موخر الذکر صورت میں مہنگا۔ اس
ہزاروں لاکھوں کا نقصان ہو جائے گا اور قرضدار کو علاوہ سود کے ہزاروں لاکھ

لیکن اگر یہی قرض زر کے ذریعہ سے لیا جاتا تو زر کی قیمت چونکہ مستقل رہتی ہے۔ اسے کوئی نفع یا نقصان ان اسباب کی وجہ سے نہ ہوتا۔ جن کا کوئی تعلق براہ راست یا بالواسطہ معاہدہ قرض سے نہ تھا یہ تیسری خدمت روپیہ کی ہوئی۔ روپیہ معیار قدر کا کام انجام دیتا ہے۔ چونکہ جب غلہ کا بھاؤ تیز ہوگا تو بھی اسی قدر روپیہ جتنے روپے کہ جب دئے جاتے جب غلہ سستا ہوتا۔ اور یہ روپیہ اگر غلہ سستا ہے تو زیادہ غلہ خرید سکے گا اور اگر مہنگا ہے تو کم غلہ۔

چوتھی خدمت زر کی یہ ہے کہ وہ ذخیرہ قدر کا کام انجام دیتا ہے اگر لوگ زائد از ضرورت اشیا کو انہیں کی شکل میں رکھتے مثلاً گیہوں کو گیہوں کی شکل، گھوڑے کو گھوڑے کی شکل میں، موٹر، ہاتھی، ریل، جہاز وغیرہ اپنی ذاتی شکلوں میں تو اول تو یہ کہ ان کی نگرانی و نگہداشت انکے حجم کی وجہ سے ایسے ذرائع سے کرنا پڑتی جن میں بہت خرچ ہوتا۔ اور دوسرے یہ کہ باوجود اس تمام نگرانی و نگہداشت کے وہ بہت زیادہ عرصہ تک اپنی اصلی حالت پر قائم نہ رہتے وہ جلد یا بدیر فنا ہو جاتے۔ پھر اگر جائداد کے انتقال کی ضرورت ایک مقام سے دوسرے مقام میں پیش آتی تو بہت خرچ کرنا پڑتا اور سخت دقت و پریشانی پڑتی۔ روپیہ کی ایجاد نے یہ دونوں دقتیں آسان کر دیں۔ زر کی وجہ سے دولت کو پائداری نصیب ہوگئی کہ اس کا وجود زمانہ کی فنا کوشیوں سے محفوظ ہوگیا اور بڑی سے بڑی دولت نہایت آسانی سے دنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پہنچائی جانے لگی۔

**زر کی ابتدائی تاریخ** زر کی یہ چار نہایت اہم خدمات ہیں۔ اب ہم زر کے ارتقا پر ایک تاریخی نگاہ ڈالتے ہوئے یہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ مختلف اوقات میں کن کن چیزوں نے زر کی خدمات انجام دیں اور پھر بالآخر سونے اور چاندی نے کس طرح تمام دوسری چیزوں کی جگہ لے لی۔ تمدن و تہذیب کے موجودہ دور میں رہنے کی وجہ سے، اور مسکوک قانونی زر کے عادی ہونیکے باعث ہم زر اور سونے چاندی کے سکوں کو بالکل ہم معنی تصور کرنے لگے ہیں۔ اس لئے اس حقیقت کو ہمیں کبھی نظر انداز نہ کرنا چاہئے کہ جس قدر اشیا پائی جاتی ہیں ان میں اہلیت

پیمانۂ قدر اور تبادلہ قدر کی پائی جاتی ہے۔ یہ سوال کہ کونسی اشیا، سوسائٹی کی ایک خاص حالت میں مناسب ترین زر کا کام دینے کی لائق ہیں۔ محض موازنہ اور مقابلہ کا سوال رہ جاتا ہے۔ کسی شے میں کسی خاص زمانہ وحالت میں زیادہ اہلیت ہوتی ہے کسی میں کم۔

شاید قدیم ترین حالت صنعت کی وہ ہے جس میں روزی وحشی جانوروں کے شکار سے حاصل کیجاتی ہے۔ اس حالت میں شکار کا ماحصل، نہایت قابل قدر شے ہوتی ہے۔ شکار کا گوشت تو جلد خراب ہو جاتا ہے۔ لیکن کھال زیادہ پائدار ہوتی ہے اور کپڑوں کے لئے استعمال کیجاتی ہے۔ اس لئے ابتدا میں اس نے اپنی عام مقبولیت کیوجہ سے مختلف قدیم اقوام میں زر کی حیثیت اختیار کرلی اور آج کل بھی اُن سے زر کا کام لیا جاتا ہے۔ شکاری زندگی سے ترقی پاکر آدمی گلہ بانی کی حالت میں پہنچے اور اس دور میں مویشی اور بھیڑیں بہت قیمتی اور قابل بیع وشرے ملکیت خیال کیجانے لگیں۔ انہیں آسانی سے منتقل کیا جاسکتا ہے۔ اپنے پاؤں سے چلتی ہیں اور بہت سالوں تک رکھی جاسکتی ہیں اور اسطرح روپیہ کے بعض خدمات آسانی سے انجام دے سکتی ہیں۔ ان ممالک میں جہاں بردہ فروشی کا رواج تھا غلام ذریعہ مبادلہ بن گئے ذاتی زینت کا جذبہ انسان میں نہایت قدیم اور زبردست ہے اور چونکہ اسی مقصد کے لئے استعمال کی جانے والی اشیا راکثر مقبول عام ہوتی ہیں، آسانی سے منتقل کیجاسکتی ہیں اور عرصہ تک قائم رہتی ہیں۔ اس لئے یہ بھی مثل زر کے گردش کرنا شروع کر دیتی ہیں، کوڑیاں، گھونگھ تسبیح کے دانے، زردعنبر، منقش پتھر، اور ہاتھی دانت وغیرہ گلوبند اور پیٹی کی شکل میں لوگ لئے پھرتے ہیں اور انکے ذریعہ سے اشیار کی خرید وفروخت کرتے ہیں۔ جب لوگ گلہ بانی سے ترقی پاکر زراعتی زندگی اختیار کرتے ہیں تو غلہ ذریعہ مبادلہ بن جاتا ہے۔ بعض جگہ زیتون کے تیل سے بھی یہ خدمت لیجاتی ہے۔ بادام یورپ کے بعض ممالک میں زر کی حیثیت سے استعمال کئے گئے ہیں اور ۱۶۱۸ء میں ورجینیا میں تمباکو نے یہ خدمت انجام دی ہے اور میری لینڈ میں ۱۷۳۲ء تک تمباکو اور مکا زر قانونی کا مرتبہ رکھتے تھے۔ بعض جگہ خشک کی ہوئی مچھلیاں

اس غرض کے لئے استعمال کی گئی ہیں۔ انکے علاوہ جب ہم مصنوعی اور دیگر اشیاء کی فہرست پر غور کرتے ہیں تو ہمیں مندرجہ ذیل چیزیں نظر آتی ہیں جنہوں نے مختلف مقامات اور زمانوں میں وسیلہ مبادلہ کی خدمت انجام دی ہے۔ مثلاً پارچہ سوتی، چٹائیاں، گوند، موم، چائے لوہے کی کیلیں وغیرہ۔ اور اگر بعض شواہد تاریخی پر اعتبار کیا جائے تو آثار قدیم کے طور پر جو نہایت منقش اور زار پتھر کے بنے ہوئے نکلتے ہیں وہ بھی یہی خدمت انجام دیتے تھے۔ لکڑی کے بنے ہوئے روپیوں کے جاری رہنے کے متعلق بھی ثبوت ملتا ہے۔

**زر کے لئے موزوں شے کی خصوصیات** ان تمام اشیاء کی فہرست پر نظر کرنیکے بعد ہمیں یہ جستجو ہوتی ہے کہ معلوم کریں کہ جب زر کے طریقہ پر اس قدر مختلف النوع چیزیں استعمال کیجاتی تھیں تو اسکا کیا سبب ہوا کہ موجودہ عہد میں سب ترک کر دی گئیں اور یہ خدمت صرف دھات کے چند ٹکڑوں سے لیجانے لگی۔ زر کی خدمات کا ابتدا میں ذکر کیا جا چکا ہے اور اس کے مطالعہ سے اس نتیجہ پر پہنچنا زیادہ دشوار نہیں کہ مختلف حالات اور مقامات میں زر کو مختلف خدمتیں تفویض کی گئیں۔ اور ان خدمات کی نوعیت کے اعتبار سے جس شے کو سب سے زیادہ اہل اس کام کے لئے پایا گیا اس کا اس غرض کے لئے انتخاب کیا گیا اس انتخاب کا یہ کام ہر عہد میں جاری رہا، اور جیسا کہ صفحات آئندہ میں بتلایا جائے گا۔ ابھی تک یہ ختم نہیں ہوا کیونکہ مکمل زر ابھی تک دستیاب نہیں ہو سکا۔ ہر عہد میں روپیہ کی مختلف خدمات میں سے کسی ایک یا دو کو زیادہ اہمیت حاصل ہو جاتی ہے۔ اور اسی کے مطابق زر کی اصلاح کے لئے تجاویز سوچی اور تجربات عمل میں لائے جاتے ہیں۔ صنعت کی سادہ حالت میں زر کی ضرورت خریداروں اور فروشندوں کے درمیان چلتے رہنے کے لئے ہوتی ہے اور تب اس کی خصوصیات یہ ہونی چاہئیں کہ وہ آسانی سے لیجایا جا سکے۔ مختلف سائز کے ٹکڑوں میں تقسیم ہو سکے تاکہ ہر رقم فوراً بن سکے، اور اپنی ظاہری صورت کے اعتبار سے یا ثبت کئے ہوئے چہرے کی وجہ سے شناخت کیجا سکے۔ مگر جب روپیہ، جیسا کہ آئندہ کے متعلق خیال ہے صرف معیار قدر اور پیمانہ

قدر کی خدمات انجام دیگا اور نظام مبادلہ میں اشیائے عوض اشیاء ملیں گی اور زر کی وساطت باقی نہیں رہے گی مندرجہ بالا صفات ایسی ضروری نہیں رہیں گی جتنی اب ہیں۔ اور قدر کا ثبات معہ نقل پذیری نہایت اہم خصوصیات ہو جائیگی لیکن ان پیچیدہ مسائل پر گفتگو کرنے سے قبل ہم زیر بحث خصوصیات کو آنکی اہمیت کے لحاظ سے حسب ذیل ترتیب دینا چاہتے ہیں۔

۱۔ قدر ۲۔ نقل پذیری ۳۔ غیر فنا پذیری ۴۔ یکسانیت ۵۔ سہم پذیری ۶۔ ثبات قدر ۷۔ شناخت پذیری

۱۔ قدر :- چونکہ زر کے ذریعہ قدر دار اشیاء کا لین دین کیا جاتا ہے اس لئے اس میں فی نفسہ قدر ہونا چاہئے، قدر کا کیا سبب ہے یہ ایک معرکۃ الآرا مبحث ہے۔ بعض علماء کے خیال میں افادہ اس کا سبب ہے۔ دوسرے علماء کو قدر کے اس وجہ سے اختلاف ہے۔ یہ عقیدہ صرف ان لوگوں کا ہے جو زر کے جنسی نظریہ کو تسلیم کرتے ہیں ان میں سے اس کی مخالفت میں زر کا خدمتی نظریہ پیش کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ چونکہ زر مخصوص خدمات انجام دیتا ہے اس سلئے اس میں قدر پیدا ہو جاتی ہے اور عزیز ہو جاتا ہے "ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد" دیگر علماء کا یہ خیال ہے کہ روپیہ کو قدر اس وجہ سے حاصل ہوتی ہے کہ ریاست اس پر اپنی مہر لگا کر اُسے قانون کے ذریعہ قابل قدر بنا دیتی ہے۔ یہ زر کا ریاستی نظریہ کہلاتا ہے۔ یہ سب نظریئے اپنی اپنی جگہ نامکمل ہیں۔ صحیح نظریہ قدر زر کا غالباً قدر اشیاء کے عام نظریہ سے مختلف نہیں ہے۔ قدر جب ہی پیدا ہوتی ہے جب اُس میں افادہ اور قلت پائی جائے۔ زر کے قدر کا مسئلہ بہت پیچیدہ ہے اور اس کے متعلق ایمانداری کے ساتھ اختلاف رائے کا امکان ہے لیکن زر کے لئے قدر لازمی ہونے میں شبہ کی گنجایش نہیں۔ فی زمانہ جو صورت بھی ہو اور جو نظریہ بھی قابل قبول قرار دیا جائے یہ یقین ہے کہ ابتدا میں زر کی مقبولیت کا سبب نہ ریاست کا حکم تھا نہ زر کی خدمات کا اعتراف بلکہ زر کی قدر ذاتی اس کی مقبولیت کا فیصلہ کرتی تھی علاوہ از یں اپنی خدمات کی مکمل ادائیگی کے لئے خصوصاً خدمت ذخیرہ قدر اور ذریعہ مبادلہ کی ادائیگی کے لئے یہ لازمی

ہے کہ زر ایسی شے کا بنایا جائے جس کی تمام ممالک میں اگر مساوی قدر ممکن نہ ہو سکے تو کم از کم کافی قدر ہو اور اس لحاظ سے سونا اور چاندی کو عام طور پر مقبولیت حاصل ہے۔

۲۔ نقل پذیری :- زر کے لئے جو شے منتخب کی جائے اُسے صرف قدر دار ہی نہ ہونا چاہئے بلکہ اس کی قدر اس کی حجامت اور وزن سے کچھ اس طرح متناسب ہونا چاہئے کہ ایک طرف تو زر تکلیف دہ حد تک بھاری نہ ہو اور دوسری طرف تکلیف دہ حد تک مختصر نہ ہو۔ یونانیوں میں لوہے کا سکہ استعمال کیا جاتا تھا۔ لیکن موجودہ عہد میں یہ قطعاً ناممکن ہے۔ گذشتہ صدی میں بہ مدت سوئیڈن میں تانبے سے لیجاتی تھی اور اب بھی غیر ترقی یافتہ اقوام اپنے چھوٹے معاملات میں اس کا استعمال کرتے ہیں۔ لیکن بڑے کاروبار کے لئے یہ بالکل ناموزوں ہے۔ بیل اور بھیڑیں یہ صحیح ہے خود چلتی ہیں۔ لیکن ان کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا اور انکی نگہداشت ایک مستقل کام ہے۔ اسی طرح گو بعض حیثیتوں سے غلہ، کھالیں، تیل، بادام وغیرہ زر کے لئے زیادہ موزوں ہیں لیکن ان کا حجم قدر کی تناسب کے اعتبار سے بہت زیادہ اور اسی لئے انکی نقل و حرکت سخت دشوار ہوگی۔ نقل پذیری کی خصوصیت زر کے لئے صرف اسی طرح ضروری نہیں ہے کہ آدمی روپیہ جیبوں میں لئے پھر سکیں۔ بلکہ ایک مقام سے دوسرے مقام اور ایک براعظم سے دوسرے براعظم میں نہایت کم خرچ میں جو سودے ہو جاتے ہیں وہ اسی کے ذریعہ سے ممکن ہیں۔ جس طرح اشیا بہت ارزاں ہونیکی وجہ سے نقل پذیری کی اہلیت نہیں رکھتیں اسی طرح بہت گراں ہونے کے باعث بھی انکی نقل پذیری میں دشواری کا امکان ہے۔ چونکہ جہانتک معمولی سودوں کا تعلق ہے انکے لئے خورد بینوں اور کیمیاوی کانٹوں کی ضرورت ہوگی۔ مثلاً جواہرات وغیرہ معمولی کاروبار میں استعمال نہیں کئے جا سکتے۔

۳۔ غیر فنا پذیری :- تجارت میں گردش کرتے رہنے اور سرمایہ محفوظ کے طریقہ پر رکھنے کے لئے لازمی ہے کہ زر جلد خراب اور ناقص نہ ہو۔ گوشت کی طرح سڑ نہ سکے، کافور کی طرح اڑ نہ جائے، لکڑی کی طرح

گل نہ جائے۔ لوہے کی طرح زنگ آلودنہ ہوجائے۔ فنا پذیر اشیاء مثلاً انڈے، خشک مچھلیاں، مویشی یا تیل وغیرہ۔ اس میں شک نہیں زر کی طرح استعمال کئے گئے ہیں لیکن جس چیز کو آج زر بنایا گیا اُسے دوسرے دن کھالیا گیا۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کی اشیاء کا ایک بڑا ذخیرہ محفوظ نہیں رکھا جاسکتا اور اُنکی قدر بہت تغیر پذیر ہوتی ہے۔ فلزِ مختلف نوعیتوں کے ساتھ اس اعتراض کی زد سے بہت بڑی حد تک محفوظ ہیں چونکہ متعدد سال تک ان میں کوئی نمایاں نقص پیدا نہیں ہوتا۔

۴۔ یکسانیت :۔ زر کے لئے جو شے استعمال کیجائے اُس کے تمام اجزا اور صورتوں میں یکسانیت ہونی چاہئے یعنی انہیں ایک ہی میل اور قسم کا ہونا چاہئے تاکہ مساوی اوزان، مساوی قدر کے ٹکڑے بن سکیں۔ کسی پیمانہ کے مطابق قیمت کے شمار کرنے کے لئے یہ لازمی ہے کہ پیمانہ مساوی اور یکساں ہو تاکہ دو کا دوگنا چار ہی ہو، کم یا زیادہ نہ ہوجائے اگر ہم شمار کے لئے پیمانہ جواہرات کو بنا دیں تو یہ شاید ہی کبھی ممکن ہو کہ چار جواہر قیمت کے اعتبار سے دو جواہر کے دوگنے ثابت ہوں۔ قیمتی فلزات بھی اپنی اصلی حالت میں قطعی یکساں نہیں کہے جاسکتے مگر اس کی وجہ سے کوئی بڑی دقت نہیں ہوتی کیونکہ طلا و سیم خام میں جس قدر چاندی یا سونا ہے وہ آسانی سے کسوٹی پر پرکھا جاسکتا ہے اور صاف و مسکوک ہونیکے بعد تو وہ ایسے کھرے اور خالص ہوجاتے ہیں کہ ایک سکہ اور دوسرے سکہ میں کوئی فرق باقی نہیں رہتا اور مساوی اوزان بالکل مساوی قدر رکھتے ہیں۔

۵۔ سہم پذیری :۔ اس خصوصیت سے آخری خصوصیت کو ایک قریبی رشتہ حاصل ہے۔ اسمیں شک نہیں کہ ہر شے کو بلا کسی انتہا کے تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ سخت ترین جواہرات توڑے جاسکتے ہیں اور لوہے کو لوہا کاٹتا ہے۔ لیکن جو شے زر کے لئے استعمال کیجائے اس کے لئے امکان سہم پذیری ہی کافی نہیں ہے بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ تقسیم ہونے کے بعد مجموعی قدر شے منقسمہ کی بالکل اسی قدر ہو جتنی کہ ابتداء میں تھی اگر ہم ایک کھال کے ٹکڑے کریں تو اُسکی مجموعی قدر و قیمت ابتدائی قدر و قیمت سے کہیں زیادہ کمتر ہوگی اور یہی صورت چوب عمارتی، سنگ اور دیگر اشیاء کی ہے جن کا دوبارہ اتصال ناممکن ہے لیکن فلزات کے ٹکڑے جب دل چاہے دوبارہ پگھلا کر ایک کئے جاسکتے ہیں اور خرچ اُس کے لئے ضائع شدہ دھات کو

نال کرکے ، بہت ہی حقیر رقم ہوتی ہے مثلاً فی اونس ایک پیسہ یا آدھ آنہ۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ سیم و
ایک کسی ٹکڑے کی قدر بالکل اُس خالص سونے کے تناسب ہوتی ہے جو اُس میں موجود ہوتا ہے۔

۔ ثبات قدر :- یہ امر بدیہی ہے کہ زر کو قدر کی تبدیلیوں سے متاثر نہ ہونا چاہئے۔ وہ مختلف تناسب
نا میں زر کا مبادلہ دیگر اشیاء سے کیا جاتا ہے انہیں جس قدر ممکن ہو سکے غیر مبدل رہنا چاہئے اگر
من پیمانہ قدر اور وسیلہ مبادلہ کی حیثیت سے استعمال کیا جاتا تو یہ معاملہ نسبتاً معمولی اہمیت رکھتا۔ اگر
تیں اُسی تناسب سے فوراً بدل جایا کرتیں جس تناسب سے زر کی قدر میں اختلاف ہوتا تو کسی شخص کو نفع ہوتا
قصان۔ لیکن عملی زندگی کا جہاں تک تعلق ہے لوگ زر کو طویل میعاد کے معاہدوں کے لئے معیار قدر
حیثیت سے بھی استعمال کرتے ہیں۔ اور وہ ادائیگی قانون یا رسم کے ذریعہ سے اُسی یکساں غیر مبدل
ح پر قائم رکھتے ہیں درآنحالیکہ لایق ادا رقم کی قدر اصلی بہت کچھ بدل جاتی ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا
ہے کہ قدر زر کی ہر تبدیلی ہیئت اجتماعی کے لئے تھوڑی بہت مضرت رساں ثابت ہوتی ہے اور
شتہ جنگ کے دوران میں مختلف ممالک کے زروں نے جو قلابازیاں کھائی ہیں اور جو ہیجان و
طراب، بدامنی و انقلاب رونما ہوا ہے جس کی وجہ سے بڑے بڑے سرمایہ دار، نان شبینہ کو محتاج
کئے۔ اگر اُن پر خیال کیا جائے تو کہنا پڑتا ہے کہ اسکے نتایج بہت دیرپا اور دور رس ہوتے ہیں۔

ہر چند یہ امر قرین قیاس معلوم ہوتا ہے کہ جس قدر قرض خواہ کو نقصان ہوتا ہے اتنا ہی مقروض
ائدہ ہو جاتا ہے۔ اور جتنا مقروض کو نقصان ہوتا ہے اتنا ہی قرض خواہ نفع میں رہتا ہے اور بصورت
عی جماعت اُسی قدر دولتمند رہتی ہے جتنی کہ ابتدا میں ہوتی ہے۔ مگر یہ حقیقت سے دور ہے چونکہ
اصول ریاضی کے ماتحت تجزیہ کیا جاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ ایک رقم کا ایک سے لیکر دوسرے کو
بسا اوقات دہندہ کو یابندہ کے مقابلہ میں زیادہ نقصان پہنچاتا ہے۔ ایک شخص جس کی آمدنی سو روپیہ
ہے جب دس روپیہ دینے کے لئے مجبور کیا جاتا ہے تو اُسے زیادہ تکلیف محسوس ہوتی ہے بہ نسبت
وقت کے کہ جب اُس کی آمدنی میں دس روپیہ کا اضافہ کیا جاتا ہے کیونکہ نوے روپیہ کی آمدنی کو
روپیہ کا افادہ اسکی نگاہ میں زیادہ ہوگا اور ایک سو دس کی آمدنی کے ساتھ کم۔ اس اصول کے

ماتحت، ہر قسم کی قماربازی، سٹہ، خالص تخمین، سپیکولیشن یا دیگر انتقال دولت کے ناگہانی اور اتفاقی طریقے عام طور پر سبب ہوتے ہیں اپنے نقصان افادہ کا جس کا کوئی معاوضہ حاصل نہیں ہوتا۔ صنعت و تجارت اور اجتماع دولت کے تمام محرکات اُن سے پیدا ہونیوالی لزائد کی توقعات پر منحصر ہیں اور رائج الوقت زر کی ہر تبدیلی کسی نہ کسی مقدار میں اس قسم کی توقعات کو تباہ اور سعی کے ان محرکات کو کم کرتی ہے۔ جنگ کے بعد جو یورپ میں کساد بازاری ہے اور بیکاری ترقی پر ہے اس کا بڑا سبب زر کے یکتائے عصر تلون قدر کو بھی قرار دیا جا سکتا ہے۔ ہندوستان میں جو کاروبار مندا بتلایا جاتا ہے اُس کا بڑا سبب قدر زر کی غیر ثباتی ہے۔

۷۔ شناخت پذیری:۔ جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے اُس خصوصیت کو کہتے ہیں جس کے ذریعہ سے کہ ایک شے میں اس بات کی اہلیت کا اندازہ ہو سکے کہ وہ آسانی سے پہچانی اور ممتاز کیجا سکتی ہے۔ وسیلہ مبادلہ کی حیثیت سے روپیہ ہاتھوں سے نکلتا رہتا ہے اور اگر ہر شخص کو جو رائج الوقت سکہ قبول کرتا اُسے تولنا، پرکھنا اور جانچنا پڑتا تو اس سے بڑی دقت اور دشواری ہوتی۔ اگر روپیہ کی شناخت میں مہارت اور ذہانت کی ضرورت ہوتی تو غریب اور جاہل لوگوں کو بہت دھوکہ دیا جاتا۔ اس لئے ضروری ہوا کہ ذریعہ مبادلہ میں ایسے امتیازی نشان ہوں جن کی وجہ سے کسی قسم کی غلط فہمی کا امکان باقی نہ رہے۔ جواہرات اگر دوسرے تمام اعتبارات سے اچھا زر قرار بھی دئے جا سکتے تب بھی اس حیثیت سے انہیں زر کے لئے قبول نہ کیا جاتا۔ کیونکہ بڑا ماہر جوہری ہی سچے اور جھوٹے موتی میں امتیاز کر سکتا ہے۔

شناخت پذیری میں ہی ہمیں اثر پذیری کو بھی شامل کرنا چاہئے۔ یعنی شے کی وہ اہلیت جس سے کہ وہ ایسی صورت، مہر یا نقشہ کے نشان کو قبول کرتی ہے جو اسے ایک خاص قدر کا رائج الوقت زر بنا دیتی ہے۔ ہم اسے اور زیادہ سادہ الفاظ میں یہ کہہ سکتے ہیں کہ زر کی شے لائق سکہ سازی ہونا چاہئے تاکہ ایک حصہ جب مناسب قواعد کے ماتحت ریاست کی مہر لئے ہوئے جاری ہو جائے تو ہر شخص اُسے زر صحیح و قانونی باور کر سکے جو وزن، قدر اور جسامت میں اُسی طرح کے دوسرے نشان شدہ زر کے مساوی ہو۔ ایک اچھے سکہ شناخت میں کیا اجزا شامل ہیں اس کا بیان اس مضمون کے کسی دوسرے حصہ میں کیا جائیگا۔

(باقی)

# زرتشت اور بُدھ

## موازنۂ سیرت و دعوت

بُرے لوگ اپنی پسماندہ قوم کے "فرزندِ رشید" ہوتے ہیں اور اپنی تمام صفات میں اپنے
ین کے خصائص کے حامل ہوتے ہیں جس ماحول میں انہوں نے تربیت پائی ہے اس کے اثرات
سوس نقوش بخطِ جلی اُن کی خاکِ بسر پیشانی پر ثبت ہوتے ہیں۔ یہ لوگ جس قوم سے وابستۂ دامن
تے ہیں اُس کی رفتارِ زوال میں اپنی ننگِ وجودِ زندگی سے اور بھی سرعت پیدا کر دیتے ہیں اور
یس ہلاکت غارِ فنا کے کنارے بہت جلد پہنچ جاتا ہے!

آن پہنچی سرِ گردابِ فنا کشتیٔ عمر ہر نفس! دمِ مخالف کا ہے جھونکا ہم کو؟

لیکن بڑے لوگ اپنی مادرِ ملت کے گویا "ناخلف لڑکے" ہوتے ہیں جو اپنی ہی قوم کے خلاف
بغاوت بلند کرتے ہیں؟ یہ لوگ اپنے جسمِ قومی کا ایک "عضوِ مقطوع" ہوا کرتے ہیں، لیکن
یقت وہ اس فاسد نظامِ جسمانی کے اندر بمنزلہ ایک "قلبِ صحیح" کے ہوتے ہیں جو اپنے سینہ پر
لئے الگ ہو گیا ہو تاکہ بدن کے ہمہ گیر "زہر باد" سے اپنے کو محفوظ رکھے اور اس "کانِ نمک"
رہ کر خود بھی نمک نہ ہو جائے۔ یہی قلب جسمِ ملت کا اصلی مایۂ حیات اور جوہرِ اصلاح ہوتا ہے اور
وقت میں اپنی قوت افزائی اور صحت بخشی سے بدن کو ایک حیاتِ تازہ عطا کرتا ہے "اذا فسدت
ت کلّہا، واذا صلحت صلحت کلّہا!"

الغرض قوم کے یہ مصلحین و مجددین گھر آباد کرنے ہی کے لئے گھر سے ہجرت کرتے ہیں اور قوم کی دوستی
جذبہ انہیں قوم کی دشمنی پر مجبور کرتا ہے "نصحت لکم، ولاکن لا تحبون الناصحین"
وہ ایک غیر معمولی طور سے قوی قلب و جگر رکھتے ہیں اور ایک کوہ شکن عزم و استقلال
مالک ہوتے ہیں اور اپنی ان خدا داد قوتوں کی پیہم ضربوں سے اپنی قوم کے سیلابِ زوال کا

منہ پھیر دیتے ہیں اور اس گمراہ خلقت کو ایک نئی شاہراہ حیات پر ڈال دیتے ہیں۔

مگر یہ کام ایک "جوئے شیر" لانے سے کم مشکل نہیں ہوتا جس میں انکا جنون خیز عزم وارا ہی کامیابی کی ناممکنات کو ممکن بنا دیا کرتا ہے۔

پانی میں ہی آگ لگانا دشوار | بہتے دریا کو پھیرانا دشوار
دشوار تو ہے مگر نہ اتنا جتنا | بگڑی ہوئی قوم کا بنانا دشوار

عہد مسیحی سے قبل کے قرون میں اس قسم کے قریبا ۱۲ مردان کار ہم کو افق تاریخ پر نظا آتے ہیں جن کے "بطن ہمت" سے نئی قومیں پیدا ہوئیں اور قریب المرگ قوم کے لئے جن کی دعا اصلاح صدائے "قم باذنی" ثابت ہوئی۔ ان میں سے ایک کے قدوم وجود نے سرزمین ہندستا کو مفتخر فرمایا اور جسکا نام گرامی واسم سامی مہاتما بدھ ہے (پرائیویٹ شخصی نام گوتم سدھارتھ ہے) خطہ ہند کی ساری تاریخی عمر میں ایسا حیرت خیز انقلاب کبھی دیکھنے میں نہیں آیا جیسا گوتم کے اغا مشن کے ساتھ وابستہ ہے! قریبًا اسی عہد کے گرد و پیش میں کوہستان ہمالیہ کے مغربی کنار پر شمالی و مغربی گوشے میں ایک اور اولوالعزم پیغمبر کا پیکر مقدس نیم تاریخی فضا کے سایہ میں کھڑ نظر آتا ہے۔ یہ زرتشت ہے! ایران قدیم کی یہ عظیم المرتبت ہستی جسقدر تاریکی میں ہے، تاریخ عالم کوئی اور آفتاب عظمت ایسے گہن میں نظر نہیں آتا!

ہندوستان اور ایران میں قدیم ترین تعلقات رہے ہیں۔ دونو قومیں ایک ہی آ سرچشمہ کی دو دھاریں ہیں لیکن ایک ہی اصل نسلی کے باوجود بعد میں یہ دونوں شاخیں اسقد ایک دوسرے سے منحرف ہوگئیں کہ ایک واحد مبدء مشترک کی طرف قیاس خیال رجوع ہوسکتا تاریخ قدیم کے یہ دو عظیم الشان ملک دو مستقل شاہراہوں پر گامزن ہوگئے، جو قومیں ایک خاندان کے گویا دو قبیلے تھی اور جن کے نسبی و مذہبی ہر دو قسم کے خصائص مشابہ تھے اُن میں از دو قائدین اعظم نے بعد المشرقین پیدا کردیا!

ان دونوں ہستیوں کی سیرتوں اور اُنکے پیدا کردہ انقلاب کا پہلو بہ پہلو مطالعہ کر

لئے عہد متعلقہ کے تعیین و سال کے تعین کا مسئلہ بہت اہم ہے۔ میدان تاریخ میں وہ موقع
یب "سنگ میل راہ" کی حیثیت رکھتا ہے جہاں ایران اور آریہ ورت کے دل اور دماغ تخیل
ر عقیدے کی دو الگ دنیائیں بن گئے! امانت داران تاریخ اس واقعہ شگفت کو قریباً ۲ ہزار
سال قبل ولادت مسیح کی ایک واردات بتاتے ہیں۔ ڈاکٹر میکڈانل، مشہور محقق تاریخ، اس ابہام
اجمال میں ذرا قطعیت پیدا کر کے سنہ ۱۵۰۰ق۔ م کا سن پیش کرتا ہے (ملاحظہ ہو "ادبیات سنسکرت"
مصنفہ میکڈانل، صفحہ ۱۲) مگر روزنامچہ والی صحت و حتمیت کا یہاں خواب بھی نہ دیکھنا چاہئے۔ یہ
یعین و تقرر محض ایک اضافی زاویۂ نگاہ سے صحیح ہے اس لئے کہ افق تاریخ کی بعید تاریکیوں
یں کس کی نظر دوربیں ایک رصدگاہی مشاہدۂ عینی کر سکتی ہے؟ پھر اہل ایران و ہندوستان
"ہذا فراق بینی و بینک" کوئی واحد واقعہ مفارقت نہیں ہے۔ اپنے ابتدائی مرز بوم، ایشیائی
سطح سے ہجرت آریائی کے سیلاب کی بہت سی لہریں ایک دوسرے سے متفرق ہو ہو کر عرصہ
راز تک آتی رہیں جن کا سلسلہ کئی صدیوں تک طویل ہوتا ہے۔ بہرحال اس قیاس نے
تاریخی نظریہ کی حیثیت اختیار کر لی ہے کہ سنہ ۱۵۰۰ق۔ م تک آرین مہاجرین پورے طور
پنجاب اور دوآبۂ گنگ و جمن میں خیمہ زن ہو گئے تھے اور وید مقدس کے نغمات حمد و ثنا بہت
عاکی تدوین مکمل ہو چکی تھی۔ اس طرح ارض یہود میں حضرت داؤد کی سلطنت کا اختتام بھی
ہمعصر ایک واقعہ ہوگا!

تواریخ میں بدھ اعظم کا دور زندگی عموماً سنہ ۴۸۳ و سنہ ۵۶۳ ق۔ م کے مابین محصور شمار
یا جاتا ہے۔ اس تاریخی حقیقت کے یہ معنی ہوئے کہ کلدانیوں کے ہاتھوں ہیکل سلیمانی کی آتش زنی
کے یادگار واقعہ کے ۲۳ سال بعد بدھ کا جسد اطہر شکم مادر سے باہر آیا اور بیت المقدس کے
عہد ثانی کی تعمیر سے ۱۰ برس قبل اس کا وصال ہوا!

لیکن حیات زرتشت کے متعلق جو تعین ہیں ان کی تاریخی تنقید و تحقیق ایسی آسان نہیں۔ ا
س مسئلہ کے متعلق دو مستقل نظریے ہیں۔ ایک روایاتی عقیدہ پارسیان بمبئی میں مروج ہے اور

یہی اہل تاریخ کی بھی مرجح اور مقبول رائے ہے۔ اس کا مفاد یہ ہے کہ زرتشت کے عرصۂ حیات کے آغاز و انجام کو ۶۶۰ ق۔م اور ۵۸۳ ق۔م کی تاریخیں متعین کرتی ہیں۔ وہ ۷۷ سال کی عمر میں مرا۔ بالفاظ دیگر ۲۰ سال قبل میلاد بدھ سے اور ٹھیک ایک صدی قبل اس کی وفات سے اپس وہ معاصر ہے جیریمیہ کا، اور دانشوران چین لاوٹزے و کنفیوشیس اور حکمائے یونان سولن و ہرقلیطس سے قریباً ایک صدی قبل وہ ایران کی زمین پر بقید حیات تھا! یہ قیاس کہ ان روایات پر مبنی ہے جو نسلاً بعد نسل چلی آتی ہیں، نیز اُن تاریخی نوشتوں پر جو زرتشت کے اہل وطن اور دنیا کی دوسری قوموں کے ذخیرۂ معلومات میں امانت رہے ہیں۔

تعیین عہد کے بارے میں دوسرا نظریہ زمانۂ زردشتی کو عقب تاریخ میں بہت دور کر لیجاتا ہے جس کی منزل کم و بیش ۱۰۰۰ ق۔م ہے۔ اس قیاس تاریخی کی دو ستونوں پر تعمیر ہوئی ایک ان میں سے یہ دلیل ہے کہ اس خیال کے ذریعہ سے کافی وقت ان تغیرات و تحرفات کے لئے مل جاتا ہے جن میں سے ہو کر یہ مذہب گذرا۔ عہد ظہور دعوتِ زرتشت سے لے کر اس وقت تک کہ اس کا علم ہم کو معصر کتابوں اور تاریخی دستاویزوں سے ہوا! ایک دوسرا معاصرانہ بیان دین زردشتی کے متعلق ہیرو ڈوٹس کی تاریخ سے ملتا ہے جو پانچویں صدی ق۔م کا یونانی سیاح اور مورخ ہے مزید براں ایک شہادت چھٹی صدی قبل مسیح کے دارا کی کندہ دار قع جبل بیستون کی ہے اور قطع نظر ان کے مذہبی لٹریچر بھی اس نقطہ پر معتد بہ روشنی ڈالتا ہے۔

تاریخ کے اس عہد میں مذہب زردشتی کا صحیح تر نام مجوسیت ہونا چاہئے اس لئے کہ یہ قریباً تمام و کمال مغی کی دعوت تھی جس کے اندر دین زردشتی کے بعض سنن کا محض پتہ پایا جاتا تھا۔ تعلیمات زرتشت کا صحیفہ ایک مختصر ضخامت کا مجموعۂ نغمات ہے جو گاتھا کے نام سے موسوم ہے۔ اس کا سررشتہ تصنیف براہ راست زرتشت تک پہنچتا ہے اور غیر منقطع سلسلۂ روایات کے استناد کی مضبوطی پر اسی چیز کو بانیٔ مذہب کی ذات سے منسوب کر سکتے ہیں۔ اس میں

کوئی دوسرا عنصر ہے بھی تو وہ سرچشمۂ ابتدائی کی قریب ترین شاخیں ہیں یعنی زرتشت اعظم کے حواریین اولین کے ملفوظات ورشحات! زرتشتیت اور مجوسیت کے درمیان اس درجۂ تفاوت راہ" دیکھا جاتا ہے کہ ہر دو کے ظہور کے اوقات کے درمیان ایک بڑا طویل و وسیع تر مدت تسلیم کرنی پڑے گی۔ بمقابلہ اس مدت کے جو عموماً فرض کیجاتی ہے، یعنی کل ۶۲ سال! جو وفات زرتشت (بشرطیکہ وہ ۵۸۳ ق۔م ہی کا واقعہ ہوا) اور دارا کے تخت نشینی کے جلوس اول (۵۲۱ ق۔م) کے مابین حائل ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ۶۲ سال تو ۶۲ سال، چھ یا سات صدیاں بھی اس یکسر انقلاب کی ارتقائی نشوونما کے لئے کوئی غیر معمولی مہلت نہ ہوگی! ان قیاسات تاریخی اور اصول تنقید کی بنا پر زرتشت کی بعثت ۱۰۰۰ اور ۱۲۰۰ ق۔م کے درمیان رکھنی پڑے گی!

زرتشت کے زمانۂ حیات کو اس قدر ماضی بعید میں لیجانے کی دوسری وجہ فلسفۂ تاریخ کے اصول کی رو سے یہ ہے کہ لسانی نقطۂ نظر سے یہ قیاس زیادہ قرین عقل معلوم ہوتا ہے زرتشتی گاتھا اور رگ وید کی زبان باہم اس درجہ مشابہ ہے کہ یہ بات بلاشبہ ناممکن معلوم ہوتی ہے۔ کہ انکے اوقات تدوین کے درمیان اتنا بڑا بعد زمانی واقع ہو جتنا کہ اول الذکر نظریہ کی بناء پر سمجھا جاتا ہے اور جس کی ابتداء وانتہا تراتہائے وید کی تالیف اور ساتویں صدی کا اختتام ہیں۔ بخلاف اس کے قرائن وآثار ایسے ہیں کہ ہر دو صحائف ایک ہی عہد میں عالم وجود میں آئے یا کم از کم انکے اوقات پیدائش ایک دوسرے سے قریباً بالکل پیوستہ ہیں! یہ لسانی تفتیش یقیناً بہت مسلم الثبوت ہوا کرتی ہے اور بعض اوقات وہ تاریخ کے بڑے بڑے رازہائے سربستہ کی عقدہ کشائی کر دیتی ہے جن کا سراغ کسی دوسرے ذریعہ سے لگنا ناممکن ہوتا، کوئی فرضی لسانی خصوصیات کسی مختلف عہد کی تصنیف میں پیدا کرنا آسان کام نہیں۔ یہاں اصل ونقل باوجود ہر کوشش خفا کے بیشمار شواہد وعلامات سے اپنی حقیقت کی غمازی کر دیتی ہے۔ ذخائر تاریخ میں ایسی بھی کتابیں پائی گئی ہیں جن میں ارادۃً

ایک فرضی قدامت کا رنگ پیدا کیا گیا ہے لیکن اس جعل نے زبان حال سے اپنی مخبری کر دی ہے۔ الغرض گاتھا اور ویدوں کی زبان کی ہم رنگی ان تمام شکوک و امکانات سے علانیہ بری معلوم ہوتی ہے اور اغلب یہ ہے کہ یہ دونوں مقدس نوشتے کم و بیش ہمعصر ہیں۔ لیکن اب اگر یہ خیال صحیح ہے جیسا کہ تمام بیرونی و اندرونی شہادتوں سے ثابت ہوتا ہے تو اسکا نتیجہ صریح یہ خیال ہوگا کہ زرتشت اعظم اور موسیٰ علیہ السلام نے دو الگ الگ ملکوں میں بیک وقت "آتش حق" کی تجلیاں دیکھیں! اور جس وقت اول الذکر اہل ایران کو ظلمات ضلالت سے نکالکر نور یزدانی کی طرف لا رہا تھا اسی وقت آخر الذکر نبی اسرائیل کو مصر سے شامی حکومتوں کی بشارتوں کے درمیان نکالے لئے جا رہا تھا! یہ وقت غالباً تیرھویں صدی قبل مسیح ہے! اس لئے کہ بعض فضلائے تاریخ یہود، اسرائیلی ہجرت کی سال ۱۲۳۰ھ ق۔م بتاتے ہیں!

زرتشت اور بدھ کی دعوت اور سیرت کے بیشتر حالات ہم کو کتابوں سے معلوم ہوتے ہیں، لیکن یہ ذریعہ معلومات بدھ کے معاملہ میں زیادہ کار آمد ہے۔ ساکیہ منی کے مذہب کی کتابیں روز اول سے غیر معمولی حزم و احتیاط کے ساتھ محفوظ رہیں اور انکو کوئی بیرونی حادثہ پیش نہ آیا۔ خارجی آمیزش کے عناصر اگر ہیں بھی تو وہ بآسانی قابل شناخت ہیں اور یہ بالعموم وہی الحاقی ابواب ہیں جو اصل صحیفہ کی ہر فصل کے بعد بڑھا دیئے گئے ہیں تاکہ "افسانویت کے شیدائی اپنے ذوق کو پورا کرلیں: نیز اس مرشد اعظم کے نیاز کیشوں اور فدائیوں کو عقیدت و ارادت کے بہشتی پھولوں کی جو گلباری کرنی ہے وہ کرلیں۔ مزید برآں ان زوائد میں ایک اور جزو کے طور پر ہم سحر انگیز ترانہائے منقبت اور تسخیری اثرات والے اسمائے اعظم پاتے ہیں لیکن نیاز و نیائش کے اس ہنگامے میں ایک متلاشی حقیقت کی اصلی گوتم تک بلا دقت باریابی ہوسکتی ہے، جو پیپل یا جامن کے شجر مقدس کے نیچے بیٹھا ہوا میخانہ معرفت و فنائیت کی ساقی گری کر رہا ہے

لیکن زرتشت کے متعلق سارا ذخیرہ تاریخی ہمارے خواب تحقیق کو بالکل پریشان کر دیتا ہے۔ بنیادی صحیفے کے ضمیمہ جات کی حیثیت سے نغموں اور ترانوں، افسانوں اور

داستانوں کا ایک بے پایاں دفتر اساطیر و دساتیر موجود ہے جس کی ایجاد قرون قبل التاریخ سے متعلق ہے۔ یا پھر ان صدیوں کی پیدائش ہے جو زمانہ بدعت و تحریف سے شروع ہو کر سکندر اعظم کے حملہ پر ختم ہو جاتے ہیں! ایران کی مذہبی ادبیات پر بڑی بڑی ہولناک افتادیں پڑیں اور دو مرتبہ مختلف اوقات میں تو یہ سارا مقدس ذخیرہ بال بال خطرۂ فنا سے بچا بلکہ اس کے اوراق پریشان کے دلسوز عقیدتمندوں نے طوفان حوادث کے گزر جانے پر بعد میں از سر نو شیرازہ بندی کی۔ کسی وقت میں اس وسیع و ضخیم دفتر کے پورے دو نسخے جو از روئے روایت بارہ ہزار گائے کے چمڑوں پر لکھے ہوئے تھے اور شہر پرسی پولیس میں محفوظ تھے، لیکن سکندر یونانی نے جب ۳۳۰ ق۔م میں شہر مذکور کو فتح کیا تو اس سب کو نذر آتش کر دیا۔ عہد حاضر کے عظیم الشان کتبخانوں کے مہتممین کے لئے یہ امر قابل غور ہے کہ انکی الماریوں کے بار کی کثرت و اہمیت کا کیا حال ہوتا اگر ایران قدیم کی مذہبی دنیا اس قیامت خیز حادثہ فاجعہ سے آشنا نہ ہوئی ہوتی!؟ خیر شاہان ساسانی کے علم کے نیچے جب دوبارہ ایران خاک ذلت سے اٹھا تو دین آتشی کے سوختہ اوراق کے پرزے آتش اسکندری کی خاکستر سے پھر جمع کئے گئے لیکن جب اس دفتر ابتر کی بار دگر شیرازہ بندی ہوئی تو اس سے مذہب مجوسیت کے صحائف کی جلدیں تیار ہو گئیں! زرتشتیت کے اس نقش ثانی کا سکہ ایران میں تیسری صدی عیسوی سے لے کر ساتویں صدی تک چلتا رہا۔ اس وقت مطلع عالم پر اسلام کا طوفان اٹھا اور بہت جلد سارا ایران اس کے آغوش میں تھا۔ موجودہ پارسیوں کے آباؤ اجداد نے اپنی جانوں کی طرح اپنے عزیز از جان مذہب کی کتابوں کو بھی لے کر اپنے وطن محبوب کو خیر باد کہا اور ساحل بمبئی پر ایک بندرگاہ پناہ انکو مل گیا جہاں انکی اولاد آج بھی موجود ہے اور جس جگہ نہایت آتشخانہ پارس کی لائی ہوئی آگ کی طرح اپنی آتشیں شریعت کے باقیماندہ اسفار و کتب کو بھی اس وقت تک امانت رکھا اور دنیا کے تشنۂ ذخیرۂ تاریخ کو تفویض کر دیا۔

اس سارے دفتر کا اصلی مغز سخن گاتھا کا مختصر مجموعہ ہے۔ گاتھا پانچ جلدوں میں ہے جن

میں کل، اترانے ہیں جو یاسن کہلاتے ہیں پہلی جلد میں، یاسن ہیں، دوسری اور تیسری جلدوں میں چار چار اور چوتھی اور پانچویں جلدوں میں سے ہر ایک میں ایک ایک

کیا فلسفۂ تاریخ کا متفحص اور محتسب اس راز کے "درون خانہ" کچھ جستجو کرسکتا ہے کہ وہ کیا اسباب تھے جو زرتشت کے لئے "صلائے قم" ثابت ہوئے اور دین زرتشتی نے خاک ایران سے سر نکالا؟ زرتشت ایک ایسے ملک میں رہتا تھا جو قطعاً زراعتی تھا، جہاں کے باشندے ایک سیدھی سادی قوم تھے جس کے افراد کاشتکار تھے یا گوالے اور جو قدیم و اولین آریائی مذہب رکھتے تھے اور اس مذہب کی ہندوستانی امت ہی کی سی ذہنیت و معاشرت یعنی زندگی، سیرابی، اور خوشحالی کے مرکزوں کی تلاش میں ادہر اُدہر نقل مکان کرتے پھرتے اور زمین و آسمان کے مناظر و مظاہر فطرت اُن کو مسحور اور مسرور کرتے! اس مذہب کی تفصیلات سے ہم زیادہ واقف نہیں لیکن یہ یقینی ہے کہ وہ آریہ ورت کے ویدک مذہب کا ایک ثنی تھا۔ دونوں کی یکسانیت کی محسوس علامات دستیاب ہوتی ہیں۔ ایک خاصی طویل فہرست ان الفاظ کی دیجا سکتی ہے جو ہر دو ملکوں میں مستعمل تھے اور ان کے معلومہ عقائد و مراسم کے آئینہ دار ہیں۔ ایرانی اہورا جس کے معنی پروردگار کے ہیں اور جو مزدہ کا خطاب ہے ہندوستانی لفظ اسورا کا پارسی بھائی ہے جو درونا اور بعض دیگر ویدک دیوتاؤں کا اسم حسنیٰ ہے۔ ایران کا ہوما (شرب مقدس) ہندوستان کے سوما کا "دو نشۂ معنی" رکھتا ہے؟ ہندی آریوں ہی کی طرح ایرانی بھی دیوتاؤں کی قربانگاہوں پر عبادت کے وقت سبزی کا ایک فرش زمردیں بچھایا کرتے تھے۔ ہندوستان کا ایک دیوتا متر ایرانی خدائے متھرا کے لباس میں نظر آتا ہے! مزید براں "مقدس آگ" اور "مقدس بیل" دونوں مذہبوں کی عبادات و رسمیات میں ایک اہم عنصر کی طرح پائے جاتے ہیں!

الغرض زرتشت کی قوم و ملک ایک خاص قسم کے خطرے کی دائمی طور سے آماجگاہ تھے۔ قزاقی پیشہ قبائل کے لوگ آئے دن اُنکی آبادیوں اور کشت زاروں کو تہ و بالا کرتے

رہتے تھے اور وقت مراجعت اُن کی سب سے بڑی متاع یعنی اُنکے مواشی کو ساتھ ہنکا لیجا تے تھے۔ زرتشت نے اس دلخراش منظر کو دیکھا اور اُس کے معرفت آگیں دل و دماغ پر ایک دوگونہ الہام کا القا ہوا۔ اس نے کائنات کو حق و باطل کے ایک معرکہ گاہ کے رنگ میں دیکھا جس کے اندر خالق ہستی برسرِ حق گروہ کی قیادت کرتا ہے۔ زرتشت نے اپنی مظلوم قوم کو اس حیثیت کا مصداق قرار دیا اور اس عقیدے کو اپنے پیرؤوں کے دل میں راسخ کر دیا۔ اس سارے "عقائد نامہ" کی تہ میں یہ غایت کارفرما تھی کہ وہ اپنی قوم کو ایک زبردست مدافعت اغیار پر ابھارے اور انکے قلوب میں کامیابی کا پیشگی یقین نقش کر دے!

عہد مابعد کی کتابوں میں زرتشت کی زندگی کے جو حالات و واقعات ہم کو ملتے ہیں وہ واقعہ اور افسانہ ہر دو کا معجون مرکب ہیں۔ روایات میں ایسا مذکور ہے کہ شروع ہی میں اسکے قلب پر اس حقیقت کا پرتو پڑنے لگا تھا کہ وہ مرتبہ نبوت پر فائز کیا جانے والا ہے۔ اسی کی طرف اُس کی ایک ابتدائی نظم میں بھی کنایہ پایا جاتا ہے جو ایک عالم کشف و حالت انشراح میں لکھی گئی معلوم ہوتی ہے۔ روایت کے دوسرے اجزا اس وقت اس کی عمر کو ۳۰ سال بتاتے ہیں۔ لیکن اس کی دعوت کا ابتدائی دور بہت ہی ہمت شکن اور تھکا دینے والا نظر آتا ہے۔ اولین کشف کے بعد ۱۲ برس تک اُس کو ایک مسلسل سیاحت و ہجرت کی حالت میں رکھا جاتا ہے اور اس اثنا میں وہ چھ اور روحانی مشاہدوں سے نوازا جاتا ہے جس میں اس کو اپنے منصب کا کامل تیقن حاصل ہو جاتا ہے اور اپنے مشن کی بسم اللہ کرنیکے لئے آخری اور ناطق احکام ملجاتے ہیں۔ لیکن اس تمام مدت میں اس کو کوئی مصدق یا رفیق کار نہیں ملتا۔ بالآخر وہ وشتاسپ شاہ بلخ کے دربار میں وارد ہوتا ہے اور تاجدار مذکور اسکا اولین "صحابی" بنتا ہے جس کے ساتھ ہی وہ اپنی حکومت کے سارے وسائل کو نئے مذہب کی اشاعت کی راہ میں وقف کر دیتا ہے۔ بادشاہ کے علاوہ اُس کے سارے اہل خاندان اور ارکان دربار بھی زرتشت کے علم دعوت کے نیچے جمع ہو جاتے ہیں۔ جب تائید غیبی سے یہ تمام مطلوبہ وسائل

حاصل ہو جاتے ہیں تو شریعت زرتشتی کے مقصد وحید کی طرف فوراً عنان توجہ پھیری جاتی ہے۔ مغلوب و مقہور ایرانیوں سے ایک صف مدافعت تیار کیجاتی ہے اور "خدائے دانشور" کے نام سے حملہ آور قزاقوں پر فوج کشی بول دیجاتی ہے، اور زرتشت کا "دین آتشیں" سچ مچ آگ اور خون کا کھیل کھیلنے لگتا ہے! زرتشت کے پرچم کے نصب کئے جانے کا یہ پہلا دن ہے!

زرتشت کے مذہب کی خاص اہمیت اور دلچسپی کا حامل اُس کا وہ عقیدہ ہے جو ذات ایزدی کے متعلق قائم کیا گیا۔ خدا کو جو نام دیا گیا وہ اہورا مزدہ تھا جس سے اس حقیقت پر روشنی پڑتی ہے کہ کم از کم وہ قبیلہ جس سے وہ ہم رشتہ تھا فطرت الٰہی کے متعلق اُس سے زیادہ گہرا تخیل رکھتا تھا جو صرف ایک مظاہر پرست قوم کے دماغ سے مخصوص ہوتا ہے! ان الفاظ کے معنی ہیں "خدائے حکیم" یعنی وہ خالق ہستی کے اندر "حکمت" کا شاہدہ کرتا ہے "حکمت" نہ کہ صرف ایک غیر مدبر "قوت محض" جو عام ملحدانہ و کورانہ نظریہ ہے! زرتشتیت کی ترقی یافتہ ذہنیت کی یہ ایک ممتاز خصوصیت ہے اور تاریخ مذاہب میں ایک ایسا "نشان راہ" جو انسانی دماغ کی اس راہ میں ایک اہم منزل طے کر لینے کا سراغ دیتا ہے!

مزدہ کے خط و خال اہل ہند کے کسی دیوتا کی صفات سے نہیں ملتے، بجز ورُونا کے اور یہ استثنا بھی ایک جزوی نوعیت رکھتا ہے۔ ورونا دیوتا کے ساتھ مزدہ کا یہ تشابہ صرف انہیں معدودے چند بھجنوں کی حد تک ہے جو اول الذکر کے متعلق پائے جاتے ہیں۔ تاہم یونان کے سارے "دارالاصنام" میں اس کی شبیہ کسی سے نہیں ملتی، باستثنائے زئیس کے جو محض اپنی بعض انتہائی صفات عالیہ میں یہ مقام حاصل کر سکا ہے!

اہورا مزدہ کی ہستی مظاہر فطرت کے وجود کے ہم معنی نہیں ہے، برخلاف اس کے وہ اُنکا خالق ہے اور وہ آفتاب و ماہتاب میں جلوہ آرا نہیں ہے بلکہ اُس کی منزل گاہ کسی فضائے قدس کی روحانیت میں واقع ہے۔ عرش و کرسی پر چڑھنے سے اُس تک رسائی نہیں ہوتی بلکہ یہاں نردبان معراج "عمل صالح" اور "فکر صحیح" ہیں! لیکن وہ محض کوئی مجرد صفات

یا روح نہیں ہے بلکہ اُس کی حقیقت کی تعبیر صاف صاف ایک شخصیت سے کی گئی ہے، چنانچہ زرتشت اس سے براہ راست ہم کلام ہوتا ہے، مشورہ لیتا ہے اور یہ استمزاج چھوٹے بڑے ہر قسم کے امور کے متعلق ہوا کرتا ہے، وہ اُس سے وقتاً فوقتاً بکثرت سوالات واستفسارات کرتا رہتا ہے، چنانچہ (ایک گویا "حدیث قدسی" میں) اہورا مزدہ اس سے خطاب کرکے کہتا ہے کہ "اے زرتشت! تیری التجاؤں اور دعاؤں کی مخاطب ایک بڑی ذات ہے" (یاسن ۴۳-۱۰)

اہورا مزدہ کی کبھی ایسی تصویر نہیں کھینچی گئی جو جسمانیت کے شائبہ سے آلودہ ہو۔ ہم کبھی "پھولوں کے ہار" اس کے زیب گلو نہیں دیکھتے، نہ اس کے موکب شاہی کی "رتھوں" کا جلوس نکلا کرتا ہے جو ہندوستانی اور عہد عتیق کے بعض دیگر ممالک کے خداؤں کے لوازم ہیں؛ وہ انسانی قسم کے علائق سے پاک تر ہے، چنانچہ کبھی اُس کی "حرم محترم" کا ذکر سننے میں نہیں آتا، البتہ کبھی کبھی اس کے فرزندان ارجمند کا حوالہ دیکھا جاتا ہے مگر یقیناً یہ سب اُس کی اولاد معنوی ہیں اور بلاشبہ عبارت ہیں اُس کی صفات سے! زرتشت کے فلسفہ الٰہیات میں خدا کا شخصی وجود جسمانیت کے جملہ لوازم کا مستلزم نہیں ہے، چنانچہ اگرچہ زرتشت کا خدا کوئی آلات حواس نہیں رکھتا لیکن وہ بغیر کان کے سنتا ہے، بدون آنکھ کے دیکھنے پر قادر ہے، اور پوری طرح سمیع وبصیر، علیم وخبیر، اور مجیب الدعوات اور وہاب عطیات ہے! ہر بندے کو بالراست اس تک رسائی حاصل ہے اور عبادت خداوندی میں اس شہر کو خاص دخل ہے۔

زرتشت اپنی امت کے ساتھ عموماً واصولاً چولی دامن کا ساتھ رکھنا چاہتا ہے لیکن بعض اوقات "اللہ سے واصل" ہونے کی تگ ودو مخلوق میں شامل" رہنے میں مانع آتی ہے اور "برزخ کبریٰ میں" حرف مشدد" کی صفات نسبتہً کم ہو جاتی ہیں، چنانچہ ایک موقع پر وہ اپنے کو کھیتی باڑی کے کام سے بالاتر بتاتا ہے لیکن اس کی تعبیر اور توجیہ وہ ایک دوسرے زاویہ نگاہ سے کرتا ہے اور اُسکو کسی عار یا کسر شان کے خیال سے منسوب

کرنے سے باز رکھنا چاہتا ہے، پس وہ خود کہتا ہے کہ "میں جو ایک معلم بناکر بھیجا گیا ہوں دوسرے مشاغل میں ضرورت سے زیادہ کیونکر دخل دے سکتا ہوں اور زراعت وفلاحت کے فرائض سے کس طرح عہدہ برا ہوسکتا ہوں؟ صراط مستقیم کا ایک راہرو قلبہ رانی کی حظوظ کشی کا حق ادا کرنے سے قاصر ہے! (یاسن ۳۳-۶)

اپنے ملفوظات کے دوران میں ایک جگہ اس کی زبان پر قربانی کا لفظ بھی آتا ہے لیکن اس کے خصائص و شرائط کچھ دوسرے ہیں اور یہ پیشکش خدا اور اسکی ایک خاص صفت کو نذر دیا گیا ہے اور اس کی غایت بھی خاص ہے۔ چنانچہ وہ کہتا ہے "ہم تیری ذات اور تیری صفات "حق" کے سامنے بصد ادب اپنی قربانیاں پیش کرتے ہیں تاکہ اس "دار القرار" یا ملک لایبلی" میں وہ ہم کو "فکر صحیح" کے ذریعہ منزل کمال و تکمیل پر فائز المرام کریں (یاسن ۳۴)

لیکن زرتشت اپنی امت کے سواد اعظم کے فرائض یہی قرار دیتا ہے کہ وہ زمین کا ترددکریں اور اپنے مویشی کی داشت و پرداخت، اور ساتھ ہی ساتھ اپنے نفوس کے اندر "امیشا اسپینتا" کی نشوونما کرتے رہیں۔

یہ "امیشا اسپینتا" مذہب زرتشتی کا بہت ہی اہم اور غیر معمولی عنصر ہیں۔ اگرچہ ان کی حقیقت و ماہیت بتانا بہت ہی مشکل ہے لیکن زرتشت انہی کی عینک سے تمام حقائق و امور کو دیکھتا ہے اور یہی چیزیں زرتشتیت کی پیشانی پر بخط جلی لکھی ہوئی ہیں۔ اہورآمزدہ اس ملت کا خدا ہے اور اسکی ذات واحد کے سوا کوئی اور ہمسر یا فرد تر قسم کے دوسرے خدا نظر نہیں آتے۔ بخلاف ازیں عہد ویدکے ہندوستان میں، نیز یونان و مصر قدیم میں قوائے فطرت عرصہ دراز تک مستقل اور جداگانہ خداؤں کی حیثیت سے شمار ہوتے رہے۔ انکی باہمی منزلت کے متعلق دوسرا عقیدہ یہ بھی تھا کہ وہ آپس میں ایک ہی خاندان کے مختلف افراد کی طرح باہم دگر ہمرشتہ و مساوی رتبہ ہیں۔ ایران عتیق کے مذہب کی "بزم خدا و نداں" بھی کم و بیش ایسی ہی تھی تاآنکہ زرتشت نے ایک بالکل دوسری قسم کی الہیات کی بنیاد ڈالی، لیکن تعجب یہ ہے کہ زرتشتیت کے عرش یزدانی

پر بھی ہم کو اہورآمزدہ کے گرد کچھ صورتیں حلقہ زن نظر آتی ہیں جن کی نسبت کہا جاتا ہے کہ انکو مزدہ ہی نے اپنی ہستی سے وجود بخشا ہے لیکن پھر ان کی نوعیت کچھ اس قسم کی ہے کہ وہ نہ تو منصب الوہیت کی حامل ہیں اور نہ اہورآمزدہ کی خدائی میں شریک و سہیم۔ بعض اوقات ان کو شخصیتوں کے پیکر میں دکھایا جاتا ہے، کبھی وہ صفات الٰہی کی شکل میں جلوہ گر ہوتی ہیں کبھی باہم دگر ایک دوسرے کے قالبوں میں حلول کر جاتی ہیں، اور کبھی انکا مستقر کارفرمائی قلب انسانی ہوتا ہے! انکی تعداد بے شمار ہے جن میں سے بعض بعض کا ظہور شاذ و نادر ہوا کرتا ہے اور بعض کے مظاہر شب و روز مصروف نمود رہتے ہیں۔ انہی ارواح و صفات میں سے چھ کو زرتشتیت کے نقش ثانی مجوسیت میں چھ ملائکہ مسومین و مقربین کا رتبہ دیا گیا ہے۔ گاتھ کے متون میں اس "بزم خاص" کی تعداد قریباً دو چند ہے لیکن سب کی حقیقت اصل پر ایک پردہ سا پڑا ہوا معلوم ہوتا ہے اور ہم انکے مدارج تقرب و دوری کو متعین کرنے سے بالکل قاصر ہیں۔

ان پر اسرار اور مجہول الکیف ہستیوں میں سے "روح حق" اور "فکر صالح" کا دوسروں کے مقابلے میں بدرجہا زیادہ تکرار کے ساتھ ذکر آتا ہے اور قیاس غالب یہ ہے کہ انہی کو اہورآمزدہ کی بارگاہ میں سب سے زیادہ فوق و تقدم حاصل ہے۔ ان دو کے بعد "جبروت" کا مرتبہ ہے اور بعد ازاں "رحانیت" کا نمبر آتا ہے۔ اس آخر الذکر صفت میں شخصیت و جسمیت کے لوازم بہ نسبت دوسروں کے زیادہ پائے جاتے ہیں۔ رحانیت کے بعد "فلاح" اور "بقا" عموماً دست بدست نظر آتے ہیں! اور پھر یکے بعد دیگرے "تقدیر"، "آتش"، "روح ثور"، "خالق ثور"، "روح القدس"، "اطاعت"، "نجات" اور "حیات اصلح" ملتے ہیں! لیکن "ہستی حق" کی اس سارے مجمع میں بالاتری کا یہ حال ہے کہ اسکا ذکر صحیفہ گاتھ کی نصف سے زیادہ آیات میں آتا ہے بعض اقتباسات:-

"تو نے فی الواقع "حق" کو پیدا کیا" (یاسن ۳۱-۸)

"کون ہے اسے مزدہ: فکر صالح" کا خالق؟" (یاسن ۴۴-۴)
"کس نے "جبروت" کی معیت میں "رحمانیت کے لعل گرانمایہ کو زندگی بخشی؟" (یاسن ۴۴)
کبھی کبھی یہ جماعت شیران مزدہ کے لباس میں نظر آتی ہے۔

اہورامزدہ کے یہ سب آلات کار ہیں چنانچہ وہ اپنی جگہ پر خود مستقل الحال نہیں "رحمانیت" ایک پیامبر کی حیثیت رکھتی ہے اور احکام قضاو قدر کی ارسال و ترسیل کرتی ہے "جبروت" کا کوئی مستقل بالذات وجود نہیں ہے بلکہ وہ دوسری صفات کے متعلقات کی نوعیت رکھتی ہے اور اسم مضاف کے طور پر آتی ہے، مثلاً جبروت حق، جبروت فکر صالح وغیرہ وغیرہ۔ "رحمانیت"، "فلاح" اور "بقا" کی صفات خداوندی مخلوق کے حصے میں بطور عطیے کہ دیدی گئی ہیں، لیکن انسان کی ملوکہ ہو کر وہ اپنی مستقل ہستی کو جداگانہ حیثیت سے بھی قائم رکھتی ہیں اور انسانی وجود میں جزو لاینفک بنکر مدغم نہیں ہوگئی ہیں۔ وہ بمنزلہ ایک داعیۂ عمل کے کام کرتی ہیں اور گویا مزدہ کے کارندے ہیں۔ "روح ثور" تمام جانوروں اور مواشی کی جان جان ہے اور "خالق ثور" انکا محافظ اور نیگا؟ مزدہ میں انکا شفیع و وکیل ہے "آتش" اہورامزدہ کی رسول خاص اور دست راست ہے "روح القدس" خود مزدہ کی روح قلب ہے، اور انسانی قلوب کی مایۂ حیات بھی وہی ہے "طاعت" وہ داعیۂ نفس ہے جو نفوس کو اطاعت حق کا امر و اثر آفرینی کرتا ہے۔ اور "نجات دہندہ" یا "ساؤ شانئیت" کے لقب میں روئے سخن خود زرتشت کی طرف ہے! "حیات اصلح" شاید کوئی نادر الوجود چیز ہے جس کا ذکر ملفوظات زرتشت میں صرف ایک جگہ آیا ہے!

"امیشا سپینتا"، دراصل دوسرے خدا نہیں ہیں بلکہ وہ ذات اور صفات الٰہی کے باہمی فصل و امتیاز کی حقیقت کی طرف اشارہ کرتی ہیں۔ نیز بندہ و معبود کے مابین ایک مشترک برزخ کا سامان فراہم کرتی ہیں تاکہ اُس سے ہر دو کے درمیان ایک رشتۂ روحانی کا معنوی تعلق پیدا ہو جائے۔ تخلقوا باخلاق اللہ!

یاسن ۴۱ کی آیات ۱۹ و ۲۰ کا مفہوم یہ ہے:
"جس شخص کے دل میں حق کا پرتو ہے اُس کے کلمات حق کو سننا ہر آدمی کا فرض ہے (ذالک لمن کان لہ قلب او القی السمع) وہ ایک عارف حقیقت ہے اور ایک طبیب حیات (شفاء لما فی الصدور و ہدی ورحمۃ) مزدہ اہورا اپنی قدرت کاملہ سے فلاح، بقا حقانیت، جبروتیت، اور فکر صالح کے ساتھ اُس شخص کو ایک نسبت سرمدی عطا کرے گا جس کے قلب و روح اور جس کے اعضاء و جوارح نے مزدہ کا مقام خلت حاصل کر لیا ہے (اللہ ولی الذین آمنو یخرجہم من الظلمات الی النور)"
یاسن ۵۱ کی آیت ۲۰۔
"اپنی برکات و سعادات آپ ہم کو عطا کرینگی، آپ سب جو کہ ایک ہی وجود کے اندر جذب و حدت ہو گئی ہیں اور جہاں حق، فکر صالح، رحانیت، اور مزدہ میں کوئی تمیز باقی نہیں رہی ہے۔ یہ وعدہ ہمارے ساتھ پورا ہوگا اور جو شخص پورے خلوص عبودیت کے ساتھ اہورا مزدہ کی پرستش کریگا وہ نصرت غیبی اور تائید ایزدی کا ضرور مورد بنے گا۔"

زمانۂ مابعد کی روایات میں ان صفات کا قوائے فطرت کے ساتھ ایک رشتۂ تعلق پیدا ہو گیا اور ہر صفت ایک خاص مخلوق کے ساتھ وابستہ ہو گئی۔ چنانچہ "حق" آگ کی حفاظت کرنے لگا۔ "فکر صالح" حیوانات کا محافظ بنا۔ "جبروت" نے فلزات کو اپنے سایہ عاطفت میں لے لیا۔ "رحانیت" ساری زمین پر سایہ افگن ہو گئی۔ "فلاح" و "بقا" کے توجہات و نوازشات کے ماتحت تمام اشجار و انہار آ گئے۔ لیکن گاتھ کے صفحات کا جہانتک تعلق ہے وہاں یہ تقسیم عمل و تعلقات علوی و سفلی نظر نہیں آتے۔ یہ مظاہر مذاہب قدیم کے کسی صحیفہ کے مطالب سے مشابہت نہیں کہاتے۔ بجز اس کے کہ ہم بائبل کے باب پیدائش کی آیت ۲۶ کے مضمون میں اسکا کچھ توارد فرض کریں یا پھر حضرت ابراہیمؑ کی زندگی کے اس واقعہ

اس کو تشبیہ دیں جس میں پیغمبر ممدوح کے سامنے تین آدمی مشل ہو کر آتے ہیں!
گاتھ کے اندر وہ انسانی پیکروں میں نظر نہیں آتے۔ یہ قلب ماہیت بعد کی کتابوں میں ہوئی
ہیں، چنانچہ رحمانیت ایک نسوانی ہستی ہے اور اہور آمزدہ کی دختر نیک اختر بن گئی ہے (یاشت ۲-۴)
لیکن نسائیت کا تخیل کچھ زیادہ آگے نہیں بڑھتا اور اساطیر کی کسی مکمل عمارت کی بنیاد اس پر
تعمیر نہیں کیجاتی اس عقیدے نے مذہب زرتشتی میں کوئی قابل اعتنا اہمیت یا دخل حاصل
نہیں کیا اور زرتشتیت کی عمومی ذہنیت سے بالکل الگ اس کو ایک استثنائی معاملے سے تعبیر کر سکتے
ہیں، چنانچہ دوسری دو صفات "فلاح" اور "بقا"، جن کے نام بھی نسوانی ہیں اس لئے
تغیر جنسیت سے محفوظ رہی ہیں، اور تین اور جن کے نام تذکیر و تانیث سے بے تعلق ہیں یعنی
"حق"، "فکر صالح"، اور "جبروت" ان میں بھی کسی مخصوص صنف کا اظہار نہیں پایا گیا۔ "آتش"
"طاعت" وغیرہ کا بھی یہی حال ہے۔

(باقی)

# مستشرقین کی سترھویں بین الاقوامی کانگریس

اس دفعہ سولہ برس کے بعد مستشرقین کی کانگریس کا اجلاس اگست کے آخری ہفتہ میں آکسفورڈ میں منعقد
ہوا۔ لڑائی اور اس کے بعد صلح کی پریشانیوں نے یورپ والوں کو اب تک اتنا موقع نہیں دیا کہ وہ اپنے پرانے امن
کے مشغلوں کو از سر نو جاری کر سکیں۔ علمی تحقیق امن کے زمانہ کا ایک بڑا ضروری اور اہم مشغلہ ہے۔ چنانچہ آکسفورڈ
کے اس اجلاس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ زندگی پھر آہستہ آہستہ اپنے پرانے مشغلوں اور دلچسپیوں کو پیدا
کر رہی ہے۔ اس اجلاس میں یورپ اور امریکہ کے ان سب اداروں اور تعلیم گاہوں کے نمائندے موجود تھے
جو مشرقی علوم کی تحقیقات سے کسی قسم کی بھی دلچسپی رکھتے ہیں۔ انگلستان، امریکہ، اور فرانس کے نمائندوں کے علاوہ
جرمن گورنمنٹ نے، پروفیسر سی۔ ایچ بیکر کو جو آجکل موجودہ گورنمنٹ میں وزیر تعلیمات ہیں اور عربی علوم و
تہذیب سے دلچسپی رکھتے ہیں، بحیثیت نمائندہ بھیجا۔ جرمنی کے اور مشہور لوگوں میں پروفیسر ایچ لوڈرس، ای لٹمان
اے فشر، پی کاہلے اور سی ایف لیہمان ہاپٹ کی شرکت بھی قابل ذکر ہے۔ فرانس کی گورنمنٹ کی طرف سے موسیو
کولان اور پیرس یونیورسٹی کی طرف سے پروفیسر لوئے فنتے شریک اجلاس ہوئے۔ پروفیسر جے بلوک نے
پیرس کی سوسیٹے ایشیاٹک اور مجلس السنہ پیرس کی نمائندگی کی۔ پروفیسر بریسٹڈ نے ممالک متحدہ امریکہ کی نیابت کی۔ ان
سب لوگوں کی موجودگی اور ان کے ساتھ یورپ کے بہت سے ملکوں کے تماشائیوں کے ایک جگہ اکٹھا ہونے سے آکسفورڈ
کی فضا میں ایک خاص دلچسپی پیدا ہو گئی اور پورا ہفتہ ایسا باتوں ہی باتوں میں گذر گیا کہ کسی کو معلوم ہی نہ ہوا۔
اس ہفتہ میں مضامین پڑھے گئے، دعوتیں اور چائے نوشیاں ہوئیں، تصویریں کھچیں، الگ الگ ملاقاتیں ہوئیں
غرضکہ یہ سب دلچسپیاں ایسی ہیں کہ ہفتہ تو ہفتہ مہینہ گذر جائے اور پتہ نہ لگے۔

مضامین کے لحاظ سے نشستیں الگ الگ روزانہ ہوتی تھیں۔ تقسیم یوں تھی۔ اول تقسیم عامہ جس میں
عام دلچسپی کے مضامین پڑھے گئے۔ دوم اسیریالوجی اور ملحقہ مضامین، سوم مصریات و افریقیات، چہارم وسط
و شمالی ایشیا، پنجم مشرق اقصیٰ، ششم (الف) ہند قدیم، ششم (ب) ہند جدید، جنوبی ہند اور لنکا، ہفتم ایران

ارمینیا اور قاف ۔ ہفتم عبرانیات اور ارمیات ۔ ہشتم اسلامیات اور ترکیات ۔ نہم مشرقی فنون لطیفہ ۔

بعض وقت بڑی دقت یہ ہوتی تھی کہ وہ شخص جس کی وفاداریاں اور دلچسپیاں بٹی ہوتی ہیں اور جو ایک حریص کی طرح ایک ہی وقت میں بہت سی چیزیں چاہتا ہے ایک ہی وقت دو جگہ نہیں شریک ہو سکتا تھا۔ اگرچہ انتہائی کوشش کی گئی تھی کہ اس قسم کا کوئی تصادم نہ واقع ہو لیکن انسانی دلچسپیاں اتنی ہیں اور انکی نوعیتیں اتنی مختلف ہوتی ہیں کہ ان پر حاوی ہونا ناممکن ہے۔ مثال کے طور پر ایک ہندوستانی مسلمان کو لیجئے جسے اسلامی مضمونوں سے اس لئے دلچسپی ہوتی ہے کہ اسکی تہذیب و معاشرت کا گذشتہ اسلام سے وابستہ ہے اور ہندی مضمونوں سے اس لئے کہ وہ اس کی موجودہ زندگی سے تعلق رکھتے ہیں۔ لیکن پھر بھی منتظمین قابل داد ہیں کہ اس قسم کا تصادم بہت کم واقع ہوا۔

اس اجلاس کی دلچسپی میں ایک مزید اضافہ خود آکسفورڈ اور اسکے نواح کی پرسکون فضا سے بھی ہوا۔ اس مقام کا جائے وقوع بجائے خود پرلطف ہے، دریا اور چھوٹی چھوٹی پہاڑیوں کا منظر، زمین کا نشیب و فراز سبزہ و شادابی نہایت پرفریب ہیں۔ آکسفورڈ انگلستان کی ذہنی تاریخ میں بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ انگلستان میں سب سے پہلے یونیورسٹی کے تخیل کو لوگوں نے نہیں سمجھا۔ ہنری دوم نے بادشاہ فرانس سے کچھ ناچاقی کے باعث اپنے ان طالبعلموں کو جو پیرس میں تعلیم پا رہے تھے واپس انگلستان بلا لیا، کسے معلوم تھا کہ یہ نوجوان پیرس سے ایک نیا تخیل انگلستان لائیں گے، اور آکسفورڈ کی خانقاہ میں ایک یونیورسٹی کی بنیاد رکھیں گے۔ انسانی تاریخ میں اتفاقات اور انکے اثرات کو ذرا غور سے دیکھا جائے تو انسانی ارادہ و تدبیر پست پڑ جائیں بعض دفعہ باتوں سے ایسی باتیں اور چیزوں سے ایسی چیزیں پیدا ہوتی ہیں جن کا کسی کو اس وقت وہم و گمان بھی نہیں ہوتا۔ یورپ کی ساری تعلیم گاہوں کو دیکھئے۔ یہ سب پہلے خانقاہیں تھیں جہاں لوگوں کا شغل سوائے اللہ اللہ کے اور کچھ نہ تھا بارھویں، تیرھویں صدی عیسوی میں بھلا کون یقین کرتا کہ ساربون کے گرجا کے سامنے آگسٹ کونٹ جیسے شخص کا بت نصب ہوگا۔ انسانی ترقی کی تاریخ انہیں اتفاقات اور غیر متوقع باتوں کی ایک لمبی فہرست ہے۔

ہندوستان سے بعض یونیورسٹیوں نے اپنے نمائندے نامزد کر دئے تھے اور میں سمجھتا ہوں لوگ محض کانگریس میں شرکت ہی کی غرض سے انگلستان تشریف لائے۔ بھنڈرکار انسٹیٹیوٹ کی طرف سے پروفیسر ایچ آر دا

صاحب نے نمائندگی کی۔ مولوی عبدالرحمٰن صاحب گورنمنٹ دہلی کی طرف سے شریک اجلاس ہوئے اور عربی زبان اور اس کے محاوروں پر ایک مضمون بھی پڑھا۔ مسٹر عبدالحق صاحب عثمانیہ یونیورسٹی کی طرف سے تشریف لائے تھے اور ابو تمام کی شاعری پر ایک مضمون پڑھا۔ مصری گورنمنٹ کی طرف سے موسیو طٰہٰ حسین صاحب نمائندہ تھے اور باوجود اس کے کہ اُنکے کئی مضمونوں کا پروگرام میں اعلان کیا گیا تھا صرف ایک مضمون اجلاس میں قلت وقت نہ ہونیکے باعث پڑھ سکے۔ اُنکے مضمون یہ تھے:۔

(۱) لیبنٹز اور معتزلیوں کی تعلیمات میں بعض مشترک امور۔

(۲) دو ابتدائی ہجریوں کے مذہبی مباحث کا فن بلاغت پر اثر۔

(۳) قرآن میں ضمیر صیغہ غائب کا استعمال اسم اشارہ کی طرح۔

موصوف نابینا ہیں۔ یہ تیسرا مضمون چھپا ہوا تقسیم کر دیا گیا تھا لیکن انہوں نے اپنی تقریر میں لفظ بلفظ وہی کہا جو اس چھپے ہوئے مضمون میں تھا۔ عام طور پر اُنکی تحقیقات یورپ میں نہایت وقعت سے دیکھی جاتی ہیں۔ طٰہٰ حسین صاحب پیرس یونیورسٹی کے ڈی لٹ ہیں، فرانسیسی نہایت عمدہ اور شستہ بولتے ہیں، تقریر بھی فرانسیسی ہی میں کی تھی۔ اُنکی بیوی ایک شریف فرانسیسی خاتون ہیں۔ مجھ سے وہیں اجلاس میں ملاقات ہوئی اس کے بعد انہوں نے سہ پہر کو مجھے اپنے مکان پر بلایا۔ مکان پر جو اُن سے گفتگو ہوئی اس سے اور زیادہ عزت اُنکی میرے دل میں بڑھ گئی۔ مجھ سے کہنے لگے:۔

"آپ سے مل کر بڑی خوشی ہوئی اور یہ معلوم کر کے اور بھی خوشی ہوئی کہ آپ اس تعلیم گاہ میں پڑھے ہیں جس سے میری بہت سی یادیں وابستہ ہیں۔"

میں۔ جی ہاں میں نے عرصہ سے آپ کی تعریف سنی تھی خصوصاً اپنے ان نوجوان مصری دوستوں سے جو میرے ساتھ سار بون میں پڑھتے ہیں یہ سب آپ کے گرویدہ ہیں۔

موصوف۔ ہاں میں اچھا خاصا بدنام ہوں۔ قاہرہ میں اپنے بعض ہندوستانی شاگردوں سے مجھے معلوم ہوا تھا کہ ہندوستان کے بعض رسائل نے مجھے کافر ملحد کے لفظوں سے یاد کیا ہے۔

میں نے مجھے یقینی طور پر معلوم نہیں کہ کیا آپ کے لئے یہی الفاظ استعمال کئے گئے ہیں یا اسی قسم کے دیگر

خلاف جوقدر کم ہوسکے ہیں۔ یہ ہم لوگوں کی بدقسمتی ہے کہ ابھی ہم یہ نہیں سمجھتے کہ علمی تحقیق کرنے والا مذہب قائم کرنا رسم و رواج اور ان کے مٹانے کا فرق نہیں کرتا۔ وہ کوئی بات اس لئے نہیں کہتا کہ لوگوں کی دل آزاری ہو۔ وہ کسی مسئلہ کے متعلق اپنی رائے ظاہر کرنے کا ویسا ہی مجاز ہے جس طرح لوگ بعض رایوں کو اپنا عقیدہ بنانے کا حق رکھتے ہیں۔

موصوف۔ ہر اس زندگی میں جس میں نمو ہے قدیم و جدید کی کشمکش ہونی ضروری ہے۔ اسلامی اور مشرقی ممالک اس کشمکش سے گذر رہے ہیں۔ ہمارا مستقبل اسی قدر روز روشن ہوگا جس قدر ہم اس کشمکش میں اپنا توازن قائم رکھ سکیں گے۔ میں مصر کے نوجوانوں کی ذہنیت کو جانتا ہوں۔ وہ ہر بات میں جدت کے لئے بیتاب ہیں۔ یہ بیتابی بڑی خطرناک ہے۔ دوسری طرف ہمارے ہاں وہ جماعت ہے جو زندگی کو رسم و مذہب کے آہنی شکنجہ میں جکڑے ہوئے ہے جو ذرا سی بات کو جو ان کے عقیدہ کے خلاف ہو کفر سمجھتی ہے۔ آپ کو معلوم ہوگا میری کتاب "الادب الجاہلی" پر لوگوں نے کس نقطہ نظر سے اعتراض کئے۔ ہر مذہبی عقیدہ یا رسم ہمیشہ معقول دلیل نہیں ہوا کرتی۔ اس ناروا داری کو یہاں تک میرے ساتھ برتا گیا کہ مصر کے عربی رسائل نے میرے مضمون چھاپنے سے انکار کر دیا اور مجبوراً مجھے دمشق کے ایک ماہوار رسالے میں اپنے مضامین بھیجنے پڑتے ہیں۔ اپنے مخالف کو مذہبی لوگوں کو گوارا نہیں۔ اب اس وقت علماء کی جماعت سمجھتی ہے کہ روز بروز موجودہ علوم کے پھیلنے سے ان کا [illegible] زائل ہو رہا ہے۔ انہیں اپنا بھرم قائم رکھنے کے لئے ضروری ہے کہ ہر روز پبلک کے لئے ایک نیا شگوفہ چھوڑ دیں۔ بڑی دقت یہ ہے کہ ان میں بعض لوگ مخلص ہیں اور سچے محب وطن ہیں۔ ابھی حال میں ان میں سے بعض نے اشتراکیت سے دلچسپی کا اظہار کیا ہے۔ یہ غریب اپنے خیالات کی پیچیدگیوں اور ان کے لازمی نتیجوں سے بےخبر ہیں۔ وہ بڑی آسانی سے اس بات کو پس انداز کر دیتے ہیں کہ اشتراکیت اپنے منطقی نتیجوں کے لحاظ سے مذہبی اور رسمی عقیدوں کے بالکل خلاف ہے۔ اشتراکیت کسی آسمانی بادشاہت کے وجود کی قائل نہیں۔ اشتراکیت کے نزدیک مذہب و آئین اور رسم و رواج سب انسانی ذہنی ایجادیں ہیں اور ہر وقت انسان کو حق ہے کہ انہیں بدل دے۔ اشتراکیت کو تو پوری لبرل ازم کی برخلاف مذہب و رسم کو بحیثیت "واقعات" نہ کہ بحیثیت "صداقت" تسلیم کرنے سے بھی انکار ہے۔ اب اگر کسی مصری شیخ نے یہ بات [illegible]

ہوگا۔ اس جماعت کا خلوص قابل داد ہے لیکن انکی سادہ لوحی قابل افسوس ہے۔

یمن۔ مشرق میں ہم سب کو تقریباً ایک ہی قسم کے مسائل درپیش ہیں۔ ان مسائل کے حل بھی بڑی حد تک یکساں ہونگے۔ ہندوستان کے مسلمان ترکی اور مصر کی ذہنی پیشقدمی اور معاشرتی ترقی دیکھ کر ممکن ہے جنبش میں آئیں۔ آپ کی پیش قدمیوں سے ہمارا تذبذب اور ڈر ذرا کم ہو گا۔ اچھا یہ فرمائیے اس وقت کے مصری سیاسی حالات پر آپ کی کیا رائے ہے۔

موصوف۔ یہ ایک مستقل کشمکش ہے جس کا ختم ہونا معلوم ہے۔ لیکن مجھے نئی نسل سے بہت امیدیں ہیں۔ ہمارا مقابل بہت زبردست ہے اور بہت عاقل ہے۔ ہمارا اور اس کا مقابلہ کمزور اور زبردست کا مقابلہ ہے۔ ہم اپنی کمزوریاں دور کر رہے ہیں جب وہ دور ہو جائیں گی انگلستان کو مصر میں رہنے سے کوئی فائدہ نہ ہو گا۔

یمن۔ کیا آپ کے خیال میں خلافت کا نظام ممکن ہے؟

موصوف۔ خلافت کے متعلق تو میری رائے وہی ہے جس کا اظہار مصر کے وزیر تعلیمات نے ایک دفعہ اپنی تقریر میں کیا تھا۔ انہوں نے فرمایا تھا کہ "خلافت مصر کے قدیم مناروں [illegible] کی طرح ہے کہ جان بوجھ کر انکا توڑنا حماقت اور اگر ٹوٹ جائیں تو پھر بنانا اس سے بڑھ کر حماقت ہے" ترکی نے غلطی کی کہ خلافت کو جڑ بنیاد سے اکھیڑ ڈالا لیکن اب یہ کوشش کہ خلافت قائم کی جائے اس سے زیادہ بڑی غلطی ہوگی۔ اصل میں خلافت کا نظام سلطنت اگر اسے حقیقی معنی میں قرآنی تعلیم کے مطابق رکھا جائے تو موجودہ جمہوری اصول جہانداری کے خلاف ہے۔ جہاں تک اسلامی ممالک میں آپس میں رشتہ قائم کرنے کا تعلق ہے اس کا زیادہ مفید طریقہ یہ ہے کہ مختلف اسلامی ممالک کے علمی ادارے ایک دوسرے سے تعلقات پیدا کریں تاکہ جو علمی و ذہنی ترقیاں ایک جگہ ہوں ان سے دوسرے بھی واقف اور مستفید ہو سکیں۔ سیاسی حیثیت سے خلافت کا قیام اسلامی ممالک کے لئے محض بیکار ہے۔

غرضکہ اس دلچسپ مقالات میں تقریباً دو گھنٹے گفتگو ہوئی میرے ساتھ بشری صاحب تھے میرے

فرانسیسی مطلق نہیں سمجھتے تھے۔ عربی تھوڑی تھوڑی سمجھتے ہیں۔ چنانچہ گفتگو کا مفہوم میں انہیں اد
دیتا تھا یا طٰہٰ حسین صاحب خود عربی میں انہیں سمجھانے کی کوشش کرتے تھے۔ پروفیسر طٰہٰ حسین صا
ایک فرانسیسی خاتون ہیں۔ چونکہ موصوف نابینا ہیں اس لئے یہی ہر جگہ انکی رہبری کرتی ہیں۔ لو
ملاتی ہیں اور لکھنے پڑھنے کا کام بھی سارا یہی کرتی ہیں۔ ایک بچی بھی ہے جو عربی اور فرانسیسی
ہے۔ میاں بیوی دونوں نہایت خلیق اور ملنسار ہیں۔ طٰہٰ حسین صاحب کی گفتگو میں ایک خاص
اور خاکساری ہے جس سے ہر شخص پر عجیب اثر پڑتا ہے۔ اس کے بعد ان سے کانگریس کے
میں روزانہ ملاقات ہوتی رہی اور ہندوستان کے متعلق اکثر گفتگو رہتی تھی۔ موصوف کو
بہت دلچسپی ہے۔

+

اس اجلاس کی اختتامی رسم ایک دعوت تھی۔ اس دعوت کے بعد پروفیسر بیکر نے
کی طرف سے انگلستان کا شکریہ ادا کیا۔ انہوں نے تقریر کچھ دیر جرمن میں اور پھر انگریزی میں کی
نے فرمایا کہ جب تک مشرق و مغرب ایک دوسرے کو اچھی طرح نہ سمجھیں اس وقت تک انسا
کی بنیادیں مضبوط نہیں کہی جا سکتیں۔ موسیو کولان نے فرانسیسی گورنمنٹ اور مسٹر ہڈسن نے
امریکہ کی گورنمنٹ کی طرف سے شکریے ادا کئے۔

+

میں اکثر اپنے فرانسیسی پروفیسروں کو کہتے سنتا تھا کہ دیکھو آج میں فلاں سے اتنا
بعد اور فلاں سے ۱۰ برس کے بعد ملا۔ لڑائی کے بعد یہ اپنی قسم کا پہلا اجتماع تھا جہاں ی
کے محقق اکٹھا ہوئے اور اپنی پرانی بھولی بسری ملاقاتوں کو تازہ کیا۔ ہم لوگ ذرا مشکل
کا اندازہ کرتے ہیں کہ یورپ کی زندگی کے توازن کو جنگ نے کس بری طرح بگاڑا ہے کہ آج
پیر لڑکھڑاتے ہیں۔

# مثنوی

(یہ مثنوی ہمارے محترم استاذ جناب مولٰنا سید شرف الدین صاحب نے ۵ رنومبر ۲۵ء کو جامعہ کے یوم تاسیس کے جلسہ میں پڑھی تھی ۔ مولٰنا کا خیال اردو میں ایک ترکیب بند کہنے کا تھا لیکن چند طلبہ اور اساتذہ کے اس اصرار پر کہ کچھ فارسی میں ہونا چاہئے یہ مثنوی لکھی گئی اور بہت مقبول ہوئی ۔)

بیا ساقیا بادۂ ناب دہ    اگر بادہ نتوانی زہر آب دہ
چہ زہر آب؟ کاں تلخی افزایدم    چہ تلخی؟ کہ در کام خوش آیدم
چہ تلخی؟ کہ جاں در خروش آردم    زبے ہوشیٔ غم بہ ہوش آردم
بسا نوش کاں ہوش را در ربود    بسا نیش کاں ہوش را در فزود
بداں نوش کاں ہوش بربائدت    خوش آں نیش کاں دانش افزائدت
بد آں مایہ شادی کہ رنج آردت    خوش آں مایہ رنجے کہ گنج آردت
چناں گنج را کس خریدار نیست    کہ جز مایۂ رنج و آزار نیست
بجاں شو خریدار آں رنج را    کہ باشد کلید آں دو صد گنج را
نیاگانِ ما کز جہاں آفریں    شب و روز بر جانِ شاں آفریں
ز آسودگی روئے برتافتند    پس از رنجہا گنجہا یافتند
بسے رنج بردند بر روئے خاک    بدلوند در رنج خوش جانِ پاک
چہ غم کار ما شد گر امروز پست    بہ نیروئے یزداں کشائیم دست
کمر بر کمرگاہ بندیم چست    بسازیم یک یک شکستے درست
شد از پیش ما آں مسیحا نفس    کہ بودے بہ ہر رنج فریاد رس

به هر درد ما چاره ساختی — به تدبیر درمان به پرداختی
نبینیم او را درین انجمن — دریغا نه دید او بهار چمن
دریغا چمن را نیامد بهار — که ناگه سرآمد بر او روزگار
دمے پاک شوئیم دل راز غم — نباید که باشیم زین سان دژم
نباشیم زاندوه بر خاک پست — سوئے پاک یزداں برآریم دست
که اے داور دوراں مهر کن — برآریم این کوه غم راز بن
تو یاری ده و کار آساں بکن — که این اندوه ما برآرید زبن
زهر بیم و اندیشه آزاده ایم — که بر خاک راه تو افتاده ایم
زگیتی بریدیم یکسر امید نو — زمهر تو جوئیم هر دم نوید
یکایک به هر کار یار خودیم — همال در تگاپوئے کار خودیم
کنوں در زمیں پائے افشاردیم — همه رنج را شادی انگاردیم
همه ناگوارہ گوارہ کنیم — هنر در جهاں آشکاره کنیم
که این ست نیروی افتادگاں — زبند زر و مال آزادگاں
فشاندیم یک یک به پائے تو جاں — تو اے جامه شاداں زنده ماں
نه مردی تو هم اے مسیحا نفس — که این جامه زنده ها بر تو بس
بگیتی تو همواره پاینده — تو مرده زندهٔ زنده

---

# ماموں جان

(گذشتہ سے پیوستہ)

## تیسرا ایکٹ

سربریاکف کے مکان میں ڈرائنگ روم تین دروازے: داہنی جانب بائیں جانب اور بیچ میں

دن کا وقت

وائنشکی اور سونیا بیٹھے ہیں اور یلینا اینڈریونا کسی خیال میں مو ٹہل رہی ہے۔

وائنشکی۔ پروفیسر صاحب نے کشادہ دلی سے خواہش ظاہر کی ہے کہ ہم سب اس کمرے میں آج ایک بجے جمع ہوں (اپنی گھڑی دیکھتا ہے) پندرہ منٹ باقی ہیں۔ وہ دنیا کو کوئی پیام پہنچانا چاہتے ہیں۔

یلینا۔ غالباً کچھ کاروبار کی نسبت کہیں گے۔

وائنشکی۔ کاروبار سے انہیں کوئی نسبت نہیں۔ سوا مہملات لکھنے یا بڑبڑانے اور حسد کرنے کے انہیں کسی کام سے نسبت نہیں۔

سونیا۔ (عاجزی کے ساتھ) ماموں جان، پھر وہی!

وائنشکی۔ اچھا، اچھا، مجھے معاف کرو سونیا، توبہ۔ (یلینا اینڈریونا کی طرف اشارہ کر کے) انہیں دیکھتی ہو، کاہلی اور بے کاری نے انہیں ایسا کمزور کر دیا ہے کہ چلنے میں ان کے قدم ڈگمگاتے ہیں۔ میری حسین، میری نازک عورت!

یلینا۔ تم دن بھر بک بک کرتے ہو۔ تم تھکتے نہیں؟ (غمزدہ ہو کر) ناک میں دم ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کیا کروں۔

سونیا۔ (کاندھے ہلا کر) کرنے کو تمام کام ہے۔ کوئی کام کرنے پر آئے تو کام ہی کام ہے۔

ملنا۔ مثلاً ؟

سونیا۔ تم زمین کے کام میں میری مدد دے سکتی ہو۔ یہ نہیں تو بچوں کی تعلیم، مریضوں کی تیمارداری بیسیوں کام ہیں جب یہ ابھی نہیں آئے تھے اور تم یہاں نہیں تھیں تو میں اور ماموں جان خود بازار جاتے تھے اور آٹا فروخت کرتے تھے۔

ملنا۔ مجھے یہ کام نہیں آتے۔ نہ یہ دلچسپ کام ہے۔ صرف ناولوں میں وہ بھی ایک خاص مقصد کی غرض سے لوگ بچوں کو پڑھاتے یا کسانوں کی دیکھ بھال کرتے ہیں۔ میں ناتجربہ کار کیسے ایکدم انہیں پڑھانے لگوں یا تیمارداری کروں ؟

سونیا۔ میں نہیں سمجھتی کوئی کیسے ان کاموں سے احتراز کر سکتا ہے۔ کچھ دن ٹھہرو تمہیں خود بخود یہ کام آ جائیں گے۔ (اس کی کمر میں ہاتھ ڈالتی ہے) بے دل کیوں ہوتی ہو (ہنستی ہے) جی کڑھا جانے سے فائدہ ؟ تمہاری سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کرو اور تم بیکاری اور پریشانی کے شکار ہو۔ ماموں جان کو دیکھو۔ انہیں کوئی کام نہیں بس تمہارے پیچھے سایہ کی طرح رہتے ہیں۔ میں اپنا کام چھوڑ کر تم سے باتیں کرنے دوڑ آئی ہوں۔ میں کاہل ہو گئی ہوں۔ کیا کیا جائے۔ ڈاکٹر مہائل استروف ہمیں دیکھنے کبھی کبھی آتے تھے، مہینہ میں ایک بار وہ بڑی مشکل سے یہاں آنے کو راضی ہوئے تھے اور اب جب دیکھو وہ آ جاتے ہیں۔ وہ اپنے جنگل کا کام بھول گئے اور مریضوں کو انہوں نے تج دیا۔ بڑی ساحرہ ہو۔

وانشکی۔ بے دل کیوں ہوتی ہو ؟ کیوں صدمے اٹھاتی ہو ؟ (جوش میں) آؤ ! میری جان میری پیاری ہوش میں آؤ ! تمہاری رگوں میں جوانی کا خون ہے۔ جوانی تمہارا حق ہے۔ زندگی میں ایک دفعہ تمام بندشوں کو توڑ دو ! جلدی کرو اور بے تابانہ کسی آبی روح سے محبت کرنے لگو۔ زلال جیسی پاک و صاف روح کے ساتھ تعلق پیدا کر لو۔ محبت کے آبنائے میں غوطہ لگاؤ اور تمہارا بڈھا پروفیسر اور ہم سب تمہیں دیکھیں اور حیرت کریں۔

ملنا۔ (خفگی سے) خدا کے لئے بس کرو ! مجھ پر رحم کرو ! (باہر جانے کو ہوتی ہے)

وانشکی۔ (اسے روکتا ہے) اچھا اچھا مجھے معاف کرو۔ توبہ ۔ ۔ ۔ ۔ میں تمہارے ہاتھ جوڑتا ہوں (ہاتھ

نوحہ تباہی! صلح! صلح!

ملینا۔ تم فرشتوں کا محل توڑ سکتے ہو۔

ناشکی۔ صلح کی! دیں تمہارے لئے ایک گلاب کی ڈالی لاتا ہوں! میں نے آج صبح یہ پھول تمہارے لئے جمع کئے تھے۔ خزاں کے گلاب۔ خوبصورت، غم انگیز گلاب۔ . . . ( باہر جاتا ہے)

سونیا۔ خزاں کے گلاب۔ خوبصورت، غم انگیز گلاب . . . . (دونوں کھڑکی کے باہر جھانکتی ہیں)

ملینا۔ بالکل ستمبر کا موسم ہے۔ یہاں جاڑے کیسے گذار سکوں گی؟ (ایک وقفہ) ڈاکٹر کہاں ہے؟

سونیا۔ ماموں جان کے کمرے میں۔ وہ کچھ لکھ رہے ہیں۔ میں خوش ہوں کہ ماموں جان گئے۔ میں تم سے باتیں کرنا چاہتی ہوں۔

ملینا۔ کاہے کی بات؟

سونیا۔ کاہے کی بات! (اپنا سر ملینا کے سینہ پر رکھ دیتی ہے)

ملینا۔ کیا؟ کیا؟ صوفی پیاری کوئی بات؟ (اُس کے سر پر ہاتھ پھیرتی ہے)

سونیا۔ میں حسین نہیں ہوں۔

ملینا۔ تمہارے بال خوبصورت ہیں۔

سونیا۔ نہیں! (گھومتی ہے تاکہ اپنے کو آئینہ میں دیکھے) نہیں! جب کوئی عورت سادہ ہوتی ہے تو ہمیشہ اسے یہی کہتے ہیں "تمہاری آنکھیں خوبصورت ہیں، تمہارے بال خوب ہیں"۔ . . . چھ سال سے میں اس پر جان دیتی ہوں۔ اپنی ماں سے زیادہ اسے چاہتی ہوں۔ ہر لمحہ اُس کے وجود سے باخبر رہتی ہوں میں اُسکو ہاتھ کی آہٹ کو پہچانتی ہوں اور دروازہ تکتی ہوں۔ میں انتظار کرتی ہوں۔ ہر لمحہ خیال کرتی ہوں اب آیا۔ اب آیا اور سمجھتی ہو؟ ملینا میں تم سے بتاتی ہوں میں تمہارے پاس اُس کی ہی باتیں کرنے آتی ہوں، اب وہ روز یہاں رہتا ہے لیکن مجھ پر نظر بھی نہیں ڈالتا۔ مجھے نہیں دیکھتا۔ . . کیسا ظلم ہے! مجھے مطلق امید نہیں۔ کوئی امید نہیں، کوئی نہیں! (مایوسانہ) ارے اللہ مجھے موت دے۔ میں رات رات بھر دعائیں مانگتی ہوں۔ . . . اکثر اس کے پاس جاتی ہوں۔ اُس سے بات کرنا شروع کرتی ہوں، اُس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتی ہوں۔

تمام افتخار جاتا رہا میری قوت ختم ہوگئی۔ مجھے خود پر قابو نہیں ہے۔ میں ضبط نہ کرسکی، اور میں نے کل ماموں جان سے کہہ دیا کہ اسے چاہتی ہوں۔ ۔ ۔ ۔ اور سب نوکروں کو خبر ہوگئی ہے کہ میری اس پر جان جاتی ہے۔ ہر شخص اسے جانتا ہے۔

یلنا۔ اور وہ ؟

سونیا۔ نہیں۔ وہ مجھے خاطر میں نہیں لاتا۔

یلنا۔ (غور کرتے ہوئے) وہ عجیب آدمی ہے۔ ۔ ۔ سمجھتی ہو کیا؟ میں اس سے بات کروں گی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ میں سلیقہ اور طریقہ سے اس معاملہ کو چھیڑوں گی۔ ۔ ۔ ۔ اشاروں میں اسے سمجھاؤں گی۔ ۔ (ایک وقفہ) ہاں، واقعی۔ کب تک آخر تم بیچاری اس تذبذب میں رہو گی ؟ میں جاؤں ؟

(سونیا اپنا سر ہلا کر اپنی رضامندی ظاہر کرتی ہے)

یلنا۔ ٹھیک، یہ معلوم کرلینا مشکل نہیں کہ وہ تمہیں چاہتا ہے یا نہیں، میری جان ازردہ نہ ہو پریشان نہ ہو۔ میں اس سے ایسے سلیقہ سے بات کروں گی کہ اسے خیال بھی نہ ہوگا۔ ہمیں جو کچھ معلوم کرنا ہے وہ یہ ہے کہ ہاں یا نہیں۔ (ایک وقفہ) اگر نہیں تو بہتر ہے کہ وہ یہاں آنا ترک کردے، ایں ؟

(سونیا رضامندی کے طور پر سر ہلاتی ہے)

یلنا۔ صبر اور برداشت اس وقت آسان ہے جب کوئی معشوق کو نہ دیکھے۔ دیر نہ کرنا چاہئے۔ فوراً دریافت کرنا چاہئے۔ وہ مجھے کچھ نقشے دکھانے کو کہتے تھے۔ جاؤ ان سے کہو میں ان سے ملنے آتی ہوں۔

سونیا۔ (کشمکش اور اضطراب میں) مجھ سے سب حال سچ سچ بتادو گی ؟

یلنا۔ کیوں نہیں میرے نزدیک حقیقت، خواہ وہ کیسی ہی زہر آلود اور مہلک کیوں نہ ہو اتنی خوفناک اور مضر نہیں جیسا تذبذب۔ میری جان مجھ پر اعتبار کرو۔

سونیا۔ بیشک، بیشک! میں اس سے جاکے کہتی ہوں تم اس کے نقشے دیکھنا چاہتی ہو (جاتی ہے مگر دروازہ پر رکتی ہے) نہیں تذبذب اچھا ہے۔ ۔ ۔ ۔ اس میں کم از کم آس تو ہے۔ ۔ ۔ ۔

یلنا۔ کیا کہا۔

سونیا۔ کچھ نہیں۔ (جاتی ہے)

لینا۔ کسی کے بارے باخبر ہو جانا اور اُس کے لئے کچھ نہ کر سکنا اس سے زیادہ قابلِ افسوس کوئی بات نہیں (سوچتے ہوئے) وہ اسے نہیں چاہتا۔ یہ ظاہر ہے۔ لیکن وہ اس سے کیوں شادی نہیں کر لیتا۔ وہ خوبصورت نہیں ہے لیکن ڈاکٹر جیسے شخص کی عمر کیلئے وہ بہترین بیوی ہوگی۔ کیسی سمجھدار کیسی نیک اور بھولی . . . . (ایک وقفہ) بیچاری کی تکلیف کا میں اندازہ کر سکتی ہوں۔ شروع سے آخر تک ایک ناقابلِ قیاس بے تکے پن میں زندگی گذارنا جی میں کوئی روشن پہلو نہیں، انسانوں کے بجائے صرف خشک اور مردہ سایوں، بے روح گوشت اور ہڈی کے ڈھانچوں کے درمیان جن کی گفتگو بعدی ہے اور جو گنوار ہیں، اُن لوگوں کے درمیان جو سور کھانے اور سونے کے سوا کچھ نہیں جانتے وہ، فیاالکزنڈریونا بیچاری افق پر کبھی کبھی ان سب سے مختلف ان سب سے خوبصورت، دلچسپ، دلربا، اس چاند کے مشابہ نظر آتی ہے جو تاریکی میں یکدم نکل آئے . . . . ایسے آدمی کے سحر سے مغلوب ہونا . . . . اپنی ہستی اُس پر وارنا . . . . میں یقین کرتی ہوں کہ میں خود اس سے متاثر ہوں۔ ہاں جب وہ نہیں آتا تو میرا دل بیٹھنے لگتا ہے اور میں اسوقت بھی اُس کے خیال سے مسرور ہو رہی ہوں . . . . وہ ماموں جان کہتا ہے کہ میری رگوں میں جوانی کا خون ہے" زندگی میں ایک دفعہ تمام بندشوں کو توڑ دو" بے شک۔ شاید یہی مجھے کرنا چاہئے . . . . اے کاش ملے کاش میں تم لوگوں کے پاس سے بھاگ جا سکتی، آزاد و مسرور چڑیا کی طرح اڑ سکتی ملے لوگو، تم سب کے پاس سے، تم سب کے سوئے ہوئے چہروں سے، تم سب کی بے معنی گفتگو سے آزاد ہو سکتی، تم سب کو بھلا سکتی . . . . لیکن میں بزدل ہوں . . . . میرا ضمیر مر گیا ہے، میرا ضمیر مجھے تکلیف دیتا ہے . . . . وہ یہاں روز آتا ہے۔ میں سب جانتی ہوں وہ یہاں کس کے پاس آتا ہے۔ ایک مجروح و مجرم احساس پہلے ہی سے میرے دل میں موجود ہے۔ میں سونیا کے قدموں پر گرنے کو تیار ہوں۔ اُس سے معافی مانگنے کے لئے، رونے کے لئے . . . . .

استروف۔ (ایک نقشہ لئے داخل ہوتا ہے) تسلیم! (اُس سے ہاتھ ملاتا ہے) آپ میرا دستی کام دیکھنا چاہتی تھیں۔

ما۔ آپ نے کل مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ مجھے دکھائیں گے . . . . اس وقت آپ کو فرصت ہے ؟

ستروف۔ ہاں ہاں کیوں نہیں (تاش کی میز پر نقشہ کھول کر پھیلاتا ہے اور ڈرائنگ کی کیلوں سے اسے تختے پر گاڑتا ہے) کہاں پیدا ہوئی تھیں آپ ؟

ینا۔ پیٹرس برگ میں۔

ستروف۔ اور تعلیم کہاں حاصل کی ؟

ملینا۔ مدرسہ موسیقی میں۔

استروف۔ میں جانتا ہوں آپ کو اس میں کوئی دلچسپی نہیں۔

ملینا۔ کیوں نہیں ؟ یہ سچ ہے کہ میں دیہات اور گاؤں وغیرہ سے واقف نہیں لیکن میں نے پڑھا بہت کافی ہے

استروف۔ میری اپنی میز یہاں ہے۔ اس گھر میں . . . . آئوان پیترووچ کے کمرے میں۔ جب میں کام سے تھک جاتا ہوں یا پریشان یا اداس ہوتا ہوں میں سب کام چھوڑ کر یہاں آتا ہوں اور گھنٹہ دو گھنٹہ تک اس سے جی بہلاتا ہوں . . . . آئوان پیترووچ اور صوفیا الکزنڈرنا اپنی تسبیحوں کے دانے کھٹکاتی ہیں اور میں اُن کے پاس بیٹھتا ہوں اور اپنے نقشہ میں رنگ بھرتا ہوں —— اور مجھے سرور اور آرام محسوس ہوتا ہے اور جھینگر چرچر کرتا ہے۔ لیکن اس قسم کی عیاشی میں بہت نہیں کرتا۔ صرف مہینے میں ایک بار . . . . (نقشہ کو دکھلاکے) اب اسے دیکھو ! یہ ہمارے ضلع کا اب سے پچاس برس پہلے کا نقشہ ہے۔ سیاہ اور ہلکا سبز رنگ جنگلوں کو ظاہر کرتا ہے، آدھا رقبہ جنگلوں سے بھرا ہوا تھا۔ سبز رنگ پر جا بجا سُرخ رنگ کی دھاریاں ہیں یہاں بارہ سنگھے اور جنگلی بکرے بکثرت پائے جاتے تھے۔ میں نے نباتات اور حیوانات ساتھ ساتھ دکھائے ہیں۔ اس جھیل کے کنارے ہنس، بطخ اور مرغابیاں پائی جاتی تھیں اور پرانے لوگ کہتے ہیں کہ یہاں ہر طرح کی چڑیوں کی "ایک سلطنت" تھی ان کا کوئی شمار نہیں تھا۔ انکے غول کے غول اُڑتے تھے۔ گاؤں اور دیہاتوں کے آس پاس تم دیکھتی ہو ادھر اُدھر ہر طرح کی آبادیاں ہیں۔ پرانی خانقاہیں، ہوائی تیلی گھر اور دوسرے کارخانے . . . . یہاں سینگ والے جانور اور گھوڑے بکثرت تھے۔ انہیں نیلے رنگ سے دکھایا ہے۔ مثلاً یہاں دیکھو نیلا رنگ گہرا دکھایا ہے یہاں گھوڑوں

کے مستقل گلے تھے اور ہر گھر میں کم از کم تین گھوڑوں کا اوسط تھا۔ (ایک وقفہ) اچھا ذرا نیچے دیکھو۔ یہ پچیس برس پہلے کی تصویر ہے۔ تم نے دیکھا اب صرف ایک تہائی رقبہ میں جنگل ہیں۔ بکرے اب یہاں نہیں رہے مگر بارہ سنگھے ہیں . . . . . . اب تیسرے حصہ کو دیکھو۔ یہ اس ضلع کی موجودہ حالت ہے۔ کہیں کہیں ہرا ہے وہ بھی ذرا ذرا سے دھبے کی شکل میں تمام بارہ سنگھے غائب ہوگئے اور ہنس بھی . . . . پرانی آبادیات، خانقاہوں اور کارخانوں میں سے کسی کا نشان نہیں رہا۔ اصل میں یہ اُس تدریجی ابتری کا نقشہ ہے جو ہمارے ضلع میں دس پندرہ برس کے اندر تکمیل کو پہنچ جائے گی۔ تم کہوگی یہ تہذیب کا اثر ہے کہ۔ پرانی زندگی خود بخود نئی زندگی سے بدل جاتی ہے۔ بیشک۔ میں اسے سمجھتا ہوں اگر ان تباہ شدہ جنگلوں کی جگہ شاہراہیں یا ریلیں ہوتیں، اگر کارخانے، اسکول اور دوسرے تجارتی سامان ہوتے تو دہقان زیادہ تندرست، زیادہ ذہین اور زیادہ فارغ البال ہوتے لیکن تم دیکھتی ہو۔ یہاں اس قسم کی چیزوں میں سے کوئی چیز نہیں۔ آج تک دلدلیں اور مچھر باقی ہیں، وہی راستوں کی کمی، مفلسی، ناداری، میعادی فصلی بخار اور ضلع میں آگ لگنا . . . یہ ابتری ہماری معمولی سے زیادہ سخت کشمکش حیات کا نتیجہ ہے یہ ابتری جہالت، بے علمی اور رواداری کے فقدان کے باعث ہے۔ اس وجہ سے ہے کہ بے بس بھوکا اور بیمار انسان اپنی بقیہ زندگی کے تحفظ اور بقا کے لئے، اپنے بچوں کی زندگی برقرار رکھنے کے لئے غیر محسوس طور پر ہر اُس چیز پر جو اُس کی بھوک کو مار سکے ہاتھ ڈالتا ہے اور بغیر اندیشۂ فردا اُسے مسمار کر کے تباہ کرتا ہے . . . . اب تو قریب قریب ہر چیز مسمار ہو چکی لیکن اس کی جگہ پر کرنے کے لئے اب تک کوئی چیز پیدا نہیں کی گئی۔ (سرد مہری سے) تمہارے چہرے سے ہویدا ہے کہ تمہیں میری باتوں میں دلکشی نہیں معلوم ہوتی۔

ییلنا۔ لیکن یہ سب میری سمجھ سے باہر ہو تو . . . .

استروف۔ اس میں سمجھ سے باہر بات ہی کیا ہے۔ تمہارا جی ہی نہیں لگتا۔

ییلنا۔ صاف بات یہ ہے کہ میں کچھ اور سوچ رہی ہوں۔ معاف کرنا میں ذرا سا امتحان لینا چاہتی ہوں مگر بڑی مشکل ہے کہ سوال کیسے شروع کروں۔

استروف ۔ امتحان؟

ملینا ۔ ہاں ایک امتحان . . . لیکن کوئی بڑا مشکل امتحان نہیں۔ تشریف رکھئے (دونوں بیٹھ جاتے ہیں) ایک نوجوان خاتون کی بات ہو۔ اس وقت بالکل صاف صاف بے لاگ گفتگو کروں گی، نہ کوئی تکلف نہ کوئی حجاب، کہوں؟

استروف ۔ ہاں

ملینا ۔ میری سوتیلی لڑکی کی بات ہے۔ اُسے پسند کرتے ہو؟ کیوں؟

استروف ۔ ہاں اس کی بڑی عزت کرتا ہوں۔

ملینا ۔ بہ حیثیت ایک عورت کے تمہیں اس میں کوئی دلکشی نظر آتی ہے؟

استروف ۔ (ایک دفعہ کے بعد) نہیں۔

ملینا ۔ ایک بات اور، تم نے کچھ محسوس نہیں کیا؟

استروف ۔ کچھ نہیں۔

ملینا ۔ (اُسکا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیکر) تمہیں اُس سے محبت نہیں . . . . تمہاری آنکھیں کہہ رہی ہیں . . . . وہ خوش نہیں ہے . . . . سمجھتے ہو . . . . تم یہاں آنا ترک کردو۔

استروف ۔ (اُٹھ بیٹھتا ہو) میرے دن گذر گئے۔ علاوہ اس کے مجھے اس سے زیادہ ضروری کام کرنے ہیں (اپنے کاندھے ہلاتا ہے) ان چیزوں کے لئے کہاں سے وقت لاؤں؟ (گھبرا جاتا ہے)

ملینا ۔ بس بس! کیسی ناخوشگوار، کیسی دل خراش گفتگو ہے! میں یوں کانپ رہی ہوں گویا میرے کاندھوں پر دس من بوجھ ہو۔ خیر . . . . اللہ تیرا شکر ہے، اب کچھ نہیں ہے ہمیں اسے بھول جانا چاہئے۔ سمجھو اس وقت کوئی بات نہیں ہوئی . . . . مگر یہاں سے چلے جاؤ۔ تم سمجھدار آدمی ہو . . . . تم سب سمجھتے ہو۔ (ایک وقفہ) مجھے حرارت ہو۔

استروف ۔ اگر تم نے ایک دو ماہ قبل کہا ہوتا تو، شاید، میں نے اس پر غور کیا ہوتا، لیکن اب . . . . (اپنے کاندھے ہلاتا ہو) اور اگر وہ پریشان ہے تو بے شک . . . . مگر ایک بات ہو جو میری سمجھ میں نہیں آتی۔ آخر

تمہیں اسمیں دخل دینے کی کیا پڑی تھی ؟ (اُسکی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتا ہے اور اسپرا نگلی اُٹھاتا ہے) شریر عورت! جلتی ہوئی بنی ہوئی عورت!

یلنا۔ کیا مطلب ؟

استروف۔ (ہنستا ہے) شریر عورت! مانتا ہوں، سونیا خوش نہیں ہے اور رنجیدہ ہے۔ درست ہے۔ مگر تمہیں اس میں دلچسپی کی کیا وجہ ؟ (اُسے بات نہیں کرنے دیتا اور جوش سے) براہ مہربانی متحیر ظاہر ہونے کی کوشش نہ کیجئے۔ تم خوب سمجھتی ہو روز یہاں کس کے لئے آتا ہوں . . . . بتاؤ کس کے لئے ؟ بولو . . . . تم سب جانتی ہو۔ اسے خوبصورت شکاری، اے حسین صیاد، مجھے یوں نہ ستاؤ، مجھ پر یوں نظر نہ ڈال میں ایک صید ضعیف ہوں۔ . . . .

یلنا۔ (گھبرا جاتی ہے) حسین صیاد! میں سمجھی نہیں۔

استروف۔ اے خوبصورت بازوؤں والی چکنی مچھلی! . . . . تمہیں شکار ضرور ملنا چاہئے! اس مہینہ بھر میں یہاں کچھ نہ کر سکا۔ میں سب کچھ بھول گیا۔ میں تمہاری تلاش میں، تمہارے حصول میں سرگرداں و سرگرم ہوں۔ اور تم اس سے خوب لطف اٹھاتی ہو، خوب . . . . اچھا میں ہارا، تم اس امتحان سے پہلے ہی یہ جانتی تھیں۔ (اپنے ہاتھ جوڑ کر اور اپنا سر جھکا کر) میں سر تسلیم خم کرتا ہوں، آؤ اور مجھے نگل جاؤ!

یلنا۔ تم دیوانے ہو!

استروف۔ (اپنے دانت بند کر کے ہنستا ہے) ارے۔ پُر فریب عورت . . .

یلنا۔ سچ کہتی ہوں میں اتنی خراب اور کمینی نہیں ہوں جتنا تم سمجھتے ہو! میں قسم کھاتی ہوں کہ میں نہیں ہوں! (باہر جانے کی کوشش کرتی ہے)

استروف۔ (راستہ روک کر) میں آج جا رہا ہوں۔ میں یہاں پھر نہیں آؤں گا لیکن . . . (اُس کا ہاتھ لیتا ہے اور ادھر اُدھر دیکھتا ہے) ہماری ملاقات کہاں ہو گی ؟ جلدی بولو، کہاں ؟ کوئی آنہ جائے جلد کہو . . . (جوش میں) کیسی خوبصورت ہو، کتنی حسین ہو! ایک بوسہ . . . بس میں تمہارے ان شانوں دا تھوں کی چمک والے بالوں کا بوسہ لے سکتا . . . .

یلنا۔ میں یقین دلاتی ہوں ۔۔۔۔

استروف۔ (اُسے بولنے سے روکتے ہوئے) یقین کیوں دلاتی ہو؟ کوئی ضرورت نہیں۔ بیجا اور غیر ضروری الفاظ کی ضرورت نہیں ۔۔۔۔ اُف تم کیسی خوبصورت ہو! تمہارے ہاتھ کتنے گورے ہیں! (اُس کے ہاتھ چومتا ہے)

یلنا۔ بس بس ۔۔۔۔ مجھے چھوڑو ۔۔۔ (اپنے ہاتھ چھڑا لیتی ہے) تم اپنے کو بھولے جارہے ہو۔

استروف۔ کہو، کہو! ہم کل کس مقام پر ملیں گے؟ (اپنے ہاتھ اس کی کمر میں ڈالتا ہے) تم دیکھتی ہو نا گزیر ہے! ملاقات ضرور ہوگی (اُسے چومتا ہے)، اسی وقت وائنشکی گلاب کا ایک گچھا لئے ہوئے آتا ہے اور خاموشی سے دروازے پر رک جاتا ہے)

یلنا۔ (وائنشکی کو نہ دیکھکر) مجھے چھوڑو ۔۔۔۔ مجھے جانے دو ۔۔۔۔ (اپنا سر استروف کے سینہ پر رکھ دیتی ہے) نہیں! (باہر نکل جانے کی کوشش کرتی ہے)

استروف۔ (اُسے کمرے سے پکڑ کر) کل جنگلات کے علاقہ میں آنا ۔۔۔۔ دو بجے ۔۔۔ کیوں؟ کیوں؟ آؤگی نہ؟

یلنا۔ (وائنشکی کو دیکھکر) مجھے جانے دو، (بے حد تنگ آکر بدحواس ہوجاتی ہے اور کھڑکی کے پاس جاتی ہے) یہ بھی کوئی بات ہے! واہ

وائنشکی۔ (گلاب ایک کرسی پر رکھ دیتا ہے۔ گھبراہٹ میں اپنا چہرہ اور اپنی گردن رومال سے پونچھتا ہے) کچھ حرج نہیں ۔۔۔۔ کوئی ۔۔۔۔ کوئی حرج نہیں ۔۔۔۔

استروف۔ (بات کو ٹالتے ہوئے) جناب والا آج تو موسم برا نہیں ہے۔ صبح بادل گھرے ہوئے تھے اور خیال تھا بارش ہوگی، مگر اب دھوپ نکل آئی ہے۔ اصل یہ ہے کہ اب کے خزاں کا موسم بہت خوشگوار ہے۔ ۔۔۔۔ اور جاڑوں کی فصل نہایت امید افزا (نقشہ تہ کرتا ہے) صرف دن چھوٹے ہوتے جارہے ہیں ۔۔۔۔ (باہر جاتا ہے)

یلنا۔ (جلدی سے وائنشکی کے پاس جاتی ہے) کوشش کرو۔ اپنی امکانی کوشش کرو کہ میں اور میرا

شوہر آج یہاں سے چلے جائیں! سنتے ہو؟ آج ہی!

وانشلکی۔ (اپنا چہرہ پونچھتا ہے) کیا؟ ہاں ہاں ... بہت خوب ... میں نے سب دیکھ لیا، ملینا۔ سب .....

ملینا۔ (مرعوب ہوکر) سنتے ہو؟ میں آج یہاں سے ضرور چلی جاؤں!

(سربریاکف، تلی گن اور ماریناداخل ہوتے ہیں)

تلی گن۔ حضور والا، میری طبیعت خود بخود کچھ گری سی جارہی ہے۔ گذشتہ دو دن سے میرا جی الٹ رہا ہے میرا سر مجھے کچھ عجیب سا معلوم ہوتا ہے .....

سربریاکف۔ اور سب لوگ کہاں ہیں؟ مجھے یہ مکان پسند نہیں بالکل آسیبی گھر معلوم ہوتا ہے ۲۶ بڑے بڑے کمرے، لوگ جس کا جدبرجی میں آتا ہے جاتے ہیں اور پکارتے پکارتے حیران ہو جاؤ کوئی بولتا ہی نہیں (گھنٹی بجاتا ہے) ماریا وسیلیونا اور ملینا اینڈریونا سے کہو یہاں آئیں۔

ملینا۔ میں موجود ہوں

سربریاکف۔ دوستو میں التجا کرتا ہوں کہ بیٹھ جاؤ۔

سونیا۔ (ملینا اینڈریونا کے پاس جاکر بے صبری سے) کیا کہا انہوں نے؟

ملینا۔ سنو سنو۔

سونیا۔ تم کانپ رہی ہو! تم سرخ ہو رہی ہو! (اُس کے چہرہ کو متجسس نظروں سے دیکھ کر) میں سمجھتی ہوں.... شاید ابا نے کہا کہ اب نہیں آئیں گے .... کیوں؟ (ایک وقفہ) کہو، ہاں؟

(ملینا اینڈریونا سر ہلاتی ہے)

سربریاکف۔ (تلی گن سے) آدمی بیمار ہوکر بھی کسی نہ کسی طرح رہ سکتا ہے لیکن اگر میں نہیں برداشت کرسکتا تو گاؤں میں رہنے کے طریقے کو مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ زمین سے اٹھاکے مجھے کسی دوسرے سیارہ میں پھینک دیا گیا ہے۔ بیٹھ جائیے صاحبان میں کہتا ہوں تشریف رکھئے! سونیا! (سونیا اُسے نہیں سنتی ہے وہ اپنا سر جھکائے رنجیدہ کھڑی ہے) سونیا! (ایک وقفہ (وہ سنتی نہیں) (ماریناسے) تم بھی بیٹھ جاؤ،

اناجانی (انا بیٹھ جاتی ہے اور موزہ بنتی ہے) صاحبان میں عرض کرتا ہوں جیسی کہ مثل ہے اپنے کان توجہ کی کھونٹی پر کھڑے کر دیجئے (ہنستا ہے)

وائنٹسکی۔ (غصہ میں) شاید میری ضرورت نہیں ہے؟ میں جا سکتا ہوں؟

سریریاکف۔ نہیں تمہاری سب سے زیادہ ضرورت ہے۔

وائنٹسکی۔ کس مقصد سے؟

سریریاکف۔ مقصد . . . تم خفا کیوں ہو؟ (ایک وقفہ) اگر مجھ سے کوئی قصور ہوا تو براہ کرم معاف کیجئے۔

وائنٹسکی۔ یہ لہجہ چھوڑئے۔ ہمیں اصل کام سے غرض ہے۔ میرے ٹھہرانے کی کیا وجہ ہے؟

(ماریا واسلیوونا داخل ہوتی ہے)

سریریاکف۔ یہ لو اماں بھی آگئیں۔ صاحبان میں شروع کرتا ہوں (ایک وقفہ) حضرات، میں نے آپ کو اکٹھا جمع کیا ہے کہ میں اعلان کردوں کہ جناب انسپکٹر جنرل بہادر تشریف لانے والے ہیں۔ خیر مذاق سے کیا فائدہ۔ ایک نہایت اہم بات ہے۔ میں نے آپ سب کو زحمت دی ہے تاکہ میں آپ سے مشورہ کر سکوں اور مجھے آپ سب کی عنایتوں سے امید ہے کہ آپ اس امداد سے دریغ نہ کریں گے۔ میں ایک جفاکش کتابی آدمی ہوں اور عملی زندگی اور واقعات کی دنیا سے مجھے کبھی سابقہ نہیں پڑا۔ میں ان لوگوں کی امداد کے بغیر کچھ نہیں کر سکتا جو ان مسائل کو سمجھتے ہیں اور ان کا تجربہ رکھتے ہیں اور میں آئیوان پیٹرووچ تم سے اور الیا ایلیچ تم سے اور اماں آپ سے درخواست کرتا ہوں . . . تو بات یہ ہے کہ کل من علیہا فان۔ یعنی ہم سب فانی ہیں۔ میں بڈھا اور بیمار ہوں اور اس لئے میں سمجھتا ہوں یہ وقت ہے کہ دنیا کے کم از کم وہ معاملات جو میرے خاندان سے متعلق ہیں طے کر دوں۔ میری زندگی ختم ہو چکی مجھے اپنا کچھ خیال نہیں ہے مگر میری جوان بیوی ہے اور ایک ناکتخدا لڑکی ہے (ایک وقفہ) میرے لئے یہ ناممکن ہے کہ گاؤں میں زندگی گذاروں۔ ہم گاؤں کی زندگی کے لئے نہیں بنے ہیں۔ مگر مشکل یہ ہے کہ شہر کی زندگی کے لئے اس تھوڑی سی جائداد کی آمدنی کافی نہیں۔ مثلاً اگر ہم جنگل فروخت کر ڈالیں تو یہ ایک مستثنیٰ امر ہے جسے ہر سال نہیں دہرایا جا سکتا۔ ہمیں ایسے ذرائع اور وسیلے تلاش کرنا چاہئیں جن سے کم و بیش مستقل آمدنی

کی صورت نکل آئے۔ میں نے ایک ایسی صورت سوچی ہے اور اسے آپ صاحبان کی خدمت میں پیش کرنے کی عزت حاصل کرتا ہوں۔ تفصیلات کو چھوڑ کر میں اسے اجمالی طور پر آپ سے بیان کرتا ہوں۔ ہماری جائداد کی آمدنی کا اوسط اصل روپیہ پر دو فیصدی سے زیادہ نہیں ہے میں اسے بیچنا چاہتا ہوں اگر ہم تمام روپیہ بنک میں جمع کردیں تو ہمیں چار سے پانچ فیصدی تک منافع ہوسکتا ہے اور میرا خیال ہے کہ خرچ وغیرہ نکالنے کے بعد ہم اس سے کچھ کم ہزار روپیہ بچا بھی لیں گے جس سے ہم فن لینڈ میں ایک چھوٹا سا مکان خرید سکتے ہیں

وائنسکی۔ معاف کیجئے گا . . . . یقیناً میرے سننے میں غلطی ہوئی! پھر سے فرمائیے۔

سربریاکف۔ روپیہ بنک میں جمع کردیں اور اس کے سود کی آمدنی کی بچت سے فن لینڈ میں ایک مکان خریدیں۔

وائنسکی۔ فن لینڈ نہیں تم نے اور کچھ کہا تھا۔

سربریاکف۔ میں جائداد فروخت کرنا چاہتا ہوں

وائنسکی۔ کیوں نہیں۔ آپ جائداد فروخت کریں گے، کیا خوب خیال ہے . . . . اور یہاں ہمارے لئے اور اپنی بڑھی اماں کے لئے اور سونیا کے لئے کیا فکر کی ہے؟

سربریاکف۔ یہ سب ہم بعد میں طے کریں گے، ہم ہر چیز ایک ساتھ تو طے نہیں کرسکتے۔

وائنسکی۔ ایک منٹ ٹھہرو۔ یہ ظاہر ہے کہ اب تک میں بے وقوف ہی رہا۔ اب تک میں ہمیشہ یہی سمجھتا رہا کہ جائداد کی مالک سونیا ہے۔ میرے باپ نے یہ جائداد میری بہن کے جہیز کے لئے خریدی تھی۔ اب تک میں خاموش رہا میں نے ایک ترک کی طرح قانون میں معنی نہیں پہنائے بلکہ سوچتا رہا کہ میری بہن کی جائداد کی وارث اس کی بیٹی سونیا ہوگی۔

سربریاکف۔ بیشک جائداد کی وارث سونیا ہے۔ اس سے کون اختلاف کرتا ہے؟ سونیا کی مرضی کے بغیر جائداد فروخت کرنے کی میں جرأت نہیں کرسکتا۔ علاوہ اس کے یہ تو میں سونیا کے فائدہ ہی کے خیال سے کر رہا ہوں۔

وائنسکی۔ یہ بات سمجھ میں نہیں آتی، سمجھ میں نہیں آتی! یا تو میرا دماغ بیکار ہوگیا ہے یا . . . یا . . . . .

ماریا۔ الگزنڈر سے بحث نہ کرو۔ یاد رکھو وہ ہم سب سے زیادہ سمجھتا ہے کہ کس بات میں فائدہ ہے۔

وائنشکی۔ نہیں مجھے تھوڑا سا پانی دینا (پانی پیتا ہے) جو جی میں آئے کہو۔ جو جی میں آئے کہو!

سربریاکف۔ میری سمجھ میں نہیں آتا تم اس قدر برافروختہ کیوں ہو۔ میں نہیں کہتا کہ میری تجویز بہترین ہے اگر تم سب کی رائے میں یہ ناموزوں ہے تو میں اصرار نہیں کرتا۔

(ایک وقفہ)

تلی گن۔ (بدحواسی میں) حضور والا علم بڑی چیز ہے۔ میں علم کو صرف عزت ہی کی نظر سے نہیں دیکھتا بلکہ اسے ایک اپنی ذاتی وراثتی چیز سمجھتا ہوں۔ میرے بھائی گرگیوری ایلچ کی بیوی کا بھائی۔ شاید حضور والا جانتے ہوں گے کنستنتن ٹروفی یچ لیکیڈینوف ایم اے تھا.....

وائنشکی۔ چپ رہو مفت خورے ہم کام کی باتیں کر رہے ہیں..... ٹھہر کر۔ کچھ دیر کے بعد..... (سربریاکف سے) ہاں اس سے پوچھو۔ جائداد اس کے چچا سے خریدی گئی تھی۔

سربریاکف۔ اوہ! میں اُس سے کیوں پوچھوں؟ کس لئے؟

وائنشکی۔ اُس وقت جائداد پچانوے ہزار روبل میں خریدی گئی تھی۔ میرے باپ نے صرف ستر ہزار ادا کئے اور پچیس ہزار قرض رہا۔ اب سنو..... جائداد ہرگز نہ خریدی گئی ہوتی اگر میں اپنا حصہ وراثت اپنی بہن کو جسے میں بیحد چاہتا تھا نہ دیدیتا۔ اس سے زیادہ یہ کہ میں نے دس سال تک ایک غلام کی طرح اس جائداد پر کام کیا اور تمام قرضہ ادا کر دیا....

سربریاکف۔ مجھے افسوس ہے کہ میں نے کیوں یہ تذکرہ چھیڑا۔

وائنشکی۔ جائداد قرضہ سے پاک اور اچھی حالت میں صرف میری ذاتی محنت کی وجہ سے ہے اور اب جب میں بڈھا ہو چلا تو مجھے ٹھکرایا جاتا ہے۔

سربریاکف۔ میں نہیں سمجھتا تمہارا مطلب کیا ہے۔

وائنشکی۔ میں اس جائداد کا انتظام پچیس سال سے کر رہا ہوں۔ میں نے انتہائی جانفشانی اور محنت سے

اکٹھا کر کے تمہیں روپیہ بھیجا اور ان تمام سالوں میں تم نے ایک مرتبہ میرا شکریہ ادا نہیں کیا۔ اس تمام مدت میں۔ جب میں جوان تھا جب بھی اور اب بھی۔ تم نے مجھے پانچسو روبل سالانہ تنخواہ دی۔ ایک حقیر ذلیل رقم! اور تم سے اتنا نہ ہوا کہ ایک روبل کا بھی اضافہ کرتے۔

سریریاکف۔ آئوان پیٹرووچ، مجھے اسکی شکایت بیکار ہے؟ میں عملی آدمی نہیں ہوں اور ان باتوں کو نہیں سمجھتا۔ تم اس میں جس قدر چاہتے اضافہ کر سکتے تھے

وانشکی۔ میں نے چوری کیوں نہیں کی؟ کیسے تعجب کی بات ہے کہ تم لوگ مجھے ملامت نہیں کرتے کہ میں نے چوری کیوں نہیں کی؟ ایسا کیا ہوتا تو میں آج یوں مفلس اور بے زر نہ ہوتا۔

ماریا۔ (سختی سے) وانشکی!

تلی گن۔ (غصہ میں) وانیا، میرے پیارے میاں، بس کرو ۔ ۔ ۔ میں تو کانپا جاتا ہوں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تعلقات میں کیوں فرق ڈالتے ہو؟ دل صاف رہنے چاہئیں (اس کا بوسہ لیتا ہے) بس کرو

وانشکی۔ پچیس برس تک میں اس چار دیواری کے اندر ان کے ساتھ بند رہا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہمارے خیالات اور احساسات صرف تمہارے لئے تھے، تمہارے تھے۔ دن کو ہم تمہارا اور تمہارا اور تمہارے کاموں کا ذکر کرتے تھے۔ ہمیں تم پر ناز تھا۔ تمہارا نام ہم عزت کے ساتھ لیتے تھے، راتیں ہم کتابیں اور رسالے پڑھ پڑھ کے ضائع کرتے تھے، افسوس، افسوس۔

تلی گن۔ بس، وانیا بس ۔ ۔ ۔ ۔ میری سمجھ میں نہیں آتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

سریریاکف۔ (غصہ میں) میری سمجھ میں نہیں آتا تم کیا چاہتے ہو۔

وانشکی۔ ہمارے لئے تم ایک بلند تر ہستی تھے اور ہمیں تمہارے مضامین زبانی یاد ہو گئے تھے۔ لیکن اب میری آنکھیں کھلی ہیں! میں اب سمجھا! تم آرٹ پر مضمون لکھتے ہو اور تم آرٹ کی بابت ایک حرف نہیں سمجھتے! تمہاری جن تصانیف کو میں اس قدر پسند کرتا تھا وہ کوڑی کی بھی نہیں ہیں! تم نے ہمیں فریب دیا!

سریریاکف۔ اسے روکو! میں جاتا ہوں!

یلینا۔ آئوان پیٹرووچ، میں تم سے کہتی ہوں کہ چپ رہو! سنتے ہو؟

وائنشکی۔ نہیں چپ ہوں گا۔ (سربریاکف کو جانے سے روک کر) ٹھہرو! مجھے ابھی بہت کہنا ہے، تم نے میری زندگی تباہ کی! میں زندہ نہیں رہا، میں زندہ نہیں رہا، تمہارے طفیل میں نے اپنی عمر کے بہترین ایام برباد کر دئے۔ تم میرے سب سے بڑے دشمن ہو۔

تلی گن۔ میں سن نہیں سکتا . . . . میں سن نہیں سکتا . . . میں جاتا ہوں (بڑے غصے میں باہر چلا جاتا ہے)

سربریاکف۔ تم مجھ سے چاہتے کیا ہو؟ اور تمہیں مجھ سے اس طرح گفتگو کرنے کا کیا حق ہے؟ بے وقوف کہیں کے اگر جائداد تمہاری ہے تو لے جاؤ۔ مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے!

یلنا۔ میں اس کال کوٹھری سے اسی وقت جاتی ہوں (رونی آواز میں کہتی ہے) میں ان حالات میں ایک منٹ یہاں نہیں ٹھہر سکتی!

وائنشکی۔ میری زندگی تباہ ہوگئی! مجھ میں ہنر، ہمت، ذہانت تھی! اگر مجھے معمولی اوسط قسم کی زندگی ملی ہوتی تو آج میں ایک شوپن ہار، ایک دستیفسکی ہوتا . . . . . میں دیوانوں کی طرح بک رہا ہوں؛ میں پاگل ہوا جا رہا ہوں . . . . اماں، میں بڑی مصیبت میں ہوں! اماں!

ماریا۔ (ڈانٹ کر) جو الکزنڈر کہے اس پر عمل کرو۔

سونیا۔ (اناکے پیروں پر گر کر اور سراسیمہ ہو کے) ناجانی! ناجانی!

وائنشکی۔ اماں! میں کیا کروں؟ کچھ نہ بولو، بولنے کی ضرورت نہیں میں جانتا ہوں کیا کروں! (سربریاکف سے) تم بھی یاد کروگے! (بیچ کے دروازے سے نکل جاتا ہے)

(ماریا واسلیو دینا اس کے پیچھے جاتی ہے)

سربریاکف۔ کوئی حد ہے! اس پاگل آدمی کو یہاں سے لیجاؤ۔ میں اس کے ساتھ ایک مکان میں نہیں رہ سکتا جب دیکھو لڑنے کو موجود (بیچ کے دروازے کی طرف اشارہ کرتا ہے)۔ ہر وقت میری جان کے پیچھے . . . . اسے گاؤں بھجوا دو ورنہ میں یہاں سے جاتا ہوں؛ لیکن اس کے ساتھ ایک مکان میں رہوں یہ مجھ سے نہیں ہو سکتا . . . .

یلنا۔ (اپنے شوہر سے) ہم یہ جگہ آج ہی چھوڑ دیں گے! ہمیں اسی وقت اسباب باندھنا چاہئے!

سربریاکف - پاگل ذلیل آدمی!

سونیا - (پیروں پر جھکی ہوئی اپنا سر باپ کی طرف موڑتی ہے۔ روتے ہوئے سسکیاں بھر بھر کے) ابا جان رحم رحم۔ ماموں جان اور میں رنجوں کے مارے ہیں! (اپنی کمزوری پر غالب آکے) ابا جان رحم کیجئے! یاد کیجئے جب آپ اس سے زیادہ کم عمر تھے ماموں جان اور نانا کیسے تمہارے لئے رات رات بھر بیٹھ کے مسودے صاف کرتے تھے اور ترجمے کرتے تھے . . . . رات رات بھر . . . . رات رات بھر . . .

ماموں جان اور میں آرام نہیں کرتے تھے اور کام کرتے تھے — ہم اپنے اوپر ایک پیسہ خرچ کرتے ڈرتے تھے اور سب آپ کو بھیجتے تھے . . . . ہم نے بیکاری کی روٹی نہیں کھائی۔ میں یہ سب غلط کہہ رہی ہوں - غلط کہہ رہی ہوں لیکن ابا جان آپ کو سمجھنا چاہئے، سب سمجھنا چاہئے۔ آپ ترس کھائے!

یلنا - (غصہ میں اپنے شوہر سے) الکزنڈر خدا کے لئے اسے منا لو . . . . میں تمہارے ہاتھ جوڑتی ہوں!

سربریاکف - بہت اچھا میں اس سے بولونگا، میں اس کو کوئی الزام نہیں دیتا میں اس سے خفا نہیں ہوں لیکن یہ تم بھی مانو گی کہ اس کا طرزِ عمل عجیب ہے۔ بہت خوب، میں اس کے پاس جاتا ہوں (بیچ کے دروازے سے باہر جاتا ہے)

یلنا - اس سے نرمی سے بات کرنا، اسے دلاسا دینا . . . . (اس کے ساتھ باہر جاتی ہے)

سونیا - (انا سے لپٹ کے) ارے انا جانی! انا جانی!

مارینا - کیوں گھبراتی ہے، لڑکی مرغے چیخیں گے اور چپ ہو جائیں گے . . . چیخیں گے اور چپ ہو جائیں گے . . . .

سونیا - انا جانی!

مارینا - (اس کا سر سہلا کر) تم تو ایسی کانپ رہی ہو جیسے سردی لگ گئی! بس، بس، بن ماں کے بچے، اللہ رحم کرے! ایک چائے کی پیالی یا چونے کا پانی پینے سے طبیعت ٹھیک ہو جائے گی . . . . رنج نہ کرو، بیٹی (غصہ میں بیچ کے دروازے کو دیکھ کر) اچھے خاصے انسان سے پاگل ہو گئے ہیں! اللہ ان سے سمجھے!

(منظر کے پیچھے ایک ریوالور کے فیر کی آواز آتی ہے، یلنا اینڈریونا کی ایک چیخ سنائی دیتی ہے سونیا

کانپتی ہے)

مارنیا۔ ہائے یہ کیا! خدا غارت کرے!

سربریاکف۔ (دوڑتا ہوا آتا ہے، خوف سے پیر ڈگمگاتے ہیں) اسے پکڑ لو! اسے پکڑ لو! وہ پاگل ہو گیا ہے

(ییلنا اینڈریوناا اور وانتسکی دروازے پر جھگڑتے ہیں)

ییلنا۔ (اس کے ہاتھ سے ریوالور چھیننے کی کوشش کرتے ہوئے) اسے چھوڑ دو! میں کہتی ہوں اسے چھوڑ دو!

وانتسکی۔ مجھے جانے دو، ہیلن! مجھے جانے دو! (اس سے اپنے کو چھڑا کر وہ اندر آتا ہے اور سربریاکف کو تلاش کرتا ہے) کہاں گیا؟ یہ ہے! (اس پر پستول چلاتا ہے) لیتے جاؤ (ایک وقفہ) خالی گیا پھر خالی گیا! (وحشیانہ لہجہ میں) خدا غارت کرے۔ خدا اسے غارت کرے.... (پستول زمین پر پھینک دیتا ہے اور تھک کر ایک کرسی پر گر جاتا ہے۔ سربریاکف بدحواس ہے۔ ییلنا دیوار کا سہارا لیتی ہے جیسے بیہوش ہونے کو ہے)

ییلنا۔ مجھے یہاں سے لے چلو! مجھے یہاں سے لے چلو! مجھے مار ڈالو..... میں یہاں نہیں رہ سکتی نہیں رہ سکتی۔

وانتسکی۔ (مایوسانہ) ارے! میں کیا کر رہا ہوں! میں کیا کر رہا ہوں!

سونیا۔ (آہستہ سے) انا جانی! انا جانی!

پردہ

(باقی)

# شذرات

ہر آدمی جسے بچوں سے سابقہ پڑا ہو جانتا ہے کہ انکے ہاتھوں کے لئے ہمیشہ کچھ کام ہونا چاہئے۔ بچوں کو بیکار رکھنا انہیں شرارت پر مجبور کرنا ہے۔ اجتماعی زندگی کی نفسی کیفیتیں انفرادی بچپن سے بہت کچھ ملتی ہیں۔ چنانچہ جماعتوں کے پاس بھی جب کوئی معقول شغل نہیں ہوتا تو وہ اپنی قوت کو فتنہ وفساد میں صرف کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔ ہندوستان کے غلاموں نے ترک موالات کی تحریک میں آزادی حاصل کرنے کی ایک زبردست کوشش کی۔ اس مقصد کو حاصل کرنیکے لئے اپنی سمجھ کے موافق ذرائع بھی تجویز کئے اور ان پر کاربند بھی ہوئے۔ اور اسمیں کچھ عرصہ تک ایسے منہمک رہے کہ کسی فتنہ وفساد کے لئے وقت ہی نہ ملا۔ یہ تحریک سوائے اپنے بالواسطہ نتائج کے بعض اندرونی کمزوریوں کیوجہ سے چند سال کے بعد آگے نہ چل سکی۔ قوم کے ہاتھ خالی ہوئے تو بھائیوں نے سنگٹھن اور تنظیم، شدھی اور تبلیغ کے نام سے بھائیوں کے گلے کاٹنے شروع کئے۔ تاکہ ہاتھوں کے لئے کچھ تو کام ہو! "لیڈروں" نے قوم کو بہت کچھ سمجھایا لیکن قوم نے جو "درس عمل" انکی تھی انکی کسی بات پر کان نہ دھرا۔ اور اپنے نئے شغل میں خاصے انہماک سے مصروف رہی۔ لیڈروں نے کانفرنسیں کیں۔ تجویزیں منظور کیں، اپیلیں شائع کئے، لیکن صورت حال میں ذرا تبدیلی نہ ہوئی۔ "قوم" سے گذر کر معاملہ "اکابر قوم" تک پہنچا۔ انہیں سے اکثر چونکہ میدان عمل سے دور رہ کر قوم کو ہدایات دینے کے عادی ہوتے ہیں اس لئے میدان کارزار کی اطلاعوں نے انکے لئے ایک ذہنی مسئلہ کی شکل اختیار کر لی اور یہ سمجھنے لگے کہ متحارب جماعتیں ایسے تخیلات ومقاصد کے لئے برسرپیکار ہیں جن میں باہمی سمجھوتہ ممکن ہی نہیں۔ اور یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ ہندو مسلمان "لیڈروں" میں اچھی خاصی تعداد اس خیال کی قائل ہوگئی کہ ایک ہی آسمان تلے اور ایک ہی زمین کے ٹکڑے پر بسنے والی یہ دو قومیں ہندو اور مسلمان کبھی باہمی مفاہمت سے کسی مفید سیاسی فیصلہ پر نہیں پہنچ سکتیں۔

انہیں "لیڈروں" میں کچھ لوگ تھے جنکے قوائے عمل اگرچہ اس مسموم فضا میں تقریباً دوسروں کی طرح

ہی شل تھے تاہم دماغ ابھی کام کرتا تھا۔ انہوں نے سوچا کہ ہرچند اس وقت کام کچھ نہیں بن پڑتا لیکن کم سے کم اس ذہنی مرض کا علاج تو کرنا چاہئے جس نے اچھے اچھے قوم پرستوں" کو "فرقہ پرست" بنادیا ہے۔ اس کوشش میں بھی بہت سی ناکامیاں ہوئیں لیکن بالآخر مسلمانوں کی ایک باا ثر جماعت نے یہ تسلیم کرکے کہ ہندو مسلمانوں کا جھگڑا دراصل آنے والی آزادی میں اپنے اپنے حصہ کا جھگڑا ہے۔ آئندہ سیاست ملکی کے بعض اہم مسائل کے متعلق وہ تجاویز ملک کے سامنے پیش کیں جو" تجاویز دہلی" کے نام سے موسوم ہیں۔ ان تجاویز نے گفت وشنید کا دروازہ کھولا۔ اور کانگریس نے اس موقع کو غنیمت جانکر کوشش شروع کی کہ مختلف جماعتیں کس طرح اپنے باہمی مطالبات میں کچھ لیکر کچھ دیکر ہم آہنگی پیدا کرلیں۔ تاکہ اس روز افزوں ذہنی خطرہ سے نجات کی صورت ہو کہ ہندو مسلمان کسی طرح ایک آزاد ہندوستان میں ایک دوسرے کا حق غصب کئے بغیر رہ ہی نہیں سکتے۔

ادھر ہندوستانیوں کی باہمی نااتفاقی کو دیکھکر بعض کم ظرف برطانوی مدبرین نے طعنے دینے شروع کئے کہ اچھا تم آزادی چاہتے ہو، اپنے باہمی مسائل کا تو کوئی تصفیہ کرلو۔ کوئی ایسا دستور ہی بنا لو جس میں مختلف الخیال سیاسی جماعتیں ہم آہنگ ہوجائیں۔

کانگریس نے مختلف جماعتوں کو دعوت دی۔ اور پنڈت نہرو کی صدارت میں ایک نہایت ممتاز کمیٹی نے دستور اساسی بنا ڈالا۔

---

سچ پوچھئے تو یہ دستور سازی بیکاری کا شغل ہے۔ دستور اساسی مرتب ہوتا ہے اس وقت جب قوم اپنی آزادی حاصل کرچکتی ہے یا اسے حاصل کرنیکی قوت اپنے اندر پیدا کرلیتی ہے اور اس حقیقت کے یاد دلانے کی کیا ضرورت ہے کہ ہم اس وقت غلام ہیں اور ہم میں سے بہت سے غلام رہنے پر قانع ہیں۔ ہندوستان کے حقیقی دستور اساسی میں تو قوموں، اور علاقوں کے حقوق کی تقسیم میں خود اس حصہ کو بہت دخل ہوگا، جو یہ قومیں یا علاقے حصول آزادی کی دشوار کشمکش میں لیں گے۔ کاغذ پر اگر ہندو دونوں مسلمانوں کو سب حقوق دے دئے جائیں اور جنگ آزادی میں ہندو تنہا لڑیں یا مسلمان تنہا تو کیا دستور کے

اندرانکی اعتباری حیثیت وہی رہ سکتی ہے یا رہنی چاہئے جو کاغذ پر پہلے سے لکھدی گئی ہے۔ ہندوستان کا دستور اساسی اس کے ہندو مسلمان فرزندوں کے خون سے اور شاید اس سے زیادہ اس کے محنتی اور جفاکش، صابر، مستقل مزاج اور گمنام فرزندوں کے پسینہ کی بوندوں سے لکھا جائیگا۔ قصر حریت کی مکین نہیں لوگوں کی آئندہ نسلیں ہوسکتی ہیں جو اس کی تعمیر میں اپنا خون پسینہ ایک کرینگے۔ اور باغ آزادی کی ترنگیں انہیں کے جانشینوں کے حصہ میں آئیں گی جو اپنے خون سے اس چمن کی آبیاری کرینگے۔

---

لیکن خیر۔ یہ دستورسازی بیکاری کا شغل ہی سہی۔ اس وقت دیکھنا یہ ہے کہ بیکاری کے اس کام کو ہندوستانیوں نے کس طرح انجام دیا۔ ہم نہرو رپورٹ کی خامیوں سے بیخبر نہیں اور اچھی طرح جانتے ہیں کہ اس میں ترمیم و اضافہ کی ضرورت ہے اور یقین کرتے ہیں کہ ترمیمیں ہو بھی جائیں گی۔ لیکن باوجود ان خامیوں کے علم کے، اور کونسا انسانی کام ہے جس میں خامیاں نہ ہوں۔ ہم اس رپورٹ کے مرتب کرنے والوں کو مبارکباد دئے بغیر نہیں رہ سکتے کہ انہوں نے اپنے مشکل کام کو نہایت خوبی سے انجام دیا۔

---

افسوس یہ ہے کہ کام کی خوبی کو شخصیتوں کے تصادم نے نظروں سے بہت کچھ چھپا دیا ہے۔ اس وقت مسلمانان ہند کیطرف سے جو بڑے وسیع پیمانہ پر اس دستاویز کی مخالفت ہو رہی ہے اس میں بے شک مسلمانوں کے سیاسی خیالات اکثریت کیطرف سے بعض صورتوں میں بجا بے اعتمادی کا حصہ بھی ہے لیکن کوئی شخص جو حالات کو قریب سے دیکھ رہا ہو اس سے انکار نہیں کرسکتا کہ یہ اصولوں کی لڑائی نہیں شخصیتوں کے جھگڑے ہیں۔ اشخاص کے متعلق رائے دینا بہت ہی مشکل اور پرخطر کام ہے لیکن یہ خواہش ظاہر کئے بغیر نہیں رہا جاسکتا کہ کاش ان میں سے کوئی شخصیت تو اتنی بڑی ہوتی جو محض ذاتی اقتدار کے خیال سے ارفع ہوکر ان گتھیوں کو سلجھا سکتی۔ کیا اس بات میں مولانا محمد علی اور محمد علی جناح ان توقعات کو پورا کرسکیں گے جو قوم کے ہر بہی خواہ کو اسوقت ان سے ہیں؟

---

ہم جامعہ کے اس پرچہ کے ساتھ نہرو رپورٹ کا مکمل اردو ترجمہ اس وجہ سے دیتے ہیں کہ ناظرین کرام ہیں کہ وہ اپنی مخالفت یا موافقت کو رپورٹ کی سفارشات کے برے یا اچھے ہونے پر یا اس کے دلائل کے غلط یا صحیح ہونے پر منحصر رکھیں اور اگر ہوسکے تو شخصیتوں کے جھگڑوں سے الگ ہوکر رائے قائم کریں۔

---

رپورٹ کے مطالعہ اور فہم میں سہولت کے لئے ہم چند سطریں اس کے مطالب کی تقسیم کے متعلق بھی لکھنا چاہتے ہیں۔ اس رپورٹ میں ۴ مباحث خاص توجہ کے مستحق ہیں یعنی ذمہ دار حکومت کا مسئلہ، نوآبادی طرز کی حکومت کا مسئلہ، دیسی ریاستوں کا سوال، اور ہندو مسلم مسئلہ انپر علیحدہ علیحدہ تفصیل سے لکھنے کا یہ موقع نہیں۔ لیکن ناظرین کی سہولت کے لئے چاروں مسائل پر ایک ایک مختصر نوٹ درج ذیل کیا جاتا ہے۔ انشاءاللہ "جامعہ" کے صفحات میں ان مباحث پر آئندہ مفصل مضامین بھی شائع ہوں گے۔

---

"اپنی حکومت، اپنے ہاتھوں، اپنے لئے" یہ ذمہ دار حکومت کی تعریف ہے۔ مگر اس طرز حکومت کی تاریخ اگر دیکھی جائے تو وہ کچھ اور ہے۔ اور قومی حکومت کا نصب العین جو امریکہ کے مشہور پریزیڈنٹ لنکن کے مقولہ سے ظاہر ہوتا ہے کچھ اور۔ قرون وسطیٰ میں اکثر بڑے شہروں کو یہ حق حاصل تھا کہ اپنے شہر میں نمائندوں کے ذریعہ سے حکومت کریں اور انکی منتخب کی ہوئی مجلسوں کو کافی اقتدار بھی تھا لیکن رفتہ رفتہ ان مجلسوں میں نمائندگی کھنچ کر صرف چند رئیس خاندانوں کا حق رہ گیا۔ اور شہر کے باقی باشندوں کی حیثیت صرف رعایا کی سی ہوگئی جس کا آخر میں یہ نتیجہ ہوا کہ شہروں کی آزادی اور ذمہ دار حکومت داپا انقلاب یا بغاوت یا بیرونی حملوں یا شاہی اثر کے ہاتھوں تباہ ہوئیں۔ صرف وینس کی ایسی ریاست تھی جو متعدد صدیوں تک قائم رہ سکی۔

---

انگلستان میں بھی قرون وسطیٰ میں شہروں کا یہ حق تسلیم کیا جاتا تھا، لیکن اس کی حیثیت چند

جو ہے بالکل بدل گئی۔ یورپ کے دوسرے ملکوں میں بادشاہت کو امراء پر اس وجہ سے فتح حاصل
ہو دی تھی کہ ملک کی حفاظت صرف بادشاہ کر سکتا تھا۔ جزیرہ ہونیکی وجہ سے انگلستان میں بیرونی حملوں کا
یادہ خوف نہ تھا، اور اسی لئے امراء بادشاہ کا بہتر مقابلہ کر سکے۔ کئی بار انہوں نے بادشاہ کو اپنے
حقوق منظور کرنے پر مجبور کیا۔ اور اس پر دباؤ ڈالنے کے لئے اکثر اپنی جماعت میں سے چند نمائندے
مقرر کردیے جو بادشاہ کے ساتھ رہتے تھے اور تمام مجلسوں اور درباروں میں شریک ہوتے تھے۔
را ء کے خلاف بادشاہوں نے تاجروں اور چھوٹے زمینداروں کو ابھارا۔ اور آخر میں یہ نتیجہ ہوا
ہ بادشاہ۔ امراء اور "عوام کے نمائندے تینوں حاکم بن گئے، اور حکومت کرنے کا حق قانوناً اپنے ذمہ
لے لیا۔ مگر یہ حکومت کسی طرح سے ذمہ وارانہ نہیں تھی اور نہ امراء اور "عوام" کے نمائندے صحیح معنوں
ں "منتخب" ہوتے تھے۔

سترہویں صدی کی civil War نے بادشاہ کے ہاتھ سے حکومت کی باگ چھین
،۔ ۱۶۸۸ کے انقلاب نے جو کچھ حقوق اس کے پاس رہ گئے تھے "عوام" کو بخش دئے، اور اس کے
بعد سے پارلیمنٹری حکومت کا دور شروع ہوگیا۔ مگر پارلیمنٹ کے انتخاب میں عوام کو رائے دینے کا کوئی
موقعہ نہ تھا۔ یہ فخر صرف ایک خاص حیثیت کے زمینداروں اور شہر کے رئیسوں کو حاصل تھا، اور جائداد
ہ کے ساتھ وراثت میں باپ سے بیٹے کو ملتا تھا۔ حکومت بھی صرف اس لحاظ سے ذمہ وار تھی کہ
ینٹ کے اراکین کو وزارتیں بنانے اور بگاڑنے کا حق تھا۔ اس لحاظ سے نہیں کہ عوام کی رائے
ر خواہش کے مطابق حکومت ہوتی تھی۔ ۱۸۳۲ اور ۱۸۶۷ میں رائے دینے والوں کے حلقہ میں
ت توسیع کی گئی، اور تب ہی سے سمجھنا چاہئے کہ حکومت دراصل ذمہ وار بھی ہوئی

---

اٹھارہویں صدی کے آخر میں جب امریکہ کی نوآبادیوں نے انگلستان کے خلاف بغاوت
تو انہوں نے یہ نظریہ پیش کیا کہ بغیر نمائندگی کا حق دئے کسی قسم کا ٹکس وصول کرنا سیاسی اخلاق کے خلاف
۔ اور انہوں نے لڑ کر انگلستان سے اپنی آزادی حاصل کی۔ نوآبادیوں کی کامیابی اور اسی کے فوراً

بعد فرانسیسی انقلاب نے یورپ کی قوموں کو بیدار کر دیا۔ اور ۱۸۴۸ء تک علاوہ ہسپانیہ اور اطالیہ کے تقریباً تمام ملک ذمہ دار حکومت کسی نہ کسی شکل میں حاصل کر چکے تھے۔

---

یہ تو ہر جگہ تسلیم کر لیا گیا ہے کہ حکومت کو قوم کی مرضی کے خلاف نہ چلنا چاہئے۔ لیکن یہ طے کرنا بہت مشکل ہے کہ حکومت کو کس کے روبرو ذمہ دار ہونا چاہئے۔ اگر انتخاب اکثریت کے مطابق ہوتا ہے تو اقلیت کے حقوق بالکل مارے جاتے ہیں۔ اور اگر اقلیت کا پورا لحاظ کیا جائے تو انتخاب کا مسئلہ پیچیدہ ہو جاتا ہے انگلستان میں انتخاب بہت سادے اور سلجھے طریقہ پر ہوتا ہے۔ لیکن وہاں اکثر ایسا بھی ہو جاتا ہے کہ جو پارٹی پارلیمنٹ میں اکثریت میں ہوتی ہے اس کے ملک میں موافقین دراصل اقلیت میں ہوتے ہیں۔ دوسرے ممالک میں نمائندگی صحیح ہوتی ہے مگر ایوانوں میں فریقوں کی تقسیم ایسی بے ڈھنگی ہو جاتی ہے کہ وزارت قائم کرنا دشوار ہوتا ہے، وزارتیں زیادہ دن تک قائم نہیں رہ سکتیں اور اگر رہیں بھی تو اپنے ہیئت ترکیبی کی وجہ سے کوئی مستقل پالیسی اختیار نہیں کر سکتیں۔

---

پھر بھی صبر اور استقلال نے بڑی حد تک ذمہ دار حکومت کی مشکلیں آسان کر دی ہیں۔ لیکن روسی انقلاب نے اس مسئلہ کی ایک اور شکل پیش کی ہے جو موجودہ ذمہ دار حکومتوں کے اصول کے تو بالکل موافق ہے لیکن عملی صورت میں بالکل نہیں بنھ سکتی۔ اگر ذمہ دار حکومت کی بنیاد اکثریت کی رائے پر ہے تو قوم کے اس طبقہ کو جو تعداد میں سب سے زیادہ ہے۔ یعنی مزدور اور کسان حکومت پر بالکل حاوی ہونا چاہئے مزدوروں اور کسانوں کی اکثریت تو ہر ملک میں ہے، اور اگر وہ سب اسی طرح سے ہم آہنگ ہو جائیں جیسے روس کے مزدور اور کسان تو موجودہ ذمہ دار حکومت بالکل ناممکن ہو جائے۔ سرمایہ دار طبقوں کے پاس اس کا ایک ہی جواب ہے، اور وہ اطالیہ کا انقلاب اور Mussolini کی حکومت ہے۔ لیکن وہ اسی قدر کم ذمہ دار ہے جیسے روس میں پرولے تاریات کی حکومت!

---

نوآبادی درجہ کی حکومت برطانوی سلطنت کی خصوصیت امتیازی ہے اور تاریخ سلطنت برطانیہ کی عظیم الشان کارگزاری ہے۔ حکومت کو تضاد مقاصد پر قائم رکھنے کے بجائے اشتراک اغراض پر قائم کرکے کم و بیش خود مختار قوموں کا ایک جتھا بنا لینا جو دنیا کی تمام طاقتوں پر فرداً فرداً اور اکثر مجموعی حیثیت سے بھی بھاری ہو تدبر برطانوی کا وہ کارنامہ ہے جس پر برطانیہ بجا فخر کرسکتا ہے۔ ایک تمدن رکھنے والے لوگ، اکثر نسلی رشتوں سے وابستہ، مختلف ممالک کے رہنے والے اپنے معاشی اور سیاسی اغراض میں باہمی ایسی ہم آہنگی پیدا کرلیں کہ ایک کے فائدہ میں دوسرے کا فائدہ اور ایک کے نقصان میں دوسرے کا نقصان ہو یا اگر کبھی ایک کو نقصان اٹھانا پڑے تو کبھی دوسرا اس کی خاطر نقصان اٹھالے، ایسا سیاسی تجربہ ہے جس سے انسانیت کے مستقبل کے لئے اچھی راہوں کا تخیل قائم ہوسکتا ہے۔ اور یہی صورت فی الواقع برطانوی سلطنت کے ان اجزائے ترکیبی نے پیدا کرلی ہے جو نوآبادی طرز، کی حکومت رکھتے ہیں۔ نوآبادی طرز کی حکومت رکھنے والے ممالک سلطنت برطانوی کے اندر خود مختار جماعتوں کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان سب کا درجہ برابر ہے۔ تاج برطانیہ کی مشترک وفاداری انہیں باہم متحد کرتی ہے۔ اپنے اندرونی اور بیرونی معاملات میں یہ ایک دوسرے کے ماتحت نہیں اور آزادی کے ساتھ بحیثیت رکن برطانوی دولت مشترکہ میں شریک ہیں۔

نہرو رپورٹ نے ہندوستان کا دستور اساسی اسی نوآبادی طرز کی حکومت کا نمونہ پر لکھا ہے۔ خود نہرو کمیٹی کے اراکین میں بعض اور ان کے علاوہ انڈین نیشنل کانگریس میں ایک بڑی جماعت اس خیال کی ہے کہ ہندوستان کے لئے نوآبادی طرز حکومت مناسب نہیں۔ ہندوستان اس وقت تک صحیح معنوں میں آزاد نہیں ہوسکتا جب تک کہ سلطنت برطانیہ سے اس کا تعلق بالکل منقطع نہ ہوجائے۔ دونوں خیال کے حامی اپنی طرف وزنی دلائل رکھتے ہیں۔ ایک طرف نوآبادی طرز کی حکومت اگر دنیا کے آئندہ سیاسی مناقشات کو رفع کرنے اور بین الاقوامی تعاون کی امید دلاتی ہے تو وہاں مختلف تمدنوں کے وجود سے دنیا کی رنگارنگی بھی قائم رہتی ہے [illegible] ممالک کی رونق کا خیال یکسانیت کے خلاف لوگوں کو اکساتا ہے اور ہر قوم بھی مجموعہ دنیا کی فلاح میں بہترین حصہ اسی طرح لے سکتی ہے کہ ان چیزوں کو جن [illegible]

[illegible] جمہوریت اس کے ساتھ مخصوص ہیں۔ غیر اہل سیاست کو یہ خیالات بہت دور تک [illegible] پہنچا [illegible] سیاست کے مرد اپنی نظر کو بہت دور نہیں جانے دیتے۔ لیکن اس مسئلہ میں اگر یہ دور [illegible] معلوم ہو جائے تو بھی اس کا حل بہت آسان نہیں۔ ہندوستان کے تعلیم یافتہ طبقہ میں با [illegible] [illegible] چھوڑ کر بڑا حصہ ایسا ہی ہے جو نوآبادی طرز کی حکومت کو ہندوستان کا مقصود قرار دیتے ہیں۔ تو جہاں برطانوی سیاست کے تلخ تجربوں کے باعث برطانیہ سے کوئی واسطہ نہیں رکھنا چاہتے

---

سچ یہ ہے کہ یہ مسئلہ اس وقت ایک علمی سی حیثیت رکھتا ہے۔ کہ نہ ہم میں اس وقت نوآبادی طرز کی [illegible] لینے کی قوت ہے۔ نہ خود مختاری حاصل کر لینے کی۔ اور نہ یہ کسی دوسرے سے مل سکتی ہے نہ وہ۔ ہاں جب ہندوستان کے لوگ اپنے اندر یہ قوت پیدا کر لیں گے کہ وہ نوآبادی طرز کی حکومت حاصل کر لیں تو اس وقت ان میں وہ قوت بھی ہو گی جو انہیں خود مختاری کا مل لینے کے قابل بنا دے۔ اس وقت سلطنت برطانیہ کے اندر رہنے یا اس سے باہر جانے کا مسئلہ حقیقی سیاست کا ایک مسئلہ ہو گا اور تمام حالات کو پیش نظر رکھ کر ہندوستان فیصلہ کریگا۔ یہ ضروری ہے کہ ہندوستان کو اپنی آزادی حاصل کرنے میں برطانوی [illegible] کا جس طرح مقابلہ کرنا ہو گا اور جنگ آزادی کی ابتدائی منزلوں میں ہی جو جو دشواریاں اس پر ڈالی گئی ہیں سب آزاد ہندوستان کو برطانوی تعلق کے توڑنے پر آمادہ کرینگی۔ اور اس وقت غالباً جمہوریت ہند اسی گروہ کے خیالات پر کاربند ہو گی جو اسی وقت سے برطانیہ اور ہندوستان کے اغراض و مقاصد کے [illegible] اور تمدن، مذہب، نسل، سب کے تباین کی بنیاد پر برطانیہ سے علحدگی کو ضروری قرار دیتے ہیں اس کے علاوہ ممکن جانتا ہے کہ خود انگلستان کے اغراض بھی اس کی اجازت دے سکیں کہ وہ ہندوستان [illegible] خاندان سیاسی میں برابر کا رکن بنا لے، ہندوستان کی وسعت، اس کی آبادی، اس کی تجارت صنعت کے غیر محدود امکانات ایسی چیزیں ہیں کہ برطانوی سلطنت میں اس کا [illegible] مساوی ہونا شاید انگلستان اور دوسری نوآبادیوں کو خوشگوار نہ ہو۔ اور جب ہندوستان واقعی [illegible] کی حکومت اور خود مختاری میں انتخاب کرنے کا اہل ہو اس وقت انگلستان [illegible] اس کی [illegible]

اسے خود مختار کر دینا زیادہ پسند کریں لیکن فی الحال اس انقلاب کی صلاحیت پیدا کرنا خود مختاری اور آزادی طرز کی حکومت کے عملی مطالبے سے زیادہ ضروری ہے۔ لیکن زیادہ مشکل بھی!

---

دیسی ریاستوں کا مسئلہ بھی اپنی نوعیت میں ایک نرالا مسئلہ ہے۔ ہندوستان کی سڑکوں، نہروں ریلوں کے نقشے اٹھا کر دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ جسم اجتماعی کی یہ رگیں بلا امتیاز برطانوی اور دیسی ریاستوں کے علاقہ میں ہو کر گذرتی ہیں اور صحیح احساس سیاسی رکھنے والے کو اس دن کی خبر دیتی ہیں جب یہ جسم اجتماعی اپنی وحدت کو محسوس کرے گا اور اس کے مختلف علاقے جس میں دیسی ریاستیں بھی شامل ہیں اعضا کی طرح اپنے اپنے وظائف کو پورا کریں گے۔ اُدھر سیاسی اور اخلاقی تخیلات کی رو صاف بتلا رہی ہے کہ اس پر نظم کا نظم کن اصولوں کا پابند ہوگا۔ جہاں ذمہ دار اور نیابتی حکومت کا مطالبہ دنیا کی سب سے زبردست حکومت سے قبول کر سکنے کا حوصلہ ہو اور اخلاقی عالم کی عدالت کے سامنے اس حکومت کو بھی اصولاً اس سے انکار کی مجال نہ ہو اور وہ بطور منزل مقصود اسے تسلیم کرنے پر مجبور ہو۔ وہاں غیر ذمہ دار شخصی حکومت کو یہ امید کہ وہ اپنے کو اسی غیر ذمہ دار حیثیت میں قائم رکھ سکے گی۔ ایک موہوم امید ثابت ہوگی جس میں قانونی موشگافیاں کچھ بہت زیادہ تبدیلی پیدا نہیں کر سکتیں۔ ہاں، قانونی موشگافیاں ایک لازمی نتیجہ کے پیدا ہونے میں رکاوٹ ڈال سکتی ہیں اور تاخیر کا باعث ہو سکتی ہیں، اس لئے کہ رکاوٹ اور تاخیر میں فریق غالب کا فائدہ ہے۔ لیکن یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ اس تاخیر اور رکاوٹ سے برطانوی ہند کے آزادی حاصل کرنے والے عناصر میں تلخی بھی پیدا ہوگی۔ اور دیسی ریاستیں ہندوستان میں ہیں انگلستان میں نہیں۔ برطانیہ کے لئے بیشک یہ نہایت مفید دلیل ہے کہ دیسی ریاستیں اس پر اصرار کریں کہ انکے معاہدے ملک معظم سے ہیں حکومت ہند سے نہیں اور ملک معظم کی حکومت پر یہ فرض عاید ہوتا ہے کہ وہ اپنے ان حلیفوں کی حفاظت کے لئے ہندوستان میں تمام ان افواج بری و بحری کے ساتھ مسلط رہے جو اس تحفظ و "ایفاء عہد" کے لئے ضروری ہیں۔ برطانیہ کی پابندی عہد کے متعلق دینا تو زیادہ دھوکہ میں نہیں

البتہ اس موقع پر عہدنامے مقدس اور ناقابل تحریف و تبدیل ہونے کا احساس اختلال پیدا کر سکتا
اور حیلہ قانونی کی آڑ لیکر جائز ہندوستانی مطالبات کے پورا کرنے میں تاخیر کرے گا تو وہ بھی انتہا
کوتاہ اندیشی سے کام لیگا جتنا کہ وہ ہندوستانی جو ہندوستان کی آئندہ حکومت کو اپنے لئے محفوظ رکھنے کی
کوششیں ابھی سے کر رہے ہیں۔

دیسی ریاستوں کیطرف عام ہندوستانی ارباب سیاست کا جو رویہ ہے اس سے بہتر کی خواہش
دیسی ریاستیں نہیں کر سکتیں۔ برطانوی ہند کے ممتاز لوگوں کی پرورش اور مختلف تعلیمی اور خیراتی کاموں
میں ان والیان ریاست سے جو مالی مدد وقتاً فوقتاً ملتی رہی ہے اس کا اثر ہمارے سیاسیین پر محسوس
طریق سے موجود ہے۔ اور قدامت پرستی کا فطری جذبہ یہی چاہتا ہے کہ دیسی ریاستیں قائم رہیں
اور پھلیں پھولیں۔ لیکن قیام اور پھلنے پھولنے کی تدبیر یہ نہیں ہے کہ ایک پردیسی سامراج سے رشتہ
مضبوط کرکے اپنی قوم کے حق آزادی کو بیچ دیا جائے بلکہ اس کی صحیح تدبیر یہ ہے کہ ریاستیں نیا
دنیا کی نئی قوتوں کو سمجھیں۔ اور اپنے نظام میں وہ تبدیلیاں پیدا کریں جنکا پیدا ہونا اس وقت کا سوال
ہے۔ ہم اس موقع پر سر میلکم ہیلی کی اس تقریر سے چند جملے نقل کرتے ہیں جو انہوں نے حال میں
بنارس میں کی تھی۔ والیان ریاست سر میلکم کے مشورہ کو سر لسلی اسکاٹ کی قانونی بحثوں پر ترجیح
دیں تو انکے مستقبل کے لئے زیادہ مفید ثابت ہوگا۔

سر میلکم نے ٹھیک کہا کہ "دیسی ریاستوں کی حیثیت کا مدار عہد ناموں کی تاویلوں یا دستور کی
دفعات پر اس قدر نہ ہوگا جتنا کہ اس ترقی پر جو وہ اپنے حکمرانوں کے تحت میں کر سکینگی اور ترقی پذیر
ہندوستان کے ساتھ ملکر کام کر سکنے کی صلاحیت پر۔ یہ لابد ہے۔ کیونکہ قوموں اور ریاستوں کے
معاملات میں واقعات کی منطق اور زندگی کی محرک قوتیں بالآخر زیادہ فیصلہ کن اثر رکھتی ہیں اور معاہدوں
کے الفاظ اور دستور کے دفعات کم!

---

نہرو رپورٹ میں مندرجہ بالا مباحث اس لئے ہیں کہ دستور بنانے کے سلسلہ میں ...

تھا لیکن یہ وہ مسائل نہیں ہیں کہ پہلے تصفیہ ہندوستان کی آزادی حاصل کرنیکے لئے ضروری ہو۔ اہم مسئلوں کا مسئلہ ہندو مسلم مسئلہ ہے۔ اور دراصل اسی گتھی کے سلجھانے کیلئے کوششوں کا جو سلسلہ عرصے سے جاری تھا فی الحال نہرو رپورٹ اس کی آخری کڑی ہے۔ نہرو رپورٹ کی سب سے بڑی خدمت اس باب میں یہ ہے کہ اس نے ثابت کر دیا ہے اور جہانتک ہمارا علم ہے اس ثبوت کو معقول طریق پر ابتک رد نہیں کیا جا سکا کہ ایک جمہوری نیابتی نظام حکومت کے قیام سے مسلمانوں کو بہ حیثیت ملک کی سب سے زیادہ با اثر اقلیت کے نقصان کا کوئی اندیشہ نہ ہونا چاہئے۔ انکے لئے جہاں وہ بہت چھوٹی اقلیت میں مجالس قانون ساز میں نشستیں محفوظ ہوں لیکن آبادی کے تناسب سے جہاں وہ اکثریت میں ہیں وہاں اس قسم کے تحفظ نشست کی کوئی ضرورت نہیں۔ سندھ کی علیحدگی کے متعلق مسلمانوں کا مطالبہ کمیٹی نے منظور کیا ہے۔ اور مذہبی معاملات کو اکثریت کی مداخلت سے محفوظ کرنے کے لئے حقوق بنیادی میں یہ دفعہ شامل کر دی ہے کہ ہر ہندوستانی کو ضمیر کی آزادی اور مذہب کی اقرار اور اس پر عمل کی پوری آزادی حاصل ہوگی۔

---

ہمارا گمان ہے کہ نہرو کمیٹی کے مصنفین اور موافقین نے ہر وقت مسلمان رہنماؤں کو اپنی سفارشات کے غیر جانبدار ہونے کا یقین شخصی تشریح و توضیح سے نہیں دلایا۔ اور اس شخصی تغافل نے اکثر مسلمان رہنماؤں پر وہ اثر ڈالا جو کاش نہ پڑتا لیکن جن کا پڑنا سمجھ میں آتا ہے۔ مسلمان اقلیت میں ہیں اور بدقسمتی سے پچھلے چند سال سے ان میں اپنی مظلومیت کا مرثیہ پڑھنا فیشن ہو گیا ہے۔ وہ اگر بھڑ رہے ہیں تو اکثریت کا فرض ہے کہ انکے بیجا جذبات تک کا پاس کرے۔ اور ہمارا خیال ہے کہ اگر مسلمان رہنماؤں کے سامنے نہرو رپورٹ کی سفارشات کو رکھنے میں زیادہ شخصی اخلاق اور نرمی سے کام لیا جاتا تو مسلمانوں کی طرف سے مخالفت کی یہ نوعیت نہ ہوتی جو اس وقت نظر آ رہی ہے۔ رپورٹ کے مسلمان مخالفین کی تقریروں اور تحریروں کو غور سے پڑھئے تو پنڈت موتی لال کے "غرور" و "تمرد" کا ذکر زیادہ ہوگا اور سفارشات کے غلط یا نامعقول ہونے کا کم۔

بہر حال اس وقت مسلمانوں کی ایک کافی بااثر جماعت نہرو کمیٹی کی سفارشات کی مخالفت کر رہی ہے۔ افسوس کہ یہ مخالفت شخصی بنیاد پر ہونے کی وجہ سے اکثر نامعقول ہو جاتی ہے۔ اور اپنے مطالبات کو صحیح اور موثر طریق پر پیش نہیں کر سکتی اگر حشو و زوائد سے مسلمان مخالفت کو پاک کیا جائے تو ہمارا خیال ہے کہ مسلمانوں کا یہ طبقہ نہرو رپورٹ میں مندرجہ ذیل تبدیلیاں چاہتا ہے:-

۱- پنجاب اور بنگال میں جہاں مسلمان اکثریت میں ہیں انکے لئے قانون ساز مجالس میں نشستیں محفوظ ہونی چاہئیں۔

۲- مرکزی مجلس قانون ساز میں مسلمانوں کو کم سے کم ⅓ نشستیں دی جائیں۔

۳- مرکزی حکومت کے اختیارات میں تخفیف اور صوبہ کی حکومتوں کے اختیارات میں اضافہ ہونا چاہئے۔

ان مخالفوں کے علاوہ ہندو مسلمانوں کا ایک طبقہ وہ ہے جو ہندوستان میں برطانوی راج چاہتا ہے اور وہ ظاہر ہے کہ نہایت شدت سے اس رپورٹ کا مخالف ہے البتہ اس وقت اپنی مخالفت میں مدد مسلمانوں کے اس طبقۂ احرار سے بھی لے رہا ہے جن کے ساتھ اسکا اشتراک عمل اب تک ایک ناممکن سی شے سمجھی جاتی تھی۔

اس آخری طبقہ کے ساتھ دلیل یا بحث بیکار ہے۔ اس لئے کہ وہاں مقاصد کا بنیادی اختلاف ہے۔ البتہ دوسرے گروہ کی مخالفت پر نئی کانسٹی ٹیوشن کمیٹی کو ضرور غور کرنا چاہئے۔

ہماری رائے میں مرکزی حکومت کے اختیارات میں کمی اور صوبہ کی حکومتوں کے اختیارات میں اضافہ کا مطالبہ بالکل صحیح مطالبہ ہے اور کمیٹی کو معقول حد تک اسے ضرور منظور کرنا چاہئے۔

مرکزی جماعت قانون ساز میں مسلمانوں کی ایک تہائی نشستیں محفوظ ہونے کے متعلق ہمارا خیال ہے کہ اگر فرض کیا جاتا ہے کہ رائے ہمیشہ فرقہ وارانہ اصولوں پر دی جائیگی تو پھر مسلمانوں کی ایک تہائی کی قلیت بھی اتنی ہی غیر موثر ہوگی جتنی ایک چوتھائی کی اور اچھا ہوتا کہ مسلمان اہل سیاست اس ظاہری لیکن بے سود رعایت کے لئے اتنا زور نہ دیتے۔ لیکن اگر مسلمانوں کو ایک تہائی نشستیں دینے سے پنجاب

یہ سکھ صوبہ میں اپنے لئے آبادی کی نسبت سے زیادہ نشستوں کے تحفظ کا مطالبہ نہ کرتے مگر تو ہم سمجھتے ہیں کہ آل پارٹیز کانفرنس کو مسلمانوں کے اس مطالبہ کو بھی اس لئے مان لینا چاہئے کہ ایک ہی جماعت کا مطالبہ ہے جس کے تعاون بغیر ہندوستان میں آزادی کا خیال نہ صرف محال ہی سمجھا جاتا ہے اگر کسی وجہ سے اکثریت پر ابھی پورا بھروسہ نہیں تو قابل معافی ہے۔

پنجاب اور بنگال میں نشستوں کے تحفظ کا مطالبہ بالکل بے معنی اور مسلمانوں کی شان کے منافی ہے۔ نہرو کمیٹی نے اپنی رپورٹ میں کافی وضاحت کے ساتھ یہ بات ظاہر کی ہے کہ تحفظ نشست کے بغیر پنجاب اور بنگال میں مسلمان اپنی آبادی کے تناسب سے زیادہ نشستیں حاصل کر سکتے ہیں۔ اس امکان اور اس قوی احتمال سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ لیکن مسلمان معترضین کہتے ہیں کہ ہم کمزور ہیں، مقروض ہیں، غیر منظم اور پراگندہ ہیں، ہم اپنی آبادی کی نسبت سے مقابلہ میں نشستیں کیسے جیت سکتے ہیں۔ ہمیں وقت دو کہ ہم مضبوط ہو جائیں۔ قرض چکالیں، تنظیم کرلیں۔ پھر ہمیں تحفظ کی ضرورت نہ ہوگی۔ مسلمانوں کے نقطہ نظر سے ہم اس مطالبہ کو بہت مضر سمجھتے ہیں۔ ہمارا خیال ہے کہ مسلمانوں کو محض انکی کمزوری کے صدقہ میں جو حقوق دئے جاتے رہے ان سے انکی ترقی اور بیداری میں بڑی رکاوٹ پیدا ہوئی اور یہی حالت اس صورت میں ہوگا۔ اگر کمزور ہونے، مقروض ہونے اور غیر منظم ہونے کے باوجود مسلمانوں کو اپنی نشستیں مل جائیں تو پھر وہ کیوں صورت حال کو بدلنے کی کوشش کرینگے؟ اپنی کمزوری، عدم تنظیم کے خمیازہ ہمیں اٹھانا چاہئے تاکہ ہم ان سے نجات پانے کی تدبیریں نکالیں۔ اور اگر کچھ عرصہ پنجاب اور بنگال میں مسلمان کچھ نقصان اٹھا کر بھی اپنی قوت کو مجتمع اور منظم کر سکیں تو وہ نقصان فائدہ کی بہت ارزاں قیمت ثابت ہوگا جس کے ادا کرنے کے لئے دور اندیش مسلمانوں کو تیار رہنا چاہئے۔ آخر میں ہم مسلمانوں سے ایک گزارش کرنا چاہتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ انہیں سمجھ لینا چاہئے کہ خاص مراعات اور اقلیتی حیثیت کی بنا پر مخصوص حقوق کا مطالبہ نہ کرنا ہی ضروری اور حقیقی اعتبار سے مفید معلوم ہوتا ہے۔ اصل مسلمانوں کے مستقبل کو بگاڑنے کی یقینی تدبیر ہے۔ مسلمانوں کو اگر جمہوری آزاد ہندوستان میں فائدہ جو مقام ملنا ہے تو انہیں آزاد مقابلہ کے لئے بھی تیار رہنا چاہئے۔ اقلیت کی حیثیت سے ہونے

مناسب نہیں جانتے یا یہ لحاظ کا ذکر ہی نہ آنا چاہئے۔ ان کا مستقبل اس سے درست نہیں ہو سکتا ... زیادہ سے زیادہ اپنی تعداد کی نسبت سے آزادی کی برکات میں حصہ لے سکیں ... کم ہے۔ ہمارا عقیدہ ہے کہ مسلمان اپنی آبادی کی نسبت سے زیادہ آزاد ہندوستان کے لئے مفید ہو سکتے ہیں اور اسلئے آزادی کے برکات میں آبادی کے تناسب سے زیادہ کے مستحق قرار دئے جا سکتے ہیں۔ لیکن یہ اسی وقت جب حصول آزادی کی کشمکش میں اپنی تمام صلاحیتوں کو کام ... اور حصول آزادی کے بعد اس کے قیام میں اپنی تمام ذہنی اور جسمانی، جمالی اور جلالی قوتوں کو ... کریں۔ مسلمانوں کا مطالبہ یہ ہونا چاہئے کہ ہمیں ہماری صلاحیت کے مطابق ملے۔ ہماری خدمت ... زیادہ کی نسبت سے ملے۔ اور انہیں یاد رکھنا چاہئے کہ ملتا قوموں کو وہی ہے جس کی وہ اہل ہوتی ہیں ... کمزور ہیں تو اپنی کمزوری کو رفع کریں۔ جاہل ہیں تو تعلیم کے لئے اوروں سے زیادہ کوشش ... غریب ہیں تو اسراف کو روکیں۔ مقروض ہیں تو اتحادی بنکوں میں اوروں سے زیادہ دلچسپی لیں۔ آزادی کا ملنا کھیل نہیں اور اس کے لئے کوشش کئے بغیر اس میں سانجھی بننا بھی ناممکن ہے۔ کاش مسلمانوں کی قوت اپنی خیالی عظمت کو تسلیم کرانے کی لاحاصل اور بے وزن کوششوں میں صرف ... ہونے کی جگہ اس عظمت کی بنیادیں مضبوط کرنے میں صرف ہو۔ اس لئے کہ جب تک یہ بنیادیں مضبوط نہ ہوں تب تک دستور اساسی کے مسودہ میں چاہے مسلمانوں کو کچھ بھی ملجائے لیکن حقیقت میں وہ وہی ... رہیں گے جو ہیں۔ اور ہمارے یہ اعلانات کہ وہ ہندوؤں سے بھی رہ کر حق لیں گے اور انگریزوں کو بھی ... سے نکال باہر کریں گے، شیخیاں ہیں جن پر دشمن ہنستے ہیں اور دوست روتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جامعہ

زیرادارت

مولانا اسلم جیراجپوری ڈاکٹر سید عابد حسین ایم اے پی ایچ ۔ ڈی

| جلد ۱۱ | بابتہ ماہ دسمبر ۱۹۲۸ء | نمبر ۶ |
| --- | --- | --- |

فہرست مضامین

# ضیاءُ الدین برنی
## مصنف تاریخ فیروز شاہی

سالہا سال سے میں ہندوستان کے سب سے پہلے ہندوستانی مورخ اور اپنے ہم وطن بزرگ
ضیاءُ الدین برنی مصنف تاریخ فیروز شاہی کے حالات زندگی اور اُسکی کتاب پر تبصرہ۔
کا ارادہ رکھتا تھا۔ سب سے پہلے میں نے اُس کی کتاب کا مطالعہ بہ زمانہ طالب علمی ۱۹۱۴ء ۱۵
میں کیا تھا۔ جبکہ میں نے انگریزی زبان میں علیگڈھ کالج کی "انجمن تاریخی" Historical
Society کے لیے ایک انعامی مضمون "مغلوں سے پہلے مسلمان سلاطین دہلی۔
نظام حکومت" کے متعلق لکھا تھا۔ مطالعہ کے دوران میں کچھ معلومات اس مورخ کے متع
بھی فراہم ہو گئیں۔ اس کے بعد جب میں دفتر مسلم یونیورسٹی دو دفتر کلیات امیر خسرو کا
مواد تو خسرو کی بعض کتابوں پر تنقید لکھنے اور خسرو کی سوانح عمری تیار کرنیکے خیال سے علا
دیگر تصانیف کے تاریخ فیروز شاہی بھی کئی برس زیر مطالعہ اور پیش نظر رہی۔ اس مطالعہ ا
تحقیقات کی بدولت میرے پاس خسرو، اُس کے معاصرین اور اُسکے دور کے متعلق ایک
معلومات اور تاریخی مواد کا انبار فراہم ہو گیا۔ جو ابھی تک زیادہ تر مسودوں کی شکل میں
ہوا ہے۔ بالآخر اُس اسکیم نے اسلامی تاریخ ہند کے اس مخصوص دور کی جامع تاریخ کی شکل
کر لی جسکا سیاسی مرکز علاء الدین خلجی کا عہد اور علمی و ادبی مرکز خسرو کی زندگی ہے۔ جوں جوں
گزرتا جاتا ہے میری آرزو بڑھتی جاتی ہے کہ وہ مواد جو کئی برس کی لگاتار محنت سے
اور غیر مطبوعہ تاریخی و ادبی ماخذ سے حاصل کیا گیا ہے مرتب شکل میں آجائے۔ میں نہیں کہ
کہ میری یہ تمنا کب پوری ہو سکے گی۔ دس گیارہ برس سے وکالت کے مشاغل نے مجھ

بیت اور دماغ کو فرسودہ و درماندہ کر دیا ہے اور قلم بھی بہت کچھ اپنی جولانیوں کو بھول چکا ہے
حال ہی میں میں نے اس اخبار پر نظر ڈالی تو ارادہ ہوا کہ اس سے استفادہ کر کے کوئی
ضمون لکھا جائے۔ غور کرنے کے بعد "ضیاء الدین برنی" کو انتخاب کیا کہ دلی تعلق سے خسرو
کے معاصرین میں مقدم حق اسی مصنف کا ہے۔ ارادہ تو صرف ایک مختصر مضمون لکھنے کا تھا
یکن قلم ہاتھ میں لینے کے بعد یہ گوارا نہ ہوا کہ اپنے معیار کی رو سے مضمون کو تشنہ یا نامکمل چھوڑ دیا
لئے ایک ہی مبحث پر بار بار مطالعہ اور خامہ فرسائی کرنا بالعموم دشوار ہوتا ہے۔ میں نے بھی
ہی چاہا کہ ضیائے برنی کے متعلق جو کچھ لکھنا ہے (بجز اُن مخصوص مباحث کے جو موجودہ
ضمون کے لئے زیادہ مناسب معلوم نہیں ہوئے اور جنکی تصریح موقع پر کر دی گئی ہے) وہ
ب ایک مرتبہ حوالہ قلم کر دیا جائے تاکہ یہ مطالعہ ایک حد تک مکمل ہو جائے۔

ہندوستان کی تاریخ وسیع اور جامع نقطۂ نظر سے لکھی جانی باقی ہے۔ اسی سلسلہ میں
رے قدیم مورخین کی قدر و قیمت کا منصفانہ اندازہ از سر نو کرنا ناگزیر ہے۔ علمی اور تاریخی تنقید
رقی کر کے کہیں سے کہیں پہنچی ہے، اگرچہ ہماری نادار زبان اُن میدانوں سے ابھی بہت دور ہے
ضیائے برنی کے لئے میں دلی تعلق سے خاص محبت رکھتا ہوں۔ مجھے خوشی ہے کہ میں نے اسکے حالات
ر اسکی کتاب کی تنقید جو عرصہ سے لکھنا چاہتا تھا اس وقت مکمل کر دی ہے۔ اس تعلق خاطر کے باوجود
مجھے اس مصنف سے ہے میں نے اس کی تصنیف کو ایک غیر جانبدار نقاد کی حیثیت
ے جانچنے کی کوشش کی ہے۔ میں نے اس کے نقائص کے ظاہر کرنے میں کوئی
س و پیش نہیں کیا ہے نہ اس کے محاسن بتلانے میں کوئی کوتاہی کی ہے۔ جو کچھ لکھا ہے دیانت
یش نظر رکھا ہے کہ مورخ کا سب سے پہلا اور سب سے آخیر اور سب سے بڑا فرض راستبازی اور
صاف پسندی ہے۔ پھر بھی جہاں کہیں غلطی کی ہو ناظرین اسے معاف فرما دیں۔

اس مضمون میں اکثر تاریخ فیروز شاہی کے حوالے دیئے گئے ہیں، اختصار کے
ن سے کتاب کا نام بار بار نہیں لکھا گیا ہے حوالجات بلا قید کتاب صرف بقید صفحات

ہیں وہ اسی کتاب ہے ہیں۔

تاریخ فیروز شاہی ایشیاٹک سوسائٹی بنگال نے ۱۸۶۲ء میں باہتمام سرسید احمد خاں مرحوم شائع کی تھی۔ اُسکا متن کسی صحیح نسخہ پر مبنی نہیں ہے اور اُس میں بہت زیادہ غلطیاں پائی جاتی ہیں۔ ضرورت ہے کہ مختلف نسخوں سے مقابلہ کے بعد ایک مستند متن تمہید تعلیقات اور فہرستہائے اعلام وغیرہ کے ساتھ شائع کیا جائے

( سید حسن برنی )

ضیاء الدین برنی مصنف تاریخ فیروز شاہی ہندوستان کا پہلا ہندوستانی مورخ ہے(۱)۔ ہندوستان میں تاریخ کا فن مسلمانوں کے ساتھ آیا۔ ضیائے برنی سے پہلے دو اور مورخ ہوئے ہیں جنہوں نے ہندوستان کے مسلمان بادشاہوں کی تاریخ لکھی ایسی ہے ایک کا نام صدر الدین محمد بن حسن نظامی نیشاپوری ہے۔ جو قطب الدین ایبک کے زمانہ میں ہندوستان میں آیا اور ۶۰۲ھ کے قریب زمانہ میں اُس نے اپنی کتاب تاج المآثر تصنیف کی جس میں غوریوں اور اُنکے جانشین سلاطین دہلی کے فتوحات التمش کے عہد تک درج ہیں۔ اُس کے بعد ابو عمر منہاج الدین عثمان بن سراج الدین الجوزجانی ہوا، جس نے سلطان ناصر الدین محمود بن سلطان شمس الدین التمش کے عہد میں ایک عام تاریخ لکھی جس میں ہندوستان کے مسلمان بادشاہوں کا حال بھی ۶۵۸ھ (۱۲۵۹-۶۰ء) تک درج کیا۔ یہ دونوں مورخ جیسا کہ اُنکے ناموں سے بھی ظاہر ہے ہندوستان میں پیدا نہیں ہوئے تھے۔ بلکہ باہر سے آئے تھے۔

حسن نظامی اور منہاج سے بھی پہلے غزنویوں کے دور میں ہندوستان کے متعلق جن مورخوں نے

---

(۱) برنی سے پہلے بعض مصنفین و شعرا (مثلاً امیر خسرو) نے جو ہندوستان ہی میں پیدا ہوئے تھے بعض ایسی کتابیں لکھی تھیں جن سے تاریخی معلومات دستیاب ہوتی ہیں، لیکن ان مصنفین اور شعراء کا نقطہ نظر ادب اور انشاپردازی ہے نہ کہ فی الواقع تاریخ۔ اس لحاظ سے بعض اوقات یہ کتابیں تاریخی تحقیقات کے لئے ناگزیر اور نہایت بیش قیمت ثابت ہوتی ہیں لیکن انہیں باضابطہ کتب تاریخ کہنا جائز نہیں۔ امیر خسرو کی تصانیف نظم و نثر بالخصوص قیمتی تاریخی معلومات سے مملو ہیں لیکن اُنکا انداز بیان بھی شاعرانہ و ادیبانہ ہے۔

یلکھا تھا، وہ بھی ہندوستان کے نہ تھے۔ ابوریحان البیرونی(۱) (متوفی ۴۴۰ھ / ۱۰۴۸ء) صاحب کتاب الہند
رابوالفضل بیہقی (متوفی ۴۷۰ھ / ۱۰۷۷ء) صاحب تاریخ بیہقی (یا مجلدات بیہقی) اور ابونصر عتبی (متوفی
۴۲۰ھ / ۱۰۲۹-۳۰ء) صاحب تاریخ یمینی وسط ایشیا کے رہنے والے تھے، اور گو ان مورخین کا تعلق
ہدوستان کی تاریخ سے بھی ہے لیکن ظاہر ہے کہ وہ کسی طرح ہندوستانی مورخ کہلائے جانے کے
تحق نہیں ہیں۔

ضیائے برنی، جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہوتا ہے برن میں پیدا ہوا تھا جو ہمارے زمانہ میں
ند شہر کہلاتا ہے اور دوآب میں میرٹھ اور علیگڑھ کے مابین واقع ہے۔ آثار قدیمہ سے جو زمین کے
نیچے سے برآمد ہوتے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ یہ مقام اس زمانہ سے جبکہ بودھوں کو ہندوستان میں اقتدار
ر عروج حاصل تھا آباد ہے۔ البیرونی نے کتاب الہند میں برن کا کہیں ذکر نہیں کیا ہے۔ حالانکہ قرب وجوار
ے بعض مقامات کا ذکر موجود ہے۔ عتبی نے ۴۰۹ھ / ۱۰۱۸-۱۹ء کے واقعات میں محمود غزنوی کے ہاتھوں
ب قلعہ کی فتح کا تذکرہ کیا ہے جس کا تلفظ مشتبہ ہے، لیکن بعض بعض محققین (مثلاً سر ہنری ایلیٹ(۲) Sir ... H. Elliot) نے برز پڑھا ہے اور محل وقوع کے لحاظ سے برن سے مطابق ہوتا ہے۔ عتبی کے بیان سے معلوم
وتا ہے کہ اس زمانہ میں یہ مقام ایک ہندو ریاست کی راجدھانی کی حیثیت رکھتا تھا۔ بعد کے زمانے میں محمد غوری
ی فتوحات کے وقت برن کا قلعہ دوآب کے مضبوط قلعوں میں شمار ہوتا تھا۔ اور راجہ بھیم سین ڈوڈ کا دار الحکومت
ا۔ یہ قلعہ خود محمد غوری کے ہاتھوں فتح ہوا۔ ہمارے پاس اصلی فرمان، بطغرائے "ابوالمظفر سلطان محمد بن سام
صر امیر المومنین" محفوظ ہے جس میں اس قلعہ کی فتح اور انتظامات مابعد کے حالات درج ہیں۔ انشاء اللہ کسی
فت اس بے نظیر شاہی فرمان کا عکس اور اس پر تبصرہ ناظرین کی خدمت میں پیش کریں گے۔ طبقات ناصری

---

(۱) البیرونی کے حالات اور اس کی تصانیف کی مفصل تنقید کے لئے دیکھو ہماری کتاب "البیرونی" مطبوعہ انجمن ترقی اردو
طبع دوم ۱۹۲۷ء

(۲) دیکھو تاریخ ہند مرتبہ ایلیٹ وڈاوسن جلد دوم صفحہ ۴۲

میں بھی برن کا ذکر کئی جگہ آیا ہے۔ سلطان شمس الدین التمش بھی تخت نشینی سے پہلے برن کا عامل رہا تھا، چنانچہ اُس کے زمانہ کے کچھ ٹوٹے پھوٹے کتبے جن کا خط قطب مینار اور مسجد قوۃ الاسلام کے کتبات کے خط سے ملتا ہے ابتک بلندشہر کی عیدگاہ میں نصب ہیں۔

برن کی فتح کے بعد حسب معمول چند شریف خاندان جن سے اُس زمانہ میں زیادہ تر شیوخ و سادات سے مراد ہوتی تھی اس مقام پر آباد ہوئے جنہیں مختلف مناصب اور عہدے دئے گئے۔ ان میں بعض خاندان اور اُنکے نسب نامے ہمارے زمانہ تک محفوظ ہیں۔

ضیائے برنی نے اپنی تاریخ میں کہیں کہیں ضمناً اپنا اور اپنے خاندان کا ذکر کیا ہے۔ گو ان بیانات سے اُس کے اور اُس کے خاندان کے حالات پر روشنی پڑتی ہے، لیکن اکثر وہ مزید تصریحات کے محتاج ہیں، اُس کے معاصرین میں یا یہ کہنا چاہئے کہ اُن مصنفین میں جو اُسے ذاتی طور پر جانتے تھے سید محمد مبارک العلوی الکرمانی یا میر خورد صاحب سیر الاولیا ہیں جس نے اپنی کتاب میں خواجگان چشت بالخصوص شیخ نظام الدین اور شیخ کے مریدین و معتقدین کے حالات لکھے ہیں۔ اُس نے ضیائے برنی کا بھی تذکرہ بحیثیت شیخ کے یاران اعلیٰ کے درج کتاب کیا ہے جس سے بعض مفید معلومات دستیاب ہوتی ہیں۔ بعد کے مصنفین (مثلاً شیخ عبدالحق صاحب اخبار الاخیار) نے اسی تذکرہ سے ضیائے برنی کے حالات لئے ہیں۔ لیکن امیر خورد بھی اُس کے خاندان کے متعلق بجز اس کے کہ ضیائے برنی کا باپ ایک معزز خاندان (دودمان بزرگ) سے تھا اور کچھ نہیں بتاتا (دیکھو سیر الاولیا مطبوعہ مطبع محب ہند دہلی ۱۳۰۲ھ صفحہ ۳۱۲) ایسی حالت میں باوجود انتہائی کوشش کے ہم اس بات کو ثابت نہیں کر سکتے کہ ضیائے برنی کا اُن شریف خاندانوں میں سے جو محمد غوری کی فتح کے بعد برن میں آباد ہوئے کس خاندان سے تعلق تھا اور اُس کے آبا و اجداد برن میں کہاں سے آئے اور کس سنہ میں آباد ہوئے۔

ایک بات ضیائے برنی کے بیانات سے ثابت ہے کہ اُسکا جدی سلسلہ سادات سے تعلق نہیں رکھتا لیکن اُس کی ماں اور دادی سیدانیاں تھیں۔ یہ بھی ثابت ہے کہ اُسکا خاندان نہایت معزز خاندان تھا اور اگرچہ اس کی تصریح نہیں پائی جاتی، لیکن اس خیال سے کہ ماں اور دادی سیدانیاں تھیں ہمارا یقین ہے کہ وہ

شیخ تھا۔

ضیائے برنی نے اپنے دادا کا نام نہیں لکھا ہے لیکن یہ ثابت ہوتا ہے کہ وہ وزرائے شاہی میں شمار ہوتا
ا۔ ایک موقع پر سلطان علاءالدین خلجی نے ضیائے برنی کے چچا علاءالملک کو اپنے امرا کے سامنے "وزیرزادہ"
یان کیا ہے (صفحہ ۲۵۷) اور خود ضیائے برنی اپنے باپ کے متعلق لکھتا ہے:۔

"پدر ایں ضعیف شریف بود" (صفحہ ۳۵۰)

ضیائے برنی کے باپ کا نام مویدالملک تھا، جو فی الواقع اصلی نام نہیں بلکہ شاہی خطاب معلوم ہوتا ہے
ی طرح مویدالملک کا ایک بھائی علاءالملک تھا، جس نے علاءالدین خلجی کے زمانہ میں بڑا عروج حاصل کیا۔ مویدالملک
ر علاءالملک کا نانا سپہ سالار حسام الملک تھا، جو بلبن کے عہد میں ابتدائً وکیل دربار یک سلطانی کے عہدہ پر
ز تھا (صفحہ ۴۱) اور بعد میں فتح بنگال کے وقت سلطان بلبن نے بنگال کے دارالسلطنت لکھنوتی کی شحنگی
س کے سپرد کر دی تھی۔ خود بلبن لشکر کشی کے لئے آگے بڑھ گیا اور حسام الملک کو ہدایت کر گیا کہ دہلی کے حالات اور
وک وامرائے دہلی کی عرضداشتیں وصول کر کے بادشاہ کے پاس بھیجتا رہے (صفحہ ۸۷)

ضیائے برنی کی ماں سید جلال الدین کیتھلی کی بیٹی تھی۔ اُس زمانہ میں کیتھل (واقع ضلع کرنال پنجاب)
کے سادات بڑے مستند سمجھے جاتے تھے۔ ضیائے برنی لکھتا ہے:۔

"وبزرگی سادات کیتھل وصحت نسب ایشاں ازشاہیواست۔ وپدر مولف بنیۂ دختری سید
جلال الدین کیتھلی است۔ وسید جلال الدین از عظام وکرام سادات کیتھل بودہ است۔ وپدر ایں
ضعیف شریف بود، وجدۂ ایں ضعیف سیدہ صاحبۂ کشف وکرامت بودہ است، وچندیں کشف
راکرامت در مشاہدہ شدہ" (صفحہ ۳۵۰)

ضیائے برنی کا باپ مویدالملک ابتدائً جلال الدین خلجی کے عہد میں اُس کے منجھلے بیٹے ارکلی خاں کا
ب تھا، اور ضیائے برنی کے بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ ضیائے برنی کی طفولیت کا زمانہ سن شعور سے
ہلی میں گذرا۔ اُس کا باپ کیلوکھری میں، جو شہر نو بھی کہلاتا تھا اور اُس نواح میں واقع تھا جہاں آج کل
یوں کا مقبرہ ہے، ایک عالیشان مکان میں رہتا تھا۔ معزالدین کیقباد نے اپنے زمانہ میں ایک خوشنما محل

تعمیر کیا تھا، جو کیلوکھری میں واقع تھا اور جلال الدین خلجی نے کیلوکھری کو اپنا پایۂ تخت قرار دے رکھا تھا جس کی
وجہ سے وہ روز افزوں آبادی اور رونق پر تھا۔ درباری تعلق کے باعث موید الملک نے بھی اپنا مکان کیلوکھری
میں بنا رکھا تھا۔ ضیائے برنی لکھتا ہے :-

" و چنکہ مولف ام در عہد جلالی پدرم نائب ارکلی خاں بود و خانہ در کلوکھری پس طبند و رفیع بآوردہ
من از انجا با استادان و رفیقاں بزیارت سیدی مولہ می آدم " (صفحہ ۲۰۹)

عہد جلالی میں ضیائے برنی کا چچا علاء الملک، علاء الدین خلجی کے مصاحبین و معتمدین خاص میں سے تھا
چنانچہ جب علاء الدین دکن کی سب سے پہلی مہم فتح دیوگیر کے لئے اپنے صدر مقام کڑہ سے روانہ ہوا، تو کڑہ ا
اودھ کا تمام انتظام علاء الملک کے ہاتھ میں دے گیا۔

" در غیبت خود نیابت کڑہ و اودہ بعم مولف ملک علاء الملک کہ از مختصان او بود تفویض کرد
(صفحہ ۲۲۲)

جلال الدین خلجی کے قتل میں علاء الدین کے ساتھ علاوہ اُس کے چند دیگر مصاحبین خاص کے
بھی شریک تھا۔ تخت نشینی کے بعد علاء الدین نے علاء الملک اور موید الملک کو اعلیٰ مناصب دئے۔ موید ا
کا عامل مقرر ہوا (صفحہ ۲۴۸) اور علاء الملک کو کڑہ سے بلا کر دہلی کا کوتوال مقرر کیا گیا (صفحہ ۲۴۹ - ۵۰
علاء الملک نہایت موٹا تازہ آدمی تھا۔ فربہی کی وجہ سے علاء الدین نے اُسے وزارت نہیں دی لیکن اپنے
ا در مصاحبین میں اُسکی بڑی عزت کرتا اور اس کے مشوروں کو خاص وقعت دیتا تھا۔ بعض اوقات
مشوروں کو اپنے بڑے سے بڑے ارادہ کو تبدیل کر دیتا تھا۔ علاء الملک بھی ہمیشہ صاف گوئی اور جرأت سے
تھا۔ ضیائے برنی نے لکھا ہے کہ اپنے ابتدائے عہد سلطنت میں علاء الدین بعض عجیب و غریب خیالات ا
میں قائم کئے ہوئے تھا، جن کا وہ اپنے امراء و مصاحبین کے روبرو اظہار کیا کرتا تھا لیکن اُس کے خوف
اس کے خیالات کی تردید یا اصلاح کی جرأت نہیں کرتا تھا۔ وہ نبوت کا دعویٰ کرنے اور سکندر
عالمگیر فتوحات حاصل کرنے کا خیال رکھتا تھا۔ علاء الملک نے نہایت دلیری کے ساتھ متنبہ کر کے اُسے ا
عمل اور فاسد خیالات سے باز رکھا۔ اور اُسکی توجہ ہندوستان کے ملکی اور فوجی انتظامات و اصلاحا

مائل کی (صفحہ ۲۶۲ - ۲۶۷)

علاء الدین اکثر افسوس کیا کرتا تھا کہ فرہی کی وجہ سے علاء الملک کو وزارت نہیں ملی۔ ایک موقع پر جبکہ مغلوں نے ہندوستان پر لشکر کشی کرکے دہلی کو آگھیرا تھا اور بڑا ہنگامہ برپا تھا اور ہندوستان کی اسلامی سلطنت معرض خطر میں تھی، علاء الملک نے علاء الدین کو بذات خود فوج کی سپہ سالاری کرنے سے منع کیا۔ علاء الدین جوکہ اول درجہ کا سپاہی اور بہادری اور سخت دلی میں دنیا کے معدودے چند انسانوں میں شمار کئے جانے کے قابل ہے، علاء الملک کی اس نصیحت پر عامل نہیں ہوا۔ باوجود اس کے اس نے علاء الملک کی خیرخواہی کا احسان مندی کے ساتھ اعتراف کرتے ہوئے اپنے امرا کو مخاطب کرکے حسب ذیل خیالات کا اظہار کیا جن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ علاء الملک کی کس قدر عزت کرتا تھا:۔

"شما می دانید کہ علاء الملک وزیر و وزیرزادہ است و مارا بندۂ مخلص و ہواخواہ است و از ایام ملکی الی یومنا ہٰذا پیش ما رائے زنی کردہ است و ما بسبب فرہی او را کوتوالی دادہ ایم والا حق او وزارت است" (صفحہ ۲۵۹)

اخیر میں علاء الملک کو مخاطب کرکے کہا:۔

"تو مرد نویسندہ و نویسندہ زادہ۔ ہر آئینہ در دل تو از نیہا گذرد کہ پیش من گفتی ..... فاما ایں حالتی پیش آمدہ است کہ عقل را در گوشہ می باید نہاد، و جز خونریزی و خون ریختن و از سرِ جان خود برخاستن و تیغہا برہنہ کردن و با خصماں درآویختن کارے و اندیشۂ دیگر نمی باید کرد" (صفحہ ۲۵۹)

اس معارکۂ عظیم کے لئے روانہ ہوتے وقت علاء الدین نے دارالملک دہلی اور اپنے عیال و اطفال کو علاء الملک کے سپرد کیا:۔

"در آن ایام عم صاحب ملک علاء الملک کہ از مختصان و رائے زنان سلطان علاء الدین بود و کوتوالی دارالملک دہلی داشت سلطان شہر و حرم و خزاین با او سپردہ بود و بقصد جنگ از شہر بیرون آمد ..... (صفحہ ۲۵۴)

یہ بات بتحقیق معلوم نہیں ہوتی کہ مویدالملک اور علاءالملک کا انتقال کس سنہ میں ہوا لیکن عہد علائی کے مابعد کے واقعات میں ان دونوں کا ذکر نہیں پایا جاتا، البتہ یہ ثابت ہے کہ علاءالملک کا عہد علائی کے ابتدائی تین چار برس کے اندر ہی انتقال ہو گیا تھا۔ چنانچہ ضیائے برنی لکھتا ہے:-

"والغ خاں و نصرت خاں و ظفر خاں و الپ خاں و ملک علاءالملک عم مولف و ملک فخرالدین خوداد و ملک اصغری سردوا ندار و ملک تاج الدین کافوری کہ عمدۂ مملکت علائی بودند و ہریکے در پرداخت امور عظام ملکی نظیر خود نداشتند و از روئے ظاہر بنیش آدمی زاد ایشاں در قتل و فریب سلطان جلال الدین باعث و یار بودند لاجرم از ملک علائی برخورداری نیافتند و برسہ گان و چہارگان سال خرامیدند۔ فاما ایشاں در کارگذاری و کاردانی از آنہا بودند کہ بیک لگام زیر ایشاں ملکے و اقلیمے بدست آید و بیک رائے و رویت ایشاں فتنۂ حادث گشتہ مندفع گردد" (صفحہ ۳۳۶ - ۳۳۷)

ضیاءالدین برنی نے اپنی تاریخ ولادت کسی جگہ بیان نہیں کی، نہ میر خورد یا کسی اور تذکرہ نویس نے لکھی ہے۔ البتہ ضیائے برنی نے فیروز شاہی کی تصنیف کے وقت اپنی عمر ۷۴ سال بتائی ہے (صفحہ ۳، ۵) یہ کتاب ۷۵۸ھ میں لکھی گئی تھی۔ اس طرح ضیائے برنی کا سال ولادت ۶۸۴ھ بعہد سلطان غیاث الدین میں ہوتا ہے۔

جیسا کہ ہم اوپر بیان کر چکے ہیں۔ اُس کا مقام ولادت برن تھا، لیکن وہ اوائل عمر ہی سے اپنے باپ کے ساتھ جو ملازمت شاہی کا تعلق رکھتا تھا دہلی آ گیا تھا۔

کیقباد کے عہد میں وہ خورد سال تھا، جلال الدین خلجی کے عہد میں وہ سن شعور کو پہنچا اور اسی عہد میں اُس کی تعلیم شروع ہوئی۔ اُس نے اپنی تعلیم کے تفصیلی حالات تو بیان نہیں کیے، نہ یہ بتایا ہے کہ اُس نے کون کون سے علم میں کن کن اساتذہ سے درس لیا، البتہ اپنے اساتذہ کے متعلق اُس نے لکھا ہے کہ وہ علامہ روزگار تھے۔ (صفحہ ۱۲۷)

ضیائے برنی کا یہ لکھنا داخل مبالغہ نہیں معلوم ہوتا مغلوں کی یورش اور تسلط کی وجہ کر بلبن

ہی کے عہد سے وسط ایشیا کے بڑے بڑے فضلا ہندوستان میں آنے لگے تھے اور اکثر دہلی میں مقیم ہونے لگے تھے۔
عہد جلالی میں ضیائے برنی نے قرآن ختم کیا اور خط سیکھا۔

"من کہ مؤلف تاریخ فیروز شاہی ام در عہد جلالی قرآن تمام کردہ بودم واز مفردات گذشتہ و خط آموختہ" (صفحہ ۲۰۵)

بقیہ تعلیم علاء الدین کے عہد میں مکمل ہوئی۔ ضیائے برنی نے عہد علائی کے حالات میں ۴۶-۴۷ اُستاد گنائے ہیں، جن میں سے بعض سے اُس نے تلمذ کیا تھا، بعض کی خدمت میں پہنچا تھا۔ اور بیشتر کو مسند افادت یا مجالس میں دیکھا تھا۔ ہر چند کہ ان اساتذہ کے حالات اُس نے نہیں لکھے لیکن اس کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تمام اپنے زمانہ کے نہایت بلند پایہ فضلا تھے:۔

"و در تمامی عصر علائی در دار الملک دہلی علمائے بودند کہ آنچناں استاداں کہ ہر یکے علامۂ وقت بود در بخارا و در سمرقند و بغداد و مصر و خوارزم و دمشق و تبریز و سپاہاں و رے و روم و در ربع مسکون نباشند و در ہر علمے کہ فرض کنند از منقولات و معقولات و تفسیر و فقہ و اصول فقہ، و معقولات، و اصول دین و نحو و لغت و معانی و بدیع و بیان و کلام و منطق موے می شگافتند و ہر سالے چندیں طالبان علم ازاں استادان سرآمدہ بدرجۂ افادت می رسیدند و مستحق جواب دادن فتوے می شدند و بعضے ازاں استادان در فنون علم و کمالات علوم بدرجۂ غزالی و رازی رسیدہ بودند" (صفحہ ۳۵۲-۳۵۳)

"و من در پیش بعضے تلمذ کردہ ام و بخدمت بعضے رسیدہ و بیشترے را در مسند افادت و در مجالس و محافل دیدہ" (صفحہ ۳۵۴)

افسوس ہے کہ ضیائے برنی نے علمی اور ادبی تاریخ کو محفوظ رکھنے کی طرف پوری توجہ نہیں کی اور ہم اُس دور کے اکثر وابستگان علم کے متعلق اُنکے ناموں سے زیادہ کچھ نہیں جانتے۔ ہم سب نام نقل کئے دیتے ہیں گو بدقسمتی سے متن کی خرابی کی وجہ سے بعض نام صحیح نہیں معلوم ہوتے۔ نسبتوں کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں سے کافی تعداد میں ہندوستان ہی کے رہنے والے تھے اور فتح دہلی سے ایک صدی کے

اندر ہندوستان نے اسلامی تعلیم و تعلم میں اچھی ترقی کرلی تھی۔ ان میں سے مولانا افتخار الدین برنی ضیاء برنی کے ہموطن تھے :-

(۱) قاضی فخرالدین ناقلہ (۲) قاضی شرف الدین سرباہی (؟) (۳) مولانا نصیرالدین غنی (۴) مولانا تاج الدین مقدم (۵) مولانا ظہیرالدین لنگ (۶) قاضی مغیث الدین بیانہ (۷) مولانا رکن الدین سنامی (۸) مولانا تاج الدین کلاہی (۹) مولانا ظہیرالدین بھکری (۱۰) قاضی محی الدین کاشانی (۱۱) مولانا کمال الدین کولی (۱۲) مولانا وجیہ الدین پائلی (۱۳) مولانا منہاج الدین قاینی (؟) (۱۴) مولانا نظام الدین کلاہی (۱۵) مولانا نصیہ الدین کڑہ (۱۶) مولانا نصیرالدین صابونی (؟) (۱۷) مولانا علاء الدین تاجر (۱۸) مولانا کریم الدین جوہری (۱۹) مولانا حجت ملتانی قدیم (۲۰) مولانا حمید الدین مخلص (۲۱) مولانا برہان الدین بھکری (۲۲) مولانا افتخار الدین برنی (۲۳) مولانا حسام الدین سرخ (۲۴) مولانا وحید الدین ملصور (۲۵) مولانا علاء الدین کرک (؟) (۲۶) مولانا حسام الدین ابن شادی (۲۷) مولانا حمید الدین بنیانی (۲۸) مولانا شہاب الدین ملتانی (۲۹) مولانا فخرالدین ہانسوی (۳۰) مولانا فخرالدین سناقل (؟) (۳۱) مولانا صلاح الدین ستر کی (؟) (۳۲) قاضی زین الدین ناقلہ (۳۳) مولانا وجیہ الدین رازی (۳۴) مولانا علاء الدین صدر الشریعہ (۳۵) مولانا میران ماریکلہ (۳۶) مولانا نجیب الدین ساوی (۳۷) مولانا شمس الدین ثم (؟) (۳۸) مولانا صدرالدین گندھک (؟) (۳۹) مولانا علاء الدین نوتیوری (۴۰) مولانا شمس الدین یحیٰی (۴۱) قاضی شمس الدین گازرونی (۴۲) مولانا صدرالدین تادی (؟) (۴۳) مولانا معین الدین لونی (۴۴) مولانا افتخار الدین رازی (۴۵) مولانا معزالدین اندہنی (؟) (۴۶) مولانا نجم الدین انتشار (۴۷) مولانا علم الدین نبیرہ شیخ بہاء الدین ذکریا

اس میں کوئی کلام نہیں ہے کہ ہندوستان کے سلاطین تیموریہ سے پہلے عہد علائی سے بڑھکر کوئی زمانہ علمی و سیاسی حیثیت سے ممتاز نہیں رہا۔ خدا کی شان ہے ان دونوں دوروں کے دو سب سے بڑے فرمانروا علاء الدین خلجی اور جلال الدین اکبر قطعاً ناخواندہ تھے۔ ان دونوں بادشاہوں کے مزاجوں اور طبیعتوں میں بعد المشرقین ہے، لیکن دونوں جاہل بادشاہوں کے زمانہ میں علمی و ادبی ترقیاں غیر معمولی حیثیت رکھتی ہیں۔

بلاشبہ ضیاء الدین برنی کو تعلیم کے لئے بہت اچھا زمانہ نصیب ہوا، اُس کے خاندان میں پہلے ہی سے لکھنے پڑھنے کا رواج تھا اور اُسکا باپ اور اُسکا چچا دہلی کے سربرآوردہ امراء میں شمار ہوتے تھے۔ اس وجہ سے اُسے ہر قسم کی سہولتیں میسر تھیں۔

اُسکی تعلیم زیادہ تر مذہبی ہوئی اور اُس کے اوپر بچپن ہی سے تصوف کے خیالات کا گہرا اثر پڑا وہ بچپن میں بھی فقیروں سے ملنے کا شائق رہتا تھا۔ سب سے زیادہ اُس پر سلطان المشائخ شیخ نظام الدین کا اثر تھا جن سے اپنے باپ کے توسط سے ابتدائی عمر ہی سے ارادت حاصل ہوگئی تھی۔ یہانتک کہ وہ بالآخر غیاث پور میں جہاں شیخ موصوف رہتے تھے۔ سکونت پذیر ہوگیا اور شیخ موصوف کے مقربین خاص میں شمار ہونے لگا۔ میر خورد لکھتا ہے:۔

"از ابتدائے بواسطہ شفقت پدر بزرگوار کہ از دودمان بزرگی بود، بسعادتِ ارادت سلطان المشائخ مشرف گشت و سر اخلاص بر آستانہ آسمان سائے سلطان المشائخ نہادہ در غیاث پور ساکن شد و بخدمت سلطان المشائخ محلے و قربتے تمام یافت، چنانکہ در حسرت نامۂ خود کنایت کردہ است" (سیر الاولیا صفحہ ۳۱۲ - ۳۱۳)

اُس نے اپنے عہد کے مشائخ کا خصوصیت اور عقیدت کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ اخیر عہد جلالی میں ایک فقیر سیدی مولہ تھا جس نے بڑا رسوخ اور اقتدار حاصل کیا تھا۔ عوام الناس کے علاوہ امراء اور اکابر کا اُس کے یہاں مجمع رہتا تھا۔ بادشاہ کو کسی نے اُس کی طرف سے شبہ کر دیا کہ اُسکے یہاں بادشاہ کے خلاف باغیانہ سازشیں ہوتی ہیں۔ اسی شبہ میں اُسے مروا ڈالا۔ ضیائے برنی بھی اس فقیر کو دیکھنے جایا کرتا تھا اور اُس نے اس فقیر کے حالات تفصیل سے لکھے ہیں (صفحہ ۲۰۸ - ۲۱۲)

"چنانکہ مولف ام در عہد جلالی پدرم نائب ارکلی خاں بود، و خانہ در کیلوکھری بس بلند و رفیع برآوردہ۔ من از انجا با اوستاداں و رفیقاں بزیارت سیدی مولہ می آمدم، و اورا زیارت کردہ ام و ہم لقمہ شدہ ام" (صفحہ ۲۰۹)

اس فقیر کے قتل کے بعد بعض غیر معمولی واقعات پیش آئے اور کچھ زیادہ عرصہ نہیں گذرا کہ جلال الدین

اور آسکا خاندان علاء الدین کے ہاتھوں نیست و نابود ہوگئے ان تمام واقعات کو ضیاء الدین برنی کی ذہنیت سیدی مولہ کے خون ناحق کا نتیجہ قرار دیتی ہے :-

"ومنکہ مولف ام یاد دارم کہ روز قتل سیدی مولہ بادلے سیاہ برخاست، کہ عالم تاریک شد وبعد قتل سیدی مولہ ملک جلالی در فتور گرفت، کہ بزرگان گفتہ اند درویش کشتن شوم باشد وہیچ پادشاہ را نیکو نیامدہ است۔ وہم درآں نزدیکے کہ مولہ کشتہ شد امساک باراں شد وقحط دہلی قحط افتاد وغلہ بیک جیتل سیرے رسید، و در زمین سوالک قطرۂ باراں نچکید ہندواں از آں زمین با زن وبچہ در دہلی می آمدند، وبستگان دسی گان یکجای می شدند و درگرسنگی خود را در آب جون می انداختند وغرق می شدند۔

از سلطان وامرا نفقہ مساکین صدقات بسبیل روزمرہ می یافتند" (صفحہ ۲۱۲)

جہاں ضیاءبرنی کو علوم دینی اور تصوف کی طرف میلان خاص ہے وہیں علوم عقلی (فلسفہ وغیرہ) سے اُسے ایک گونہ نفرت ہے جسکا اظہار اس نے جابجا کیا ہے (صفحہ ۴۲ و ۴۶۵)

باوجود مذہبی اور صوفیانہ اثرات کے جو شروع سے اُس پر پڑے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ وہ جوانی کے زمانہ میں زندگی کی آزادیوں سے ناآشنا رہا۔ خود اس کے بیانات سے واضح ہوتا ہے کہ وہ دارالملک کی رنگین صحبتوں اور مجالس عیش وعشرت اور رقص وسرود میں عنفوان شباب ہی سے حصہ لیتا تھا۔ اور بڑھاپے میں اُن کی یاد اُسے بےچین کر دیتی تھی۔ اُس نے عہد کیقباد، عہد جلالی اور عہد علائی کی عیش وعشرت مجالس رقص وسرود، ساقیاں ماہرو اور مطربان خوشنوا کا تذکرہ بڑی دلچسپی کے ساتھ لکھا ہے(۱)۔ ایک موقع پر وہ لکھتا ہے کہ خود اس کے یہاں بہت سے ارباب نشاط نوکر تھے، اور جوانی خوب عیش وعشرت میں گذرتی تھی:-

"درچنیں ہنگامیکہ از پیری وضعیفی یک دنداں در دہنم نماندہ است، وپریشاں خاطر و دشمن کام گشتہ ام و در لگدکوب دشمناں وحاسداں پست شدہ، جوانیہا از سر یادمی آید،

(۱) دیکھو صفحہ ۱۵۶ و ۱۶۵ و ۱۹۹ و ۲۰۱ و ۳۶۵

ومجلسہا و عیشہائے گذشتہ کہ در میانی عالی جہتاں و بزرگ نشاں گذرانیدہ ام و در مجلس من جمعے بالاں و خوب طبعاں و ظریفان بے بدل و خوبرویان طاق و گلعذاران سیمیں ساق و ساقیان سرو قد و امردان شکرلب و مطربان مستثنیٰ و غزلخوانان ممتاز بسیار بودندے در دلم می خلد، و امروز چہ از قحط الطوائف مذکور و چہ از بے سیمی و بے زری در کنج محنت و گوشہ مذلت خوار و زار و بمقدار و بے خریدار ماندہ ام چہ کنم" (صفحہ ۱۶۵)

جلال الدین کی مجلسوں ساقیوں اور مطربوں کا تذکرہ لکھنے کے بعد اخیر میں لکھتا ہے:۔

"و من پیر گمراہ کہ در تیہ ناکامی متحیر گشتہ ام و نفسے و دمے ماندہ، در زمانے کہ وصف مجلس مذکورے نوشتم خواستم کہ بیاد آں جواناں جان نواز و آں مہ پیکراں ناز کہ بعضے از ایشاں را دیدہ بودم و سرود ایشاں شنیدہ و باکوفتن ایشاں مشاہدہ کردہ زنار بربندم و ٹیکہ برہمنان در پیشانی لعنت خود کشم و روئے خود را سیاہ کنم و در تعزیت و مصیبت آں شاہاں جہان حسن و آں آفتابان آسمان خوبی در کوچہ و بازار افتم و فضیحت و رسوا شوم و بعد شصت سال از فقدان ایشاں نوحہ کناں و جامہ دراں و سر و ریش بروم و در زیر پائے گور ایشاں جاں دہم" (صفحہ ۲۰۰)

ضیائے برنی کے حالات زندگی ہمیں بہت کم معلوم ہیں۔ ہم نہیں کہہ سکتے کہ اُس کا باپ کب تک برن میں عامل رہا اور اُس زمانہ میں ضیائے برنی کہاں رہا۔ عہد جلالی کے اختتام پر اس کی عمر گیارہ برس کی تھی۔ عہد علائی میں اُس کے عنفوان شباب اور جوانی کے ایام گذرے اور اسی زمانہ میں اُس نے تعلیم پائی۔ ہم نہیں بتلا سکتے کہ محمد تغلق کے عہد تک اُسکا کیا شغل رہا، صرف اس قدر معلوم ہے کہ وہ دارالسلطنت کی بہترین صحبتوں میں حصہ لیتا تھا اور اُس عہد کے سربرآوردہ اشخاص سے تعلقات رکھتا تھا اُس نے خصوصیت کے ساتھ امیر خسرو اور حسن علائے سنجری کے ساتھ اپنی دوستی کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ امیر خسرو اور حسن کے باہمی ملاقات اور دوستی کا باعث ضیائے برنی ہوا:۔

"و سالہا مرا با امیر خسرو و امیر حسن مذکور توذد و یگانگی بودہ است، و ز ایشاں بے صحبت من

بتوانستندے و نہ من توانستے کہ مجالست ایشاں را گذرانم، و از صحبت من میان ایشاں ہر دو استادو قرابتے شد، و در خانہائے یکدگر آمد و شد کردن گرفتند" (صفحہ ۳۶۰)

علاء الدین کا عہد تاریخ کے اُن زمانوں میں سے ہے جو اپنے حالات کے لحاظ سے عظیم الشان دور" کہلاتے ہیں اور جن کے اندر نامعلوم طریقوں سے بڑے بڑے واقعات رونما ہوتے ہیں اور بڑی بڑی شخصیتیں زندگی کے مختلف شعبوں میں پیدا ہوتی ہیں۔ ان شخصیتوں کے اجتماع میں کسی اہتمام وقصد کو دخل نہ تھا نہ انکی اپنے زمانہ میں پوری قدر ہوئی :-

"چندیں استادان و ماہران ہر علمے و ہنرے در عصر علائی جمع شدہ بودند و دارالملک او از چناں بے نظیران عدیم المثال آراستہ و پیراستہ گشتہ' داو را در اجتماع ایشاں ہیچ اہتمامے و قصدے نبودہ است، و حق استحقاق بے نظیری و بے بدلی ہیچ استادے و ماہرے نگذاردہ است" (صفحہ ۳۶۵)

خسرو کا ذکر ضیائے برنی نے جوش اور محبت کے ساتھ کیا ہے لیکن جو کچھ اس عجیب وغریب شخص کے متعلق لکھا ہے مبالغہ نہیں ہے:-

"امیر خسرو کہ خسرو شاعران سلف و خلف بودہ است، و در اختراع معانی و کثرت تصنیفات و کشف رموز غریب نظیر خود نداشت، و اگر استادان نظم و نثر در یک و دو فن بے ہمتا بودند امیر خسرو در جمیع فنون ممتاز و مستثنیٰ بود۔ بحناں ذو فنونے کہ در جمیع منہائے شاعری بسر آمدہ و استاد ما شد در سلف نبود و در خلف تا قیامت پیدا آید یا نیاید۔ و امیر خسرو در نظم و نثر یا بی کتاب خانۂ تصنیف کردہ است و داد سخنوری دادہ۔ و خواجہ سنائی مگر در حق امیر خسرو گفتہ است۔ بیت

بخلاار بزر جسر خ کبود ہمچو او ہست و بود و خواہد بود

و مع ذلک الفضل والکمال والفنون والبلاغ۔ صوفی مستقیم الحال بود و بیشترے عمر او در صیام وقیام وتعبد و قرآن خوانی گذشتہ است، و بطاعات متعدیہ ولازمہ یگانہ شدہ بو

مدام روزہ داشتے، و از مریدان خاصۂ شیخ بود، و آنچناں مریدے معتقد من دیگرے را ندیدہ ام، و از عشق و محبت نصیبے تمام داشت و صاحب سماع و صاحب وجد و صاحب حال بودہ و در علم موسیقی گفتن و ساختن کمالے داشت، و ہر چہ نسبت بطبع لطیف و موزوں کنند باری تعالیٰ او را دراں ہنر سر آمدہ گردانیدہ بود، و دو جوشے عدیم المثال آفریدہ و در قرنہا مناظرہ از نوادر اعصار پیدا آوردہ" (صفحہ ۳۵۹)

اس کے بعد حسن کا تذکرہ اس طرح لکھتا ہے:-

"او را تالیفات نظم بسیار است و سلاستی ترکیب و روانی سخن آیت بودہ است، و از بسکہ غزلہائے وجدانی و رعایت روانی بسیار گفتہ است او را سعدی ہندوستان خطاب شدہ بود، و امیر حسن مذکور باوصاف و اخلاق مرضیہ متصف بودہ است و لعزت خدا وندان مکارم اخلاق کہ در لطائف و ظرائف و مجلسہا و استحضار اخبار سلاطین و اکابر و علمائے بزرگ دہلی و استقامت عقل و زکی و ذلیست صوفیہ و لزوم قناعت، و اعتقاد پاکیزہ و خوش گذرانیدن بے اسباب دنیا تجرد و تفرد از علائق دنیا چوں او کسے را کمتر دیدہ ام..... و از نہایت اعتقادے کہ امیر حسن بخدمت شیخ داشت آنچہ در مدت ارادت خود در مجالس شیخ از الفاظ شیخ شنیدہ است عین ملفوظ شیخ در چند جلد جمع کردہ است و آنرا فوائد الفواد نام نہادہ، و دریں ایام فوائد الفواد دستور صادقاں ارادت شدہ است و امیر حسن را نیز چند دیوان است و مصنف بہ نثر و مثنویات بسیار است و خیال شیریں مجلس ظریف و خوش باش و مزاجدانا محبوب و مہذب بود کہ مار احتے و انسے کہ از مجالست او می شد از مجالست غیر او نیافتم" (صفحہ ۳۵۹-۳۶۰)

آدمی اپنے دوستوں سے پہچانا جاتا ہے، ضیائے برنی اپنے زمانہ کے بہترین اشخاص سے دوستی رکھتا تھا اور اس کی ذہنی تربیت پر انکا بڑا اثر پڑا۔

محمد تغلق ([illegible]) دنیا کے عجیب ترین بادشاہوں میں ہوا ہے، جس کے اوصاف متضاد اس کے معاصرین و دیگر مؤرخین ابعد کی حیرت کا باعث رہیں ضیائے برنی نے اس کا نقشہ اتنا کھینچا ہے اور

مہارت فن ندیمی کی بدولت اس بادشاہ کے مقربین خاص میں داخل ہوا اور سترہ اٹھارہ برس اس کی صحبت و تقرب میں گزارے۔ میر خورد لکھتا ہے :۔

"بواسطۂ لطافت طبع کہ در زمان خویش در فن ندیمی زیر کبودی آسماں مثل نداشت، بخدمت سلطان محمد ... متمکن و مبجل گشت واز دولت او ازیں دنیائے غدار و مکار بیوفا حظ وافر نصیبے کامل گرفت" (صفحہ ۳۱۲ سیر الاولیا)

ضیائے برنی نے کئی موقعوں پر محمد تغلق کے عہد میں اپنا ذکر کیا ہے۔ اس کے بیانات سے ظاہر ہوتا ہے کہ محمد تغلق اس پر بہت زیادہ مہربان تھا اور اُس پر نہایت اعتماد کرتا اور سلطنت کے پیچیدہ معاملات میں مشورہ لیتا تھا۔

"من در دنیا پرورده و برآورده سلطان محمدام و آنچہ از اکرام و انعام و یافتہ بودم نہ پیش ازاں دیده بودم نہ بعد از و بخواب می بینم" (صفحہ ۴۶۷)

ایک دوسرے موقع پر لکھتا ہے :۔

"و من کہ مولف تاریخ فیروز شاہیم ہفدہ سال وسہ ماہ ملازم درگاہ سلطان محمد بودم و انعامات وافرہ و صدقات متواترہ و زر ہا یافتہ از مشاہدۂ اوصاف متضادۂ آں بادشاہ کہ از عجائب عالم آفرینش در وجود آمده بود متحیر می مانم" (صفحہ ۵۰۴)

ایک دفعہ سلطان نے جبکہ اُس کے اخیر عہد میں چاروں طرف سے شورشیں اور بغاوتیں بپا تھیں جن کی وجہ سے نہایت متردد رہتا تھا اور اُس کی سمجھ میں کوئی تدبیر نہیں آتی تھی۔ ضیائے برنی کو رات کے پچھلے پہر بلا کر مشورہ کیا اور تدبیر دریافت کی۔

"دراں چہار پنج روز ماہ رمضان کہ سلطان محمد در قصبہ سلطان پور وقفہ کرده بود در آخر شب داعی ضعیف ضیائے برنی را طلب شد و بندہ را سلطان فرمود کہ فلاں می بینی کہ چہ فتنہا می زاید ... بعد ازاں سلطان بندہ را فرمود کہ تواریخ بسیار خوانده چہا سے خوانده کہ بادشاہاں در چند جرم سیاست کرده اند" (صفحہ ۵۰۹)

بادشاہ کے دریافت کرنے پر ضیائے برنی نے تاریخ خسروی کے حوالہ سے جمشید کا قول بیان کیا کہ سات موقعوں پر بادشاہوں کے لئے سیاست جائز ہے۔ اس فلسفۂ تعزیرات کو جمشید کیطرف منسوب کیا گیا ہے لیکن ہمیں کوئی شبہ نہیں کہ وہ خود ضیائے برنی کے زمانہ کے فلسفۂ سیاست و تعزیرات کو ظاہر کرتا ہے۔

یکے آنکہ اگر یکے از دین حق بگذرد و براں مصر ماند . . . .

دوم آنکہ ہر کہ یکے را عمداً از مطیعان کشد . . . .

سوم آنکہ ہر کہ را زنے باشد و او با زن دیگرے سفاح کند . . . .

چہارم آنکہ ہر کہ با بادشاہ غدر اندیشیدہ و غدر او تحقیق شود . . . .

پنجم آنکہ ہر کہ سر فتنہ بغی شود و بغی را مباشرت نماید

ششم آنکہ ہر کہ از رعیت بادشاہ یار دشمن و مخالف و ہمسر بادشاہ شود و او را رسانیدن مصر و اسلحہ و جز آں مدد و معونت کند و مدد و معونت او محقق گردد

ہفتم آنکہ ہر کہ بیفرمانی بادشاہ کند، بیفرمانی کہ مضرات بیفرمانی زیان ملک بادشاہ باشد نہ در بیفرمانیہائے دیگر . . . .

"و در یں سیاست زیان ملک شرط است، زیرا چہ بندگان خدائے خدا را بیفرمانی می کنند بادشاہ را کہ نایب اوست بیفرمانی کنند چہ شود، اما در بیفرمانی کہ دراں بیفرمانی زیان ملک و دولت پادشاہ بار آرد، اگر پادشاہ در چنیں بیفرمانی سیاست نکند ملک را بباد دہد"

اس انتخاب کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ نظری حیثیت اس دور کے اہل نظر جانتے تھے کہ "مفاد عامہ"

"مصالح خلق اللہ" ہی پر بادشاہ کی تعزیری اختیارات مبنی تھے اور اُن سے تجاوز ہونیکا بادشاہ کو اختیار نہ تھا ولاً اطاعت خدا کے لئے واجب سمجھی جاتی تھی۔ بادشاہ خدا کا نایب مانا جاتا تھا حقیقی اطاعت سوائے خدا کے مسکے لئے جائز نہیں مانی جاتی تھی لیکن بادشاہ کو رعایا سے اطاعت کا حق اس وقت تک حاصل تھا جبتک وہ مصالح کی کوشش نظر رکھے۔ افسوس ہو کہ اس قسم کے نظریوں پر اس زمانہ میں عمل نہیں ہوتا تھا اور مطلق العنان

بادشاہ نہایت غیر ذمہ دارانہ طور پر سلطنت کرتے تھے کوئی چون و چرا کرنے کا مجاز نہ سمجھا جاتا تھا اور اگر چون و چرا کرتا تو گردن زدنی قرار پاتا تھا۔ خود محمد تغلق کی مثال ہمارے سامنے ہے وہ خونریزی اور جباری کا دیو مجسم تھا ضیائے برنی نے اُسے جمشید کے الفاظ میں جتلانا چاہا کہ بعض نافرمانی پر خلق اللہ کو قتل کرڈالنا حق بجانب نہیں ہے مگر اس پر اس نصیحت کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ اور اُس نے یہ کہہ کر ٹال دیا کہ "یہ پہلے زمانے کی باتیں ہیں اب لوگ نہایت شریر اور فتنہ پرداز و مکار رہیں میں اس وقت تک خونریزی سے دست بردار نہ ہوں گا جب تک کہ یا میں نہ رہوں یا لوگ ٹھیک نہ ہو جائیں۔"

"سلطان فرمود سیاستے کہ جمشید فرمودہ است آں در اول ازمنہ بودہ است و دریں عہد مردم شریر و بغیر ماناں بسیار پیدا آمدہ ...... باندک بغیر مانی کہ از خلق صادر می شود ہم ایشاں را می کشم و ہم چنیں سیاست می کنم تا آں دم یا من تلف شدم و یا خلق راست ایستند و ترک بغی و بغیر مانی کنند۔" (صفحہ ۵۱۱)

ضیائے برنی نے اُسے یہ بھی سمجھایا کہ بادشاہ وزیروں کا انتخاب بھی اس غرض سے کرتے ہیں کہ وہ قوانین وضع کر کے بادشاہوں کو خونریزی سے محفوظ رکھیں، لیکن اس کا جواب سلطان محمد نے یہ دیدیا کہ مجھے ایسا وزیر نہیں ملتا جو ضوابط وضع کر سکے۔

"جمشید مذکور گفتہ است کہ بادشاہاں کہ وزیراں را گزیدہ اند ... سبب آں است کہ فدائیاں در ملک پادشاہاں ضابطہا پیدا آوردہ اند و تعمیم گردانیدہ کہ از اعمال آں ضوابط دست پادشاہاں در خون ہیچ آفریدہ آلودہ نگشتہ است سلطان فرمود ...... من آں چناں وزیرے ندارم کہ در ملک من ضوابطے پیدا آرد کہ مرا دست بخون کش نباید بود۔" (صفحہ ۵۱۱)

سچ ہے خوئے بد را بہانہ بسیار۔ ایک دوسرے موقع پر جبکہ ضیائے برنی امرائے سلطنت کی طرف سے فتح دیوگری کی مبارکباد دے کر سلطان محمد تغلق کے پاس گیا ہوا تھا اور بادشاہ کے ہمرکاب بھروچ کی طرف جا رہا تھا اس نے سلطنت کی شوریدہ حالت بیان کر کے اس کے متعلق دریافت کیا لیکن بیچارہ موقع خوف کی وجہ سے بادشاہ کو نہ بتا سکا کہ یہ سب کچھ اُس کی سفاکیوں اور بیجا خونریزیوں کی وجہ سے تھا۔

"درہماں ایام کہ سلطان محمد از گنگی ساکوں فرود آمد و یک دو منزل سمت بھروچ قطع کرد از شہر
دہلی بخدمت سلطان پیوستم و عرضداشت و خدمتی مبارکباد فتح دیوگیر کہ خداوند عالم پادشاہ
عصر و زمان و ملک کبیر و احمد ایاز (وزیر) کہ از شہر بدست من فرستادہ بودند بخدمت سلطان
رسانیدم و سلطان مرا بسیار نوازش فرمود۔

در روزے من در رکاب سلطان می رفتم و سلطان با من حکایت کناں می رفت کہ حکایت بغاۃ
درمیان افتاد و سلطان مرا گفت کہ می بینی امیران صدہ حرامخور چگونہ فتنہای انگیزند و اگر من
یک جانبے فراہم می آرم و شر ایشاں دفع می کنم از طرفے دیگر بلا می انگیزند کہ اگر من در اول
بفرمودے کہ بیکبارگی امیران صدہ دیوگیر و گجرات و بھروچ را از میاں بردارند چندیں درد
ماندگیہا از ایشاں مرا پیش نیامدے و ہمیں طغی حرامخور را کہ غلام من است اگر من سیاست
فرمودے یا او را بیادگار بر بادشاہ علل بفرستادے ایں فتنہ و بغی از و در وجود نیامدے
و من نتوانستم کہ در بندگی سلطان عرضداشت کنم کہ ایں ہمہ بلاہا و فتنہ ہا کہ از ہر چہار طرف میزاید
و تنفر عام بدی نمودہ است از نتیجہ کثرت سیاست سلطانی است کہ اگر سیاست را چندگاہ
توقف دارند باشد کہ فراہمی پیدا آید و از سینہ خواص و عوام تنفر کم شود۔ از تغیر مزاج سلطان
بترسیدم و سخن نکو بعرضداشت کردن نتوانستم و با خود گفتم یا چہ حکمت است کہ چندیں چیزے کہ
واسطہ خرابی و ابتری ملک گشتہ است در سینہ سلطان محمد از برائے فراہمی و التیامی ملک و
دولت جلوہ می کند" (صفحہ ۵۱۶-۵۱۷)

آخر زمانہ میں جب کہ دکن میں حسن کانگو نے دیوگیر کو اپنے قبضہ میں کر کے دکن کی خودمختار اپنی سلطنت کی بنیادیں ڈالدی تھیں سلطان محمد نہایت پریشان و حیران رہتا تھا۔ اس نے پھر ایک مرتبہ ضیاء الدین برنی کو بلا کر مشورہ طلب کیا۔ مورخ نے جو اصل سبب جانتا تھا کنایتہً یہ مشورہ دیا کہ بادشاہ سلطنت سے دست بردار ہو کر گوشہ نشین ہو جائے اور کسی دوسرے کو سلطنت سپرد کر دے۔ لیکن سلطان محمد نے جواب دیا کہ وہ خود بھی اس قسم کا ارادہ رکھتا تھا لیکن قبل اس کے کہ وہ ایسا کرے وہ چاہتا ہے کہ تلوار سے لوگوں کو سیدھا کر لے!۔

"و دراں ایام کہ سلطان محمد از فتنہ دیگیر منقسم خاطر می بود روزے منکہ مولف تاریخ فیروز شاہیم در پیش تخت طلب شدم و سلطان ایں ضعیف را می گفت کہ ملک ما مریض گشت و بہر تداوی مرض نمی رود . . . . . و مرا فرمود کہ بادشاہان مقدم دریں امراض ملکی چہ فرمودہ اند۔ بندہ عرضہ داشت کرد کہ در کتب تواریخ علاجے کہ بادشاہان متقدم امراض ملکی را کردہ اند بانواع نوشتہ اند، بعضے سلاطین چوں دیدہ اند کہ اعتماد رعایائے از ایشاں خاستہ است و تنفر عام بار آوردہ دریں صورت دست از جہانبانے برداشتہ اند و بہ پسرے از پسران شائستہ ہم در حیات خود بادشاہی تفویض فرمودہ . . . . . و از جملہ امراض ملکی یک مرض بزرگ و مہلک تنفر خواص و عوام مملکت و نا اعتمادی عامہ رعایاست۔ سلطان جواب فرمود کہ من می خواستم کہ اگر کارہائے ممالک من چنانچہ خواست دل من است فراہم آید ممالک دہلی را بدیں سہ کس یعنی بادشاہ عہد زماں فیروز شاہ سلطان و ملک کبیر و احمد ایاز بسپارم و من در خانہ کعبہ روم۔ فاما دریں ایام من از خلق آزردہ شدم و خلق از من آزار گرفت . . . . علاج من در باب باغیان و بیفرماناں و مخالفاں و بدخواہاں تیغ است . . . . (صفحہ ۵۲۱-۵۲۲)

اس ظالم مگر فیاض بادشاہ کے ساتھ نبھاؤ کرنا کچھ آسان کام نہیں تھا۔ ضیائے برنی نے جو اُسے بخوبی جانتا تھا اُس کی سیرت کی مکمل تصویر کھینچی ہے اور اس کے بیانات کی تصدیق ابن بطوطہ کے بیانات سے پورے طور پر ہوتی ہے۔ وہ دنیا کے عجیب ترین اشخاص میں سے ہوا ہے، وہ نہایت عالی ہمت، سیر چشم، پابند مراسم مذہبی، مجتنب از ہمہ قسم فسق و فجور، فنون شہسواری و مردانگی میں طاق۔ اختراعات بدیعہ فراست و درآیت، تقریر و تحریر نیز خوبی خط اور حافظہ میں ممتاز تھا، وہ علوم عقلی کا خاص طور پر دلدادہ تھا اور ضیائے برنی کی رائے میں معقولات کی شیفتگی اُس کی شقاوت و سفاکی کا باعث ہوئی۔ ضیائے برنی لکھتا ہے :-

"باچندیں فضائل و بزرگی و سروری و جلوہت و فراست و درایت و شجاعت و سخاوت و ہنرمندی و خردمندی . . . در عنفوان شباب و ہنگام فہم و ادراک آں . . . . را با سعد منطقی بدمذہب و عبید شاعر بد اعتقاد و نجم انتشار فلسفی صحبت و مجالست افتاد۔ آمد و شد مولنا علیم الدین کہ علم

فلاسفہ بود در خلوت او بسیار شد۔ و آں ناجوانمرداں . . . . در مباحثہ و مکالمہ نشست و خاست علم معقولات را . . . . . . . در خاطر سلطان محمد چناں بنشاندند کہ منقولات کتب سماوی و احادیث انبیا را . . . . چنانچہ باید و شاید جائے نماند۔ و ہر چہ بر خلاف معقول بود نشنیدے و یقین در خاطر مبارک او نہ نشستے . . . . . از جہت آں کہ معقولات فلاسفہ کہ مایہ قساوت و سنگدلی است تمامی دل او را فرا گرفتہ بود و منقولات کتب سماوی و احادیث انبیا را کہ معدن رقت و سکینت و مخوف عقاب گوناگوں عقوبت است و خاطرش مخلے نماندہ بود و سیاست مسلماناں و قتل موحداں خوئی و طبیعت او گشتہ، و چندیں علما، و مشائخ و سادات، و صوفیاں و قلندراں و نویسندگاں و لشکریاں را سیاست فرمودہ و آنکہ روزے و ہفتہ نمی گذشت کہ خون چندیں مسلماناں نمی ریختند و جوئے خون پیش در دخول در سرائی راندند از اثر قساوت علم معقولات و فقدان اعتقاد علم منقولات بود . . . . ." (صفحہ ۴۶۵ - ۴۶۶)

اس نے یہ بھی بتلایا ہے کہ محمد تغلق کے ذہن میں جو باتیں آتی تھیں وہ اس عہد کے لوگوں کی عقل سے باہر تھیں اور وہ اُن پر عمل پیرا ہونے کی طاقت و لیاقت نہیں رکھتے تھے۔ بادشاہ اس بات کو نہیں سمجھ سکتا تھا کہ جب اس کے احکام کی تعمیل نہیں ہوتی تھی تو وہ بیدریغ خوں بہا ڈالتا تھا۔

"آنچہ در تصور او گذشتے خلق را بداں فرمان دادے۔ و چوں . . . و قوع متصورات سلطان اندازہ مأموراں نبودے کہ در حیز اظہار آرند و بعض آں را موجود گردانند بر عداوت و بغض بانی و مخالفت و بدخواہی ماموراں حمل می شد . . . . و خلق بسیاست می پیوست" (صفحہ ۴۶۶)

ضیائے برنی نے اعتراف کیا ہے کہ وہ خود اور اس کے اور ساتھی جن کو شاہی تقرب حاصل تھا خوف جان اور طمع کی وجہ سے بادشاہ کو متنبہ نہیں کرتے تھے نہ صاف طور پر اظہار حق کرتے تھے۔

"و ما چنداں کافر نعمت کہ سیہ سپیدی خواندہ بودیم و از علمے کہ داں حرف و ایں چیزے داشتیم و از طمع و حرص دنیا تقاضا پہا درزیدہ و تقرب سلطان شدہ در قضیہ سیاست کہ نامشروع بودے حق پیش سلطان نگفتیم و از خوف جان کہ رفتنی است و درے کہ زائل شدنی است می ترسیدیم

...... " (صفحہ ۴۶۶)

اس حالت میں کہ اس عجیب و غریب بادشاہ سے دنیا عاجز آگئی تھی اور وہ دنیا سے عاجز آگیا، سلطان محمد نے دریائے سندھ کے کنارے ٹھٹھہ سے چودہ میل پر لشکر کے اندر دس گیارہ دن بیمار رہنے کے بعد بتاریخ ۲۱ محرم ۷۵۲ھ انتقال کیا۔ اپنے محسن کی وفات پر ضیائے برنی نے جو ماتم کیا ہے اُس کے فقرات لکھتا ہوں :-

" آں جہاں پناہ جہانگیر از تختگاہ پادشاہی در میان تختہ چوب خفت و از مسند اولوالامری اسیر خاک شد۔ بیت

سر اسپ ارسلاں دیدی ز رفعت رفتہ بر گردوں | بردا با نخاک اندر تن اسپ ارسلاں بینی
امیرے کہ بر قصرش ہزاراں پاسباں بودے | کنوں بر قبہ گورش کلاغاں پاسباں بینی ...

اے داد از دست چرخ بیوفا، و فریاد از روزگار پر جفا کہ شاہان جہاں پناہ و جہانبانان انجم سپاہ را بر خاک مذلت میان چہار گز گور روا می دارد، و سلطان شرق و غرب را بزیر زحمت خواری می پسندد ....

صبح محشر دمید ما در خواب | بانگ زن خفتگان عالم را
استخیز است خیز باز شگاف | سقف ایوان طاق طارم را
شہ محمد نجیف در دل خاک | نیلگوں کن لباس ماتم را۔" (صفحہ ۵۲۵)

ضیائے برنی کا سلطان محمد تغلق کی وفات پر نوحہ خوانی کرنا بیجا نہیں۔ اُس وقت سے پھر اُسے اطمینان زندگی کبھی حاصل نہیں ہوا بلکہ اس کی زندگی کے آخری ایام نہایت مصیبت، ناداری حسرت اور یاس میں گذرے۔

محمد تغلق کے کوئی اولاد نرینہ نہ تھی۔ اُس کے وزیر احمد ایاز نے ایک چھ سات برس کے لڑکے کو محمد کا بیٹا بنا کر دہلی میں تخت نشین کر دیا۔ لیکن لشکر شاہی سلطان فیروز کو بادشاہ بنا چکا تھا۔ بعد میں جب نوبت آئی تو وزیر کو شکست ہوئی اور سلطان فیروز نے احمد ایاز کو قتل کرا دیا۔ ضیائے برنی کے تعلقات

محمد کی زندگی میں سلطان فیروز اور احمد ایاز دونوں سے اچھے تھے۔ ہمارا خیال ہے کہ محمد تغلق کے انتقال کے وقت وہ دہلی میں تھا۔ اس کے دشمنوں نے نہ معلوم کیا الزامات لگائے اور ان کی کیا اصلیت تھی کہ سلطان فیروز کو اس کی طرف سے سخت برہم کر دیا اور ایسا برافروختہ کیا کہ بادشاہ کا دل اس کی طرف سے کبھی صاف نہیں ہوا ضیاء برنی نے اپنے آپ کو بیگناہ ثابت کرنے کی کوشش کی اور اخیر تک بادشاہ کی خوشنودی حاصل کرنے کی تمنا کرتا رہا اور تاریخ فیروز شاہی کو بھی بادشاہ کے نام سے معنون کر کے وجہ تقرب بنانا چاہا لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ کے دل کا میل کسی طرح نہ نکلا۔ تاریخ فیروز شاہی کے تصنیف کے وقت فیروز شاہ کو تخت نشین ہوئے چھ برس گذر چکے تھے لیکن ضیائے برنی اس وقت تک معتوبین ہی میں تھا اور اخیر تک نہایت نکبت و ناداری کی حالت میں بسر کرتا رہا جس کا اس نے اپنی کتاب میں کئی موقع پر نہایت دردآمیز لہجہ میں ذکر کیا ہے:۔

"بندہ ضیائے برنی مولف تاریخ فیروز شاہی بعد نقل سلطان مغفور در ہلاک گوناگوں افتادم و بدخواہان جانی و دشمنان و حاسدان زبردست و قوی حال در خون من سعی کردند و از زخم چوگان عداوت گوئی ویرانہ ام ساختند و ہزار نوع سخنان زہرآلود از من در رسیدگی خداوند عالم رسانیدند کہ اگر بعد فضل اللہ تعالیٰ علم و حیا و شفقت و مہربانی و حق شناسی و وفاداری سلطان العہد والزمان فیروز شاہ السلطان فریادم نرسیدے و سخنان زہرآمیختہ دشمنان غالب و متولی گشتہ در حق ایں ضعیف شنیدے و بودے کہ من در کنار راہ در خاک خفتمے و اگر مکارم اخلاق ایں بادشاہ بیچارہ نواز دستم نگرفتے تا امروز من کجا زندہ ماندے . . . . (صفحہ ۵۵۶-۵۵۷)

ایک اور موقع پر عہد جلالی کے بعض سرآوردہ امرائے سلطنت کی سخاوت کا ذکر کرتے ہوئے اپنی درماندہ حالت اس طرح بیان کی ہے:۔

"اگرچہ من دریں ایام سخت درماندہ و عاجز شدہ ام و خواہندگان (سائلان) از در من محروم باز می گردند از آنکہ زادہ و کریم و خلف کرام مردان را ازیں روزہا بہتری دانم۔ و نہ چیزے دارم و نہ از کسے وام می یابم، و شب و روز در حسرت آنکہ ایثارے کنم و درم و دینارے دہم بیکام دمی میرم" (صفحہ ۲۰۴-۲۰۵)

ایک جگہ اپنی کتاب پر فخر کرتے ہوئے اظہار حسرت کیا ہے کہ بادشاہ کو تاریخ سے شوق ہے لیکن دیکھ
رہا ہوں کس طرح فیروزشاہی اسکی نظر سے گذرانی جائے :۔

"چہ کنم کہ دشمنانم از حضرت واز قرب او مراد ور انداختہ اند، میسرم نمی شود کہ ایں تاریخ را در نظر ہمایوں او بگذرانم . . . . بغایت شکستہ ام و دریں شکستگی در حضرت بے نیازی مناجات می کنم و می گویم، آلہی بحرمت شکستگی خاطر من و بحرمت بیچارگی و سکنت حال من لطیفہ ساز کہ ایں تاریخ من در نظر خداوندعالم بادشاہ بنی آدم فیروزشاہ السلطان خلداللہ ملکہ وسلطانہ بگذرد . . . . . ." (صفحہ ۱۲۵)

اخیر میں ملک الامرا ملاں سلطانی نے جو فیروزشاہ کے بندگان خاص میں سے تھا، بادشاہ سے ضیائے برنی کی کچھ سفارش کی تھی لیکن غالباً اُسکا بھی کوئی خاص نتیجہ نہیں نکلا :۔

"و ملک نسکار یک ملاں سلطانی . . . . . در باب من . . . . بسیار مدد فرمود، وچند سخنے کہ از بہوا دے آید درپیش تخت عرضہ داشت کردہ"

ضیائے برنی دنیا کے اُن لوگوں میں تھا، جو سخاوت اور عطا و بخشش کے خاص طور پر دلدادہ ہوتے ہیں اور اپنی سیر چشمی اور فیاضی کی وجہ سے بڑی سے بڑی دولت بھی سنگواکر نہیں رکھ سکتے۔ سلطان محمد تغلق نے اُسے بہت کچھ انعام واکرام دئے تھے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے کچھ بچاکر نہیں رکھا۔ میر خورد کے بیان سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ ضیائے برنی کے اخیر ایام نہایت عسرت اور ناداری کی حالت میں گذرے اور وہ دنیا سے سکین وار رخصت ہوا۔ بادشاہ نے اخیر زمانہ میں بسراوقات کے لئے تھوڑا سا وظیفہ مقرر کردیا تھا (صفحہ ۲۱۲ سیرالاولیا) لیکن انتقال کے وقت اس کے پاس کچھ نہ تھا۔ مرنے سے پہلے اس نے اپنے جسم کے کپڑے بھی خیرات کردئے تھے۔ اُس کے جنازے کو اوپر نیچے بوریہ میں لپیٹ کر اُس کے محبوب ترین دوستوں کے قرب میں دفن کردیا گیا۔ اسکا باپ بھی خطیرہ سلطان المشائخ کے جوار میں دفن تھا۔ وہیں اپنے پدر بزرگوار کے پائیں میں اُسے بھی سپردخاک کردیا گیا۔ میر خورد لکھتا ہے :۔

"آخرالامر چند روز زحمت شد واز دنیا بداز عقبی مردانہ رہا خفتانہ فراامید وقت نقل مانگ م

درم بر خود نداشت بلکہ جامہ ہائے تن نیز بداد و در خیابانۂ فرو بالائے او یک تہ دیگر بور یا بود۔
محسب ہر آئینہ اثر صحبت سلطان المشائخ بر صحبت پادشاہاں غالب آمد و عاقبت او بخیر شد
واز جہان سکین وار چنانچہ می بایست بیروں رفت و در جوار حظیرۂ سلطان المشائخ در پائیں
والد بزرگوار خویش مدفن یافت رحمۃ اللہ علیہ" (سیر الاولیا صفحہ ۳۱۲)

اُس کی قبر کا پتہ اب بھی اُس کے دوست خسرو کے مزار سے جنوب کیطرف دیا جاتا ہے لیکن کوئی لوح یا کتبہ نہیں ہے۔ ہم نہیں کہہ سکتے کہ جو موقع اُس کے مدفن کا بتایا جاتا ہے وہ صحیح ہے یا نہیں، اگرچہ اس میں شبہ کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ ہم نے بارہا اس موقع پر کھڑے ہوکر ہندوستان کے سب سے پہلے ہندوستانی مورخ اور اپنے ہم وطن بزرگ کی فاتحہ پڑھی ہے۔ خدا اُسے غریق رحمت کرے۔

اُس کی زندگی عبرت آموز ہے وہ ایک اونچے اور متمول گھرانے میں پیدا ہوا۔ امیرانہ شان وشوکت میں پرورش پائی ایک طویل عیش وراحت کی زندگی گذارنے کے بعد جس میں اس نے ہندوستان کے بعض اہم واقعات۔ غیر معمولی حوادث اور متعدد انقلابات اور عظیم شخصیتوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ وہ بالآخر فقیرانہ زندگی کی حالت میں اس دنیا سے رخصت ہوا۔ ہمیں یقین ہے کہ باوجود ان مصائب کے جو اُس نے اخیر زندگی میں پادشاہ وقت کی بے اعتنائی اور عتاب کی وجہ سے برداشت کئے وہ فی الجملہ اس دنیا سے اطمینان کے ساتھ رخصت ہوا۔

ضیائے برنی کا سنہ وفات تحقیق نہیں۔ فیروز شاہی کی تصنیف کے وقت اس کی عمر ۷۴ برس کی تھی۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کے بعد وہ زیادہ عرصہ تک نہیں جیا۔ میر خورد کے بیاں سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ وفات کے وقت وہ ستر سے کچھ ہی زیادہ عمر رکھتا تھا۔ (سیر الاولیا صفحہ ۳۱۳)

میر خورد کے بیان سے جس نے تقریبًا اُسے اخیر زمانہ میں دیکھا تھا، یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے زمانے کا ایک ہر دلعزیز شخص تھا۔ وہ بزرگوں، عالموں، شاعروں، امیروں اور پادشاہوں کا دوست رہ چکا تھا۔ اُس کو ابتدا ہی سے اچھی صحبتیں ملی تھیں۔ وہ زندگی کا ہر قسم کا تجربہ رکھتا تھا۔ وہ طبعًا خوشدل اور ظریف تھا۔ اُس کی باتیں دلچسپ ہوتی تھیں جو لوگوں کو اپنی طرف مائل کر لیتی تھیں۔ وہ مجلس میں بیٹھکر لوگوں کو

لطائف روح افزا اور حکایات ہوش ربا سناتا تھا:۔

"آں لطافت طبع بے نظیر و آں بنزدیک اہل دلاں عالم دلپذیر یعنی خواجہ ضیاء الملۃ والدین برنی کہ مقبول خاص و عام بود و لطافتے بحد و ظرافتے بے اندازہ داشت۔ در ہر مجلسے کہ ایں بزرگوار بودے گوش ہوش ہمہ بر لطائف روح افزائے او بودے مجمع اللطائف و جامع الحکایات بود و از صحبت علماء و مشائخ و شعرا نصیبے کامل داشت و ہمتے بلند" (سیر الاولیا صفحہ ۳۱۲-۳۱۳)

اُس کی تصانیف میں سے ثنائے محمدی۔ صلوٰۃ کبیر۔ عنایت نامہ۔ ماثر سادات۔ حسرت نامہ (سیر الاولیا صفحہ ۳۱۲) اور تاریخ آل برمک مشہور ہیں اور ان سب سے زیادہ مشہور کتاب تاریخ فیروز شاہی ہے جس کی بدولت اُسکا نام زندہ ہے۔

ضیائے برنی کو تاریخ سے خاص دلچسپی تھی۔ اُس نے مختلف علوم و فنون میں بہت سی کتابیں پڑھی تھیں لیکن وہ سب سے زیادہ تاریخ کو عزیز رکھتا تھا جس کا اس نے وسیع مطالعہ کیا تھا۔ اس کی تاریخ دانی نے ایسی شہرت حاصل کی تھی کہ بادشاہ بھی اُسے ایک باخبر مورخ کی حیثیت سے دیکھتے تھے وہ تاریخ سے اپنی وابستگی خاطر کو اس طرح بیان کرتا ہے:۔

"چنیں گوید بندہ گنہگار . . . . . ضیائے برنی کہ عمر بندہ در تصفح کتب گذشتہ است و در ہر علمے بے تصانیف سلف و خلف مطالعہ کردہ ام و بعد از علم تفسیر و حدیث و فقہ و طریقت مشائخ و ہیچ علمے و عملے چنداں منافع مشاہدہ نکردہ کہ در علم تاریخ" (صفحہ ۹)

علم تاریخ کے موضوع اس کے فوائد اور شرائط پر ضیائے برنی نے ایک طویل مقدمہ حمد نعت و منقبت صحابہ کے بعد لکھا ہے۔ تاریخ کا موضوع اس کی نظر میں "انبیاء، خلفاء، سلاطین و بزرگان دین و دولت کے اخبار رہیں:۔

"و دانستن آثار و اخبار انبیاء، و خلفاء، و سلاطین و بزرگان دین و دولت علم تاریخ است.... علم تاریخ اخبار اوصاف بزرگی و ذکر محامد و مناقب و مآثر بزرگان دین و دولت است نہ ذکر رذایل ارذال و اسافل و کم اخلاق و بازاریان" (صفحہ ۹)

آگے چل کر اُس نے تاریخ کے موضوع کو کچھ اور وسعت دیدی ہے اور تاریخ کے دائرہ میں اچھے اور برے حالات کا تذکرہ شامل کرلیا ہے ا۔

"علم تاریخ نقل خیر و شر و عدل و ظلم و استحقاق و غیر استحقاق و محاسن و مقابح و طاعات و معاصی و فضائل و رذائل سلف است، تا خوانندگان خلف ازاں اعتبار گیرند و منافع و مضار جہانداری و نیکوکاری و بدکرداری جہانبانی دریابند و از درون آں نیکوکاری را اتباع نمایند و از بدکرداری پرہیزند" (صفحہ ۱۲-۱۳)

ضیائے برنی کے خیال میں تاریخ کے مطالعہ و تصنیف کرنے کے مجاز و مستحق اور نیز اُس کے مخاطب بھی فی الواقع معزز اور سربرآوردہ لوگ ہیں، جمہور کو اس فن کے مطالعہ کرنے اور اُس سے منتسب ہونے کا کوئی حق نہیں ہے:۔

"و اشتغال علم تاریخ بہ بزرگان دین و دولت کہ بکمالات سمر بودند و بزرگیہا در میان مردم سمر شدہ باشند مختص است، و اراذل و اسافل و ناشائستگان و نا بایستگان و دونان و دون ہمتان و مجہولاں و لئیمان و بے سرو پایان و دا ماندگان و کم اصلان و بازاریان را در علم تاریخ نہ نسبت بود نہ پیشہ و نہ حرفت ایشاں باشد، و طوائف مذکور را دانستن علم تاریخ ہیچ منفعتے نکند و در ہیچ محلے ہیچ کار نیاید" (صفحہ ۹)

ضیائے برنی کی اس ذہنیت سے ہمیں متعجب نہیں ہونا چاہئے۔ ہمیں یاد رکھنا چاہئے کہ وہ ہندی نژاد مسلمان تھا اور ایک امیرانہ خاندان سے تعلق رکھتا تھا۔ اُس کے رگ و پے میں اس قسم کے خیالات بھرے تھے اور جس آب و ہوا میں اُس نے پرورش پائی وہ اسی قسم کے خیالات کی مقتضی تھی۔ اُس زمانے کے لوگ دو ممتاز طبقوں میں منقسم تھے ایک وہ طبقہ جو دینی یا دنیوی یا نسلی حیثیت سے اقتدار رکھتا تھا اور دوسرا طبقہ عوام الناس کا جو اپنی جہالت، پست طبعی اور پست خیالی کی وجہ سے بجائے حقوق عامہ سے واقف ہونے اور انکی حفاظت کرنے کے صرف مقتدر جماعتوں کی اطاعت اور وفاداری ہی اپنی زندگی کا نصب العین سمجھتا تھا۔ بادشاہ ظل اللہ تھا، اور اگرچہ نظری حیثیت سے خلق اللہ کے راعی ہونے کی حیثیت سے اُسے

یہ درجہ حاصل تھا لیکن فی الواقع تاج و تخت اکثر جبر و تشدد اور مکر و فریب سے حاصل ہوتے اور تلوار روپیہ اور ہر قسم کی سبھایانیوں سے برقرار رکھے جاتے تھے۔

تاریخ کے موضوع اور مورخ کے افق نظر کو اس طرح محدود کر دینے کی وجہ سے ضیائے برنی نے تاریخ کے دائرہ کو بہت کچھ تنگ کر دیا ہے۔ وہ موضوع تاریخ کے اُس صحیح تصور سے بہت دور ہے جو اس سے کچھ ہی عرصہ بعد ابن خلدون نے قائم کیا اور جس پر عمل پیرا ہونے کی وجہ سے وہ بجا طور پر فلسفہ تاریخ کا امام مانا جاتا ہے۔ ہمارے خیال میں ابن خلدون سے بہتر کسی نے موضوع تاریخ کو صحیح طور پر متعین نہیں کیا ہے۔ اس نے تاریخ کی جو تعریف کی ہے اُسے ہم نقل کرتے ہیں اور ناظرین سے استدعا کرتے ہیں کہ وہ ہندی نژاد مورخ کی محدود النظری اور عربی مورخ کی وسیع النظری کا مقابلہ کریں:-

"حقیقۃ التاریخ انہ خبر عن الاجتماع الانسانی الذی ہو عمران العالم، وما یعرض لطبیعۃ ذلک العمران من الاحوال مثل التوحش والتانس والعصبیات واصناف التغلبات للبشر بعضہم علی بعض، وما ینشأ عن ذلک من الملک والدول ومراتبہا وما ینتحلہ البشر باعمالہم ومساعیہم من الکسب والمعاش والعلوم والصنائع وسائر ما یحدث فی ذلک العمران بطبیعتہ من الاحوال"

ابن خلدون کے خیال میں تاریخ کا موضوع اجتماع انسانی و عمران عالم کے حالات ہیں جن کا مطالعہ ارتقائی نقطہ نظر سے کیا جاتا ہے کہ کس طرح اجتماع انسانی نے وحشت کی حالت سے تمدن کی طرف ترقی کی، کس طرح انسان نے جماعتیں بنائیں، کس طرح ان جماعتوں نے باہمی جنگ و جدل کے بعد ایک دوسرے پر غلبہ پایا، کس طرح مختلف انواع و مدارج کی حکومتیں اور سلطنتیں قائم ہوئیں، کس طرح دوران تمدن میں مختلف قسم کے کاروبار وجود میں آئے اور علوم و صنائع پیدا ہوئے۔ الغرض کس طرح نسل انسانی نے تمدن کے مختلف شعبوں میں قدم رکھا اور ترقیاں کیں۔ ابن خلدون کے نقطہ نظر سے سلطنتوں اور حکومتوں کا قائم ہونا بھی منجملہ تمدن بشری کے دیگر واقعات کے ایک نوع کے واقعات ہیں جو انسان کی تمام زندگی کے تمام حالات پر حاوی نہیں ہیں۔ وہ مورخ کی نظر کو اتنا وسیع کرنا چاہتا ہے کہ اجتماع بشری کے تمام

الات و معاملات اُس کے دائرہ میں آ جائیں اور وہ حیات بشری کے کسی ایک جزیا شعبہ ہی کو تاریخ کا موضوع
رار دینا نہیں چاہتا۔ اُس کے خیال میں محض جنگ و جدل، حوادث، و انقلاباتِ سلاطین و زوال تاج و
نت، اخبار ملوک و وزرا، و اُمرا، زلزلوں، طاعون، قحطوں اور عام مصائب و بلایا اور اہل ظلم و جور
لے مکاید اور اہل طمع کے جرائم استبداد ہی کا نام تاریخ نہیں ہے "

اِنَّ من التاریخ "تعلیل الکائنات و مبادیہا دقیق و علم بکیفیات الوقائع
و اسبابہا عمیق "

ضیائے برنی اور عام مورخین کے اور ابن خلدون کے نقطۂ نظر میں جو اہم فرق ہے وہ یہ ہے کہ
ل الذکر بجائے اجتماع انسانی کے افراد انسانی کو تاریخ کا موضوع قرار دیتے ہیں۔ اس وجہ سے وہ
اے اجتماع انسانی کی تاریخ کے افراد کے حالات پر اکتفا کرتے ہیں۔ وہ اسی وجہ سے چیزوں کی تہ تک
یں پہنچ سکتے۔ وہ سطح سے آگے نہیں بڑھتے۔ وہ اسباب علل کے پر پیچ سلسلوں کو صحیح طرح نہیں سمجھ سکے
ہ تاریخی واقعات کی صحیح تعبیر نہیں کرسکے۔ وہ اُن مخفی لیکن قوی قوتوں سے بے خبر رہتے ہیں جو پس پردہ
م کرتی اور تبدیلیاں اور انقلاب پیدا کرتی رہتی ہیں۔ اور جن کے سامنے افراد انسانی اکثر بجائے ذی اختیار
ل ہونے کے محض بساط کے مہرے ہوتے ہیں جن کی حرکتیں فی الواقع بجائے اختیاری ہونے کے
نظراری اور ناگزیر ہوتی ہیں۔

ضیائے برنی پر کیا منحصر ہے تاریخ کا یہ بلند اور صحیح موضوع جو ابن خلدون (متوفی ۸۰۰ھ مطابق ۱۴۰۶ء)
نے قرار دیا ہے، نہ اُس سے پہلے کسی کی نظر میں تھا، نہ کسی نے اس نقطۂ نظر سے تاریخ سے بحث کی تھی۔ اُس
ے بعد بھی دنیا کے بہت ہی کم مورخ ہیں جو تاریخ کا ایسا وسیع اور صحیح موضوع سمجھے اور اُس پر عمل پیرا ہوئے
ل۔ ورنہ عام خیال تو یہی تھا بڑے لوگوں ہی کے حالات اور جنگ و جدل کے واقعات اور خاص قسم کے حوادث
ہ جن سے آگے مورخین قدم نہیں بڑھاتے۔

ہر چند کہ ضیائے برنی کا دائرۂ تاریخ کے صحیح تصور سے بہت بعید اور محدود ہے لیکن اُس دور اور
ہد ما بعد کے اکثر مورخوں کے مقابلہ میں نظری و عملی دونوں حیثیتوں سے وہ زیادہ وسیع النظر ثابت ہوتا ہے۔

وہ عام حالات کیطرف بہت زیادہ متوجہ ہوا ہے۔ بلاشبہ اُس نے انکا تذکرہ ابن خلدون کے نقطۂ نظر سے نہیں کیا ہے۔ لیکن اُسکی تاریخ سے اُس قسم کی تاریخ مرتب کرنے میں جو عمران عالم اور اجتماع بشری سے بحث کرے قیمتی مدد حاصل ہو سکتی ہے۔ اُس نے انتظامات، طبقات، مشاہیر اور وقائع عامہ کے بیان میں صفحات کے صفحات لکھے ہیں اور ان چیزوں کا تذکرہ تاریخ کے موضوع میں داخل سمجھا ہے۔ ضیائے برنی اس لحاظ سے اپنے پیشرو ہندوستانی مورخوں منہاج اور نظامی سے بدرجہا فائق ہے۔ نظامی زیادہ تر الفاظ کا دلدادہ اور انشاء پردازی میں محو ہے جس نے واقعات کے بیان کرنے میں انشاء دیبانہ کمال دکھانا چاہا ہے۔ اور زیادہ تر ملک گیری کے واقعات تک اپنے آپ کو محدود رکھا ہے۔ منہاج کا بیان سادہ اور بے تصنع لیکن خشک ہے۔ بہ نسبت مورخ کے میں اسے اور نظامی کو وقائع نگار کی حیثیت دیتا ہوں جنہوں نے زیادہ تر بادشاہوں کے حالات وحوادث کے بیان پر اکتفا کی ہے۔ وسعت نظر کے لحاظ سے بعد کے مورخوں میں صرف عالی ظرف اور روشن خیال ابوالفضل مصنف آئین اکبری کو ضیائے برنی پر بین فوقیت حاصل ہے۔ اصل یہ ہے کہ ابوالفضل بھی ابن خلدون کیطرح ایک غیر معمولی حیثیت کا مصنف ہے اور اُسکی آئین اکبری بھی ابن خلدون کے مقدمہ کی طرح اپنی نوعیت کی ایک ہی چیز ہے، جس کی مثال اس سے پہلے دکھائی نہیں دیتی۔

حدود تاریخ کے مخصوص ومحدود تصور کیوجہ سے ضیائے برنی کے ذہن میں تاریخ کے منافع بھی اُسی نوعیت کے ہیں:۔

(۱) کتب سماوی میں بعض انبیاء وسلاطین کے اخبار وآثار موجود ہیں علم تاریخ کا بھی یہی موضوع ہے اور دونوں کا مقصد اولوالابصار کی عبرت ہے:۔

"وعلم تاریخ ہمیں علم است کہ سرمایۂ اعتبار اولوالابصار می گردد" (صفحہ ۱۰)

(۲) حدیث اور تاریخ کا نہایت قریبی تعلق ہے اور محدث کے لئے مورخ ہونا ضروری ہے۔

(۳) علم تاریخ سے عقل وشعور حاصل ہوتے اور رائے کو تدبیر ومدد ملتی ہے۔

(۴) بادشاہوں کو اس کے مطالعہ سے مفید سبق حاصل ہوتے ہیں اور وہ نازک سے نازک

موقعوں پر ثابت قدم رہنا سیکھتے ہیں۔

(۵) انبیاء کے حالات پڑھکر صبر و رضا کی تعلیم ملتی ہے۔

(۶) علم تاریخ کے مطالعہ سے اچھے لوگوں کے حالات پڑھکر اچھے لوگوں کے خصائل ذہنشین ہوتے اور بُرے لوگوں کی خرابیاں دیکھکر بری باتوں سے نفرت ہوتی ہے۔(۱۱-۱۳)

(۷) مورخ جن لوگوں کے حالات لکھتا ہے انکے ہمیشہ کے لئے نام اور شہرت قائم کردیتا ہے۔ (صفحہ ۱۶-۱۷)

(۸) تاریخ کے مطالعہ سے یہ اخلاقی سبق بھی حاصل ہوتا ہے کہ "بدی کا نتیجہ بدی اور نیکی کا نتیجہ نیکی ہے"!

تاریخ کے موضوع اور فوائد سے بحث کرنیکے بعد وہ تاریخ نگاری کی شرائط سے بحث کرتا ہے۔ وہ مورخ کا سب سے مقدم فرض راستبازی اور راست نگاری قرار دیتا ہے اور اسی وجہ سے ہر شخص کو وہ تاریخ لکھنے کا اہل نہیں سمجھتا۔ اُس کے خیال میں مورخ کے لئے دیندار ہونا بھی ضروری ہے۔ اس بحث پر اُس کے آراء ذیل میں نقل کئے جاتے ہیں:-

"مؤلف تاریخ ہم از اہل اعتبار باید و ہم بصدق و عدالت مشہور و مذکور باید، تا در نوشتہ بے سند او اعتقاد مطالعہ کنندگان راسخ گردد۔ و در میان معتبران اعتبار گیرد (صفحہ ۱۱)

"و نیز مورخ چنانکہ از اکابر و معارف می باید سلامتی دین و مذہب او ہم شرط نوشتن است (صفحہ ۱۴)

"و شرطے کہ از لوازم تاریخ نویسی است آنست کہ بر مورخ از روئے دینداری واجب و لازم است کہ اگر فضائل و خیرات و عدل و احسان بادشاہے و بزرگے نبلیسد بایدکہ قبائح در زایل او را مستور ندارد و طریقۂ مداہنت در نوشتن تاریخ معمول نکند و اگر مصلحت بیند بصریح والا برمز و اشارت و کنایت زیرکان و فہیماں را بیاگاہاند، و اگر از خوفے و ہراسے ساوی ہم عصر و ہم عہد نتواند نوشت در آں معذور بود ولیکن از گذشتگاں باید کہ راستا راست

نویسد۔ واگر مورخ را در عہدے وعصرے از پادشاہے ویا از وزیرے وبزرگے گوشۂ گوشمالے
رسیدہ باشد، یا نوازشے ونواختے ویا زیادتی یافتہ، باید کہ در دوران تالیف تاریخ لطف وقہر و
نوازش وگذارش کسے از بزرگان منظور او نبود تا از نتائج آں برخلاف راستی فضیلتے ورذیلتے
نابودہ ومعاملہ وماجرائے ناگذشتہ در قلم آرد بلکہ منظور مورخ دیناً واعتقاداً وصدقاً ونہ بنا
نوشتن راستی ودرستی باشد۔ وبرمورخ واجب ولازم است کہ از طریق وطریقت کذابان و
مداحان ومبالغہ کنندگان وشاعران دروغ زنان وسمر آرایان احتراز کلی واجب شناسد
کہ طوائف مذکور زہرمہرہ را یاقوت لعل گویند وازطمع خود سنگریزہ را جوہر گرانمایہ نام نہند۔ و
احسن نوشتہا واختراعہائے ایشاں اکذب ایشاں باشد۔ . . . فردائے قیامت مولف
کذاب بہ سخت ترین عذاب وعقاب ماند" (صفحہ ۱۵-۱۶)

اس طویل خطبہ کے اخیر میں جس میں کہ موضوع ومنافع وشرائط تاریخ بیان کئے گئے ہیں ضیائے برنی نے اس طرح اپنی کتاب کی خوبیوں کو سراہا اور اپنی سچائی کا یقین دلایا ہے:۔

"ومن در نوشتن تاریخ مذکور زحمت بسیار دیدہ ام واز منصفان انصافہا توقع می کنم کہ ایں
کتاب بے معانی را جامع است کہ اگر ایں تالیف را تاریخ خوانند اخبار سلاطین دریابند واگر
دریں تالیف احکام وانتظام والتیام جویند از انہم خالی نیابند، واگر دریں تالیف مواعظ
ونصائح جہانبانان وجہانداران طلبند بیشتر وبہتر از تالیفات دیگر مطالعہ فرمایند۔
وازانچہ ہرچہ نوشتہ ام راست ودرست نوشتہ ام ایں تاریخ واجب الاعتبار است
وازانکہ در الفاظ موجز معانی بسیار درج کردہ ام واجب الاقتدا است" (صفحہ ۲۳)

پھر ایک اور جگہ لکھتا ہے:۔

"ومنکہ ضیائے برنی مولف تاریخ فیروزشاہیم دریں تالیف ساحریہا کردہ وانم ودانایان علم
تاریخ نیمرنغ وکیمیا شدہ اندہم دانند کہ ہزار سال باز مثل تاریخ فیروزشاہی کہ جامع اخبار و
احکام جہانبانی است ہیچ مورخ را دست ندادہ است۔ آہ چہ کنم وبیش کہ نالم وداد ہمت

کہ عرضہ دارم کہ تا ایں تاریخ با تواریخ دیگر مقابلہ وموازنہ فرماید و انصاف سخن خوردن من بدہد کہ ہر سطرے بلکہ ہر کلمہ لطائف و غرائب احکام انتظامی در ضمن اخبار و آثار سلاطین درج کردم و منافع و مضار جہانداری جہانداران چہ بصریح و چہ بکنایت و چہ بعبارت و چہ باشارت و چہ کشادہ و چہ برمز آوردہ ۔" (صفحہ ۱۲۳-۱۲۴)

اس کے بعد اس نے نہایت حسرت کے ساتھ اپنے ملک میں تاریخ جاننے والوں اور اس کی قدر و قیمت پہچاننے والوں اور حق شناسوں کے فقدان پر ماتم کیا ہے اور لکھا ہے کہ اگر جمشید و کیخسرو اور نوشیرواں و پرویز زندہ ہوتے اور اس تاریخ کے مقابلہ میں شہر انعام دیتے تو راضی نہ ہوتا اور ناز کرتا پھر کہتا ہے کہ اگر ایسا نہیں ہو سکتا تو کاش ارسطاطالیس اور بزرجمہر ہی اس کتاب پر نظر ڈال سکتے، تاکہ میرے حق میں انصاف و تحسین کرتے اور اگر یہ بھی تمنا نے دیا نہ ہے تو ایسی تاریخ سلطان محمود اور سلطان سنجر کے زمانہ میں تصنیف ہوتی کہ تاریخ اور مورخ کی عزت بلاد و ممالک اسلام میں روشن ہوتی ۔ ان سب حسرتوں سے بڑھکر یہ حسرت ہے کہ بادشاہ عہد (سلطان فیروز) علم تاریخ سے شغف رکھتا ہے، لیکن مورخ معتوبین میں ہونیکی وجہ سے اس کتاب کو اس کے سامنے پیش کرنے سے قاصر ہے ۔ اخیر میں لکھتا ہے کہ میری سب حسرتیں جاتی رہیں گی اگر بادشاہ ایک نظر اس کتاب کو دیکھ لیگا ۔ (صفحہ ۱۲۴-۱۲۵)

حقیقت یہ ہے کہ ضیاء برنی نے اپنے ملک میں فن تاریخ کی ناقدری کی جو کچھ شکایت کی ہے حق بجانب ہے طبقات ناصری کی تصنیف سے پورے سو برس بعد تاریخ فیروز شاہی لکھی گئی اور اس دوران میں کوئی مصنف ایسا نہیں ہوا جو فی الواقع ہندوستان کی تاریخ بحیثیت تاریخ لکھتا ۔ ضیاء برنی کے بعد بھی برسوں تک ہندوستان میں کوئی مورخ نہیں ہوا اور فیروز شاہ ضیاء برنی کے انتقال کے بعد بھی حسرت میں رہا کہ اس کے عہد کی تاریخ لکھی جائے، لیکن کوئی شخص اس کام کا اہل نہیں ملا شمس سراج عفیف نے جو تاریخ لکھی وہ اس بادشاہ اور تیمور کے حملے کے بعد لکھی جس میں اس نے بعض دیگر سلاطین ماسبق و مابعد کے حالات کے علاوہ سلطان فیروز شاہ کی تاریخ بھی لکھی ہے اور وہ بھی تاریخ فیروز شاہی کے نام سے مشہور ہے یہ کتاب بدقسمتی سے مکمل دستیاب نہیں ہوتی اور یہ خیال جو عام طور پر متداول ہے غلط ہے کہ

اس مورخ نے صرف فیروز شاہ کا حال لکھا تھا عفیف ایک عجیب مورخ ہے اور اس نے اپنی کتاب میں حالات کیطرف بھی توجہ کی ہے۔ شمس سراج عفیف کے بیان سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ سلطان فیروز کو تاریخ سے خاص شغف تھا۔ فیروز شاہ ایک تعلیم یافتہ بادشاہ تھا لیکن ہمارے خیال میں علمی حیثیت سے اس کا عہد چنداں ممتاز نہیں، حالانکہ اس کی نیکدلی کیوجہ سے اس کا عہد زیادہ تر امن وامان میں گزرا جس کی یہ تمنا کہ اس کے عہد کی تاریخ قلمبند ہو جائے پوری نہیں ہوئی تو بالآخر اس نے اپنی زبان سے کچھ قلمبند کرکے پتھر میں کندہ کرا دئے اور فیروزآباد کے اندر منار ہائے سنگین (اشوک بادشاہ کے لاٹھ) اور کوشک شکار اور کوشک نزول کی عمارتوں میں گنبدوں کے گرداگرد لگا دئے جن میں اپنے کچھ حالات بیان کئے تھے:۔

"واندراں ایام کہ خدمت مولنا ضیاءالدین برنی علیہ الرحمۃ والغفران مورخ تاریخ فیروز شاہی برحمت حق پیوستہ حضرت فیروز شاہی برائے کتابت تاریخ خود بر ہر یک عامل اسرار دل خود گفتہ کہ بغیر مورخ موثق این نگارنیں دریں گلزار ہیچ کسے بافضل سے بستن نتوانستہ۔

چوں حضرت شاہ فیروز از کتابت تواریخ عہد دولت خود نا امید گشتہ ضرورۃً از زبان خویش از کثرت ہوس و عمارت کوشک شکار و در گنبد ہائے کوشک نزول و عمارت منارہ سنگین کہ در کوشک شکار و درون فیروزآباد و داشتہ اند در سنگ او نقرہ کنانیدہ۔ و مضمون آں بریں جملہ نویسانید کہ ایں چنیں شکار پیلان بافلیم وہم چنیں پیلان آوردیم وایں چنیں رعنائیہا نمودیم ایں ہمہ چہ بود تا میاں جہاں وجہانیاں وعالم وعالمیان ایں ہمہ تفاخر بر پیش اہل بصائر یادگار ماند، وخلائق جہاں وعاملان دوراں عبرت گیرند۔

(تاریخ فیروز شاہی شمس سراج عفیف مطبوعہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال صفحہ ۱۷۷)

تاریخ کا فن ہندوستان میں مسلمانوں کے ساتھ آیا، اس سے پہلے اس ملک میں تاریخ کے ساتھ اعتنا نہیں کیا گیا۔ ہندوستان کے علماء نے بعض دیگر علوم مثلاً الہیات اور ریاضیات میں حیرت انگیز ترقیاں کیں، لیکن تاریخ کی طرف متوجہ نہیں ہوئے۔ مسلمان بھی جس وقت وسط ایشیا سے شمالی ہندوستان

میں داخل ہوئے اور دہلی کی سلطنت قائم ہوئی مسلمانوں کا وسط ایشیا کے ملکوں میں علمی و ذہنی انحطاط شروع ہو چکا تھا اور تاریخ کی قدیم شاندار روایتیں ماند پڑ چکی تھیں، اس وقت تک فن تاریخ میں مسلمانوں میں بڑی بڑی شخصیتیں پیدا ہو چکی تھیں (مثلاً طبری اور البیرونی) اور مغربی ممالک اسلام میں جہاں عربی زبان رائج تھی تاریخ کی شاندار روایت عرصہ تک محو نہیں ہوئی بلکہ آٹھویں صدی کے اخیر اور نویں صدی کے آغاز میں ابن خلدون ہوا جو مسلمانوں کے مورخین میں ممتاز ترین ہستی رکھتا ہے۔ مشرقی ممالک میں جہاں فارسی زبان رائج ہو چکی تھی اور کتب تواریخ بھی اسی زبان میں لکھی جانے لگی تھیں تاریخ کا معیار روز بروز پست ہوتا گیا، ہندوستان میں مسلمان آئے تو ایسی حالت میں کہ وہ تاریخ نویسی کے اعلیٰ معیار کو فراموش کئے ہوئے تھے اور ان کا سابقہ پڑا تو ایسے ملک سے جہاں پہلے ہی سے اس فن کا رواج نہ تھا نتیجہ یہ ہوا کہ یہاں تاریخیں لکھی گئیں لیکن اعلیٰ معیار سے نیچے۔ مورخ ہوئے لیکن کم اور مدت اور مدت کے بعد محض واقعہ نگار کی حیثیت سے بھی دیکھو تو ہمارے ہندوستان کے مورخ، منہاج، حسن نظامی، ضیائے برنی اور شمس سراج اپنے پیشرو مورخین ابوالفضل بیہقی اور البیرونی سے کوئی نسبت نہیں رکھتے۔ نہ ان سے کوئی محض واقعہ نگار کی حیثیت سے اپنے معاصرین ابن الاثیر اور ابن خلدون ہی کو پہنچتا ہے۔

اپنے زمانہ میں ہندوستان میں تاریخ کی طرف سے بے توجہی اور بے اہتمامی کا ضیائے برنی نے اپنی کتاب میں کئی جگہ ذکر کیا ہے:۔

"و دریں ایام کہ من تاریخ فیروزشاہی می نویسم ہفتاد سال از نقل سلطان بلبن گذشتہ است ... بے اہتمامی و بیہوشی علم تاریخ بجائے رسیدہ است کہ از اہل علم و یا از خداوندگان شمشیر و شجاعت کسے در نظر نمی آید کہ او را اخبار و آثار جہانداری سلطان بلبن روشن بود و یا در دانستن و شنیدن اخبار او یا از آں سلاطین ماضیہ کہ بر تخت گاہ دارالملک دہلی پیش از سلطان بلبن و بعد از و بودند ہوسے باشد فضلاً از دانستن و شنیدن اخبار و آثار سلاطین ماضیہ اقالیم دیگر ....

در بزرگان دین و دولت عہد و عصر آرزوئے دانستن و شنیدن اخبار بزرگان سلف معاینہ کنم حال من وعقد گار من کہ ازیں علم بہرہ دارم و دریں علم رنجے بردہ ام چہ شود ... (برنی صفحہ ۱۳-۱۴)

ضیائے برنی نے اپنی تاریخ کو سلیس، عام فہم عبارت میں لکھا ہے لیکن اُسکا طرز تحریر باوجود سہل ہونیکے تکرار لفظی ومعنوی اور خطابت کیطرف مائل ہے۔ باوجود اس کے اسکا طرز تحریر لفظی اور معنوی تصنعات سے بری ہونیکی وجہ سے فارسی مورخوں میں بسا غنیمت ہے کبھی کبھی اُس کا بیان رنگین ہو جاتا ہے اور ادبی شان اور شاعرانہ تخئیل پیدا کر لیتا ہے۔ اسکی زبان کے متعلق اعتراض کیا گیا ہے کہ اس میں ہندوستانی محاورات کا اثر پایا جاتا ہے۔ یہ اعتراض درست ہے۔ وہ ہندوستانی نژاد تھا۔ ہندوستان کی فارسی پر سو برس کے اندر ہندی زبان کا بہت کچھ اثر پڑا تھا۔ وہ مسلمان جو یہاں بود و باش اختیار کر چکے تھے ضرور ایک قسم کی ملی جلی زبان بولنے لگے تھے جو عربی، فارسی، ترکی اور ہندی الفاظ کی آمیزش سے بنی تھی اور جس نے رفتہ رفتہ ترقی کر کے اردو کی شکل اختیار کر لی۔ اس روزمرہ کی زبان کا ہندوستان کی فارسی پر اثر پڑنا چاہئے تھا اور پڑا۔ خسرو کی زبان میں بھی اس کا اثر ملتا ہے گو اس کے متعلق کسی اہل زبان کو مجال دم زدن نہیں ہے۔ ہندوستان کے فارسی شعرا اور نثر نگاروں کی تحریرات میں ہندی الفاظ ملتے ہیں بعض اوقات ایسے محاورات بھی ہوتے ہیں جو ہندی زبان سے فارسی میں ڈھالے گئے ہیں اور اُنکے ہندوستانی ہونیکا پتہ دیتے ہیں۔ یہی حال ضیائے برنی کا ہے۔ ہمیں اس طرز بیان کے متعلق نہ شرمندہ ہونیکی ضرورت ہے نہ اُس کے لئے معذرت درکار ہے نہ اخفا کی حاجت ہے۔ زبان بھی انسان کے دیگر معاملات کی طرح متغیر ہونیوالی چیز ہے اور ماحول سے بہت جلد متاثر ہوتی اور تبدیلیاں اختیار کرتی ہے۔ ہندوستان کی فارسی ایک جداگانہ حیثیت رکھتی ہے اور اُسی نہج سے ایک مورخ اُسے دیکھنے پر مجبور ہے۔ کوئی وجہ نہیں ہے کہ ہم اُس زبان کو بیقدری یا بے عزتی کی نظر سے دیکھیں۔ وہ اسی طرح متغیر ہوتی رہی جس طرح کہ ہم رفتہ رفتہ ہندوستان میں متغیر ہوتے رہے۔ یہ تغیرات ناگزیر تھے اور اُنکے متعلق افسوس کرنا بالکل نامناسب اور بیجا ہے۔

ضیائے برنی کی رنگین بیانی، ادبیانہ پرواز اور شاعرانہ تخئیل کا ہمارے خیال میں بہترین نمونہ تاریخ فیروز شاہی کا وہ مقام ہے جہاں اُس نے بلبن کے رنگیلے جانشین سلطان معز الدین کیقباد کی عیش پرستیوں کا نقشہ کھینچا ہے وہ خود اُس عہد میں بچہ تھا اور سن شعور کو نہیں پہنچا تھا جو کچھ اُس نے لکھا ہے اس میں تخیلہ سے کام لیا ہے۔ یہ مقام جو طویل ہونے کی وجہ سے پورا انتخاب نہیں کیا جاسکتا اصل کتاب میں پڑھنا

چاہئے (صفحہ ۱۵۶-۱۶۵) ضیائے برنی نے اس پر بڑا ناز کیا ہے اور اپنی انشا پردازی کا بہترین نمونہ قرار دیتے ہوئے اُسکا "قبتہ التواریخ" نام رکھا ہے۔

ہیں چند دستے کہ در اخبار و آثار معزی نوشتہ ام و اوراق اخبار عیش و عشرت او را و ہم عصران او "قبتہ التواریخ" نام کردہ۔ معانی غزلہائے دیوانی در وصف جمال خوبرویاں درج گردانیدہ" (صفحہ ۱۲۶)

سلطان معزالدین کیقباد بلبن کا پوتا تھا۔ اُسکا باپ سلطان ناصرالدین بغرا خاں بلبن کی وفات کے وقت بنگال میں حاکم تھا۔ اس کی عدم موجودگی میں کیقباد دہلی میں بادشاہ بنا دیا گیا۔ بعد میں باپ بیٹے میں تخت سلطنت کے لئے نزاع ہوا لیکن بالآخر صلح ہوگئی۔ اور باپ نے بیٹے کو دہلی کا بادشاہ مان لیا۔ اس تمام قصہ کو خسرو نے قران السعدین میں لکھا ہے۔ وداعی ملاقات کے وقت باپ نے اپنے نوجوان اور عیش پرست بیٹے کو نصیحتیں کیں اور عیاشیوں سے روکنا چاہا۔ کچھ دن بیٹا اپنے باپ کی نصیحتوں پر عمل کرتا رہا لیکن بالآخر پھر عیش و عشرت کا شکار ہوگیا۔ ضیائے برنی نے دکھلایا ہے کہ کس طرح بادشاہ اس جال میں دوبارہ پھنستا چلا گیا۔

بادشاہ کے عیش و طرب کی شہرت پہلے سے چاروں طرف پھیلی ہوئی تھی۔ اطراف و جوانب ملک سے گروہا گروہ ارباب نشاط دہلی میں جمع ہو گئے تھے۔ اب جو بادشاہ کے تائب ہونیکا حال معلوم ہوا تو ایک کھلبلی مچ گئی۔ بالآخر ایک دن ایک ماہ رو شوخ و شنگ، بلائے پیرہاں اور آفت بے بدل" قبائے زرنگاری پہنے ترکش زرانداز کمر سے باندھے، خیزرکی دم ترکش میں لٹکائے، کلاہ شاہانہ نیمہ گوش تک سر پر رکھے، اسپ سبز خنگ دم برافراشتہ پر جو ساز طلا سے مرصع تھا سوار زندہ ہزار میں پہنے، چابک سوار شکار انداز کی شکل میں پریم پیادہ گھوڑے کے سینہ پر لٹکائے" خوش سے نکلا اور گھوڑے کو کودانے پھاندنے لگا اور بادشاہ کے مقابل جا پہونچا۔ اُس کے حسن کو دیکھکر سب مدہوش رہ گئے کوئی روک نہ سکا۔ وہ فوراً گھوڑے سے اتر کر بادشاہ کے گھوڑے کے سامنے لوٹ گیا اور نہایت دلکش آواز میں یہ بیت پڑھی۔

"گر قدم بر چشم ما خواہی نہاد دیدہ بر رہ می نہم تا می روی"

اور کہنے لگا "شاہجہاں اس غزل کا مطلع زیادہ مناسب حال ہے لیکن خوف شاہی سے پڑھنے کی ہمت نہیں رکھتا"

بادشاہ اسے دیکھکر وارفتہ ہو گیا اور اُسے اجازت دیدی۔ اُس نے فوراً یہ شعر پڑھا۔

سرو سیمینا بصحرا می روی　　　　نیک و بد عہدی کہ بے ما می روی

پھر کیا تھا۔ تو بہ ختم ہوئی فوراً شراب طلب ہوئی اور بادشاہ نے جام شاہی ہاتھ میں لیکر یہ شعر پڑھا۔

شب زمے توبہ کنم از بیم ناز شاہداں　　　　بامداداں روئے ساقی باز در کار آورد

غرض اس قصہ کو کہاں تک لکھا جائے اُس پری رو نے جب بادشاہ کو والہ و شیفتہ دیکھا تو بادشاہ سے سفارش کی کہ اور بھی بہت سے میرے ساتھی ہیں جو نوازش کے منتظر ہیں انہیں بھی باریخشا جائے۔ جشم زدن میں عیش و عشرت کا بازار گرم ہو گیا (صفحہ ۱۶۱-۱۶۵) جس کا ضیائے برنی نے ایسا نقشہ کھینچا ہے کہ واقعی قابل دید ہے:۔

"فرمان شد تا آں طائفہ را پیش آوردند۔ چوں در جمال ایشاں نظر انداختند یکے از یکے خوبتر زیبا تر و نغز و شیریں تر بودند چوں در سرود و پاکوفتن در آمدند حاضران مجلس ما از نظارہ آں ل بہوشاں حور پیکر و از کرشمہ آں خوباں ماہ منظر و از نیک روئی آں سرو قدمستان مایۂ ناز و از تنگ و آں گلعذاراں جاں نواز حیرت روئے نمود۔ و سلطان ما از شوخی آں رہ دیدگان عجب آمدہ گو و از لطیفہ گفتن آں زرد با زاں عربدہ جو و از پاکوفتن آں دلربایاں سیمیں ساق و از رباب زدن آں جاں نوازاں نیک آواز پند پدر فراموش شد۔۔۔۔۔ و از نرد تیطرنج باختن آں مہ پیکراں و گرہ بازی کعبتین غلطانیدن آں بہراں آشفتہ تر و مدہوش تر می شد۔۔۔۔۔ و در ہر منزلیکہ سرا پردۂ سلطانی بر آوردند از ہر چہار جانب سرا پچہا بانگ از خوبرویاں خوش آواز بر می آمد و از صوت ناز دلنوازشاں زہرہ در سویم آسماں معلق می زد۔۔۔۔۔ و از زاریدن چنگ و رباب و نالش کمانچہ و نالہ مُل و نائے دلنواز ایشاں مرغ از ہوا فرود می آمد و حوش مدہوش می شد۔۔۔۔۔

وازسرود آں سادہ پسران چہارابرو وازرقص آں پاکوباں عربدہ جو وازکرشمہ آں پزیکان دلربا وازغمزۂ آں پرجفایان بے وفا خوب طبعان لشکر وسربازان ولاور دیوانہ وعاشق می شدند ودرصفت آں خوبان تازہ وترغزلہائے جدیدی گفتند، وجوانان آشفتہ خوئے و آشفتگان دیوانہ روپیراہنہا ضرب می کردند وجدہا می بریدند، وقرار وسکون ازدلہائے بیدلاں می پرید وفریاد عاشقان دل باد دادہ بآسماں می رسید۔

وہرخرچے کہ عاشق پیشگاں بے سروساماں درکیسہ ہمیان داشتند درتماشائے آں جاں نوازان دلربا برسرایشاں نثار کردند ودلدادگان بے خان وماں اسپ وسلاح وغلام وکنیزک وخیمہ دستوری فروختند ودرزیر پائے خوباں می ریختند۔ . . . مسکین عاشقان مستمند را ازغلبہ ہوائے بتان آدمی رو وازشوق لقائے سادہ پسران بدخور وخواب خورفراموش گشتہ۔ روزہمہ روزبیہوش می بودند وشب ہمہ شب مدہوش ماندند۔

وازسخن مسخرگاں وبھنڈائی بھنڈان (بھانڈ) وبوالعجبی بازیگران وبے شرمی داستان کہ ازاطراف ممالک بدرگاہ رسیدہ بودند دراطراف سرائچہائے سلطانی بازیہا می کردند و ہنرہائے خود می نمودند وداد سخن می دادند ونادختی وبھنڈائی را بہ نہایت می رسانیدند از ہرطرف خندہائے قہقہہ برمی آمد ونظارگیان راحیرت رو نمود . . . . شہریاں رادرہوائے آں رقصان ودرعیش آں سروقامتان ماہ ہا صرف شد ملک ہا درگرو افتاد وخانہا وسرہا ازدست رفت ووامہا برگردن آمد۔ وملک زادگان دیوانہ شدند وخواجہ زادگان آشفتہ گشتند۔ ملتانی بچگان ازبود وسودا بازافتادند وتوانگرزادگان رااجلاس روئے نمود وبے خانماں شدگان راہ لکھنوتی گرفتند وعاقلاں شیدا شدند، وعالماں درمعصیت افتادند، وزاہداں ازتعبد دست برداشتند وعابداں درخمارخانہا گرفتند وننگ ونام ازجہاں برفت . . . . ودرقبہا شراب سبیل کردہ بودند وخمہائے تمر فرو بردہ . . صفحہ ۱۹۴ ‏(۱۹۵)

ضیائے برنی نے اپنے دیباچہ میں لکھا ہے کہ وہ ابتدائے آدم کے وقت سے لیکر اپنے عہد تک کی

تاریخ لکھنا چاہتا تھا لیکن طبقات ناصری کے ہوتے ہوئے جو اسی قسم کی عام تاریخ ہے اُس نے اس ارادہ کو ترک کر دیا اور صرف دارالملک دہلی کے آٹھ اخیر بادشاہوں کی تاریخ جن کی سلطنت کا بیان طبقات ناصری میں نہیں تھا لکھا گیا۔ فیروز شاہی میں حسب ذیل سلاطین دہلی کی تاریخ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| (۱) سلطان غیاث الدین بلبن | بیس برس | (۶۶۴-۶۸۶ھ ۱۲۶۶-۱۲۸۷ء) |
| (۲) سلطان معزالدین کیقباد | تین برس | (۶۸۶-۶۸۹ھ ۱۲۸۷-۱۲۹۰ء) |
| (۳) سلطان جلال الدین خلجی | ۷ برس | (۶۸۹-۶۹۵ھ ۱۲۹۰-۱۲۹۶ء) |
| (۴) سلطان علاء الدین خلجی | بیس برس | (۶۹۵-۷۱۵ھ ۱۲۹۶-۱۳۱۶ء) |
| (۵) سلطان قطب الدین مبارک شاہ خلجی | ۴ برس ۴ ماہ | (۷۱۶-۷۲۰ھ ۱۳۱۶-۱۳۲۱ء) |
| (۶) سلطان غیاث الدین تغلق | ۴ برس چند ماہ | (۷۲۰-۷۲۵ھ ۱۳۲۱-۱۳۲۵ء) |
| (۷) سلطان محمد بن تغلق | ۲۷ برس | (۷۲۵-۷۵۲ھ ۱۳۲۵-۱۳۵۱ء) |
| (۸) سلطان فیروز شاہ | ۶ برس (ابتدائی) | (۷۵۲-۷۵۸ھ ۱۳۵۱-۱۳۵۷ء) (صفحہ ۲۲-۲) |

ضیائے برنی نے اپنے تاریخ کے ذرائع معلومات اس طرح بیان کئے ہیں کہ بلبن کی تاریخ اس نے اپنے باپ اور دادا سے جو اُس بادشاہ کے زمانہ میں معزز عہدوں پر فائز تھے نیز دیگر سربرآوردہ اشخاص سے جو اس کے عہد میں بڑے بڑے عہدوں پر مامور تھے سنکر لکھے ہیں:۔

"آنچہ ایں ضعیف از اخبار و آثار سلطان غیاث الدین بلبن در تاریخ آوردہ است از پدر و جد خود استماع دارد و از ایشاں کہ در عہد او اصحاب اشتغال خطیرہ بودہ اند کیفیت ملک داری او شنیدہ است"
(صفحہ ۲۵)

معزالدین کیقباد کی تاریخ اپنے باپ مؤیدالملک اور اپنے استادوں سے سنے ہوئے واقعات کی بنا پر لکھی ہے:۔

"ایں ضعیف در جلوس سلطان معزالدین کیقباد نبیسہ سلطان بلبن خوردسال بودہ است، وآنچہ اخبار و آثار جہانداری او دریں تاریخ بیشتر ترا از مؤیدالملک پدر خود و از استادان خود کہ علامہ

روزگار بود تدساع دارد (صفحہ ۱۲۷)

سلطان جلال الدین خلجی کے عہد سے لیکر اخیر تک اپنی ذاتی معلومات کی بنا پر لکھا ہے۔

"آنچہ ایں ضعیف در اخبار و آثار جلالی و علائی و تا آخر دریں تاریخ نوشتہ است، برحکم شاہدہ و معائنہ در قلم آوردہ" (صفحہ ۱۷۵)

اسی طرح ضیائے برنی کی کل تاریخ زبانی روایات اور ذاتی مشاہدات پر مبنی ہے۔ اُس نے اس کتاب کے لکھنے میں دوسری کتابوں یا معاصر مصنفوں سے نقل نہیں کی ہے۔

اس طریق تصنیف کا اُس کی کتاب پر بین اثر پڑا ہے۔ وہ ایک محقق مدقق کی طرح پر جس نے تمام جزئیات کا کامل تفحص کیا ہو اور ہر ہر واقعہ کے متعلق علمی تحقیقات انجام دی ہوں نہیں لکھتا، نہ وہ اپنی یا دوسروں کی تحریری یادداشتیں نہیں رکھتا ہے جس سے استفادہ کرسکے۔ وہ ایک عام داستان گو کے طریق پر اپنی تاریخ لکھتا ہے جس کی وجہ سے اسکا بیان شگفتہ رواں اور دلچسپ ہے۔ وہ واقعات کو بنظر مجموعی دیکھتا اور عام حیثیت سے لکھتا ہے۔ اُس کے بیان میں اسکا انداز بہ نسبت ایک وقائع نویس کے ایک عام مورخ کا ہے جو ترتیب واقعات اور استقصائے جزئیات کے متعلق تو زیادہ فکر نہیں کرتا لیکن مجموعی اور عام تصورات کو پیش نظر رکھتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے تاریخ کی اس نوعیت سے بخوبی آگاہ ہے۔ چنانچہ محمد تغلق کے عہد میں وہ لکھتا ہے:-

"من دریں تاریخ کلیات مصالح جہانداری و اہمات امور ملک داری سلطان محمد نبشتہ و در تقدیم و تاخیر بر نتیج ماول و آخر ہر سرگذشتے و فتنہ وحادثہ نظر نینداختہ و ترتیب و نسق مراعات نمودہ کہ اہل دانش را از مطالعہ کلیات مصالح جہانداری و اہمات امور ملک رانی اعتبار حاصل شدنی است . . . . " (صفحہ ۴۶۷)

ضیائے برنی کے اس انداز بیان اور طریق تاریخ نگاری کا یہ نتیجہ ہے کہ وہ باوجود راستباز ہونے کے جابجا غلطیاں کر گیا ہے۔ وہ اپنی تاریخ میں تاریخوں اور سنین کو بہت کم لکھتا ہے اور غالباً جو سنین و تواریخ لکھی ہیں وہ زبانی یادداشت سے لکھی گئی ہیں اسی وجہ سے سنین اور واقعات کی ترتیب میں جابجا اُس کے بیانات غلط ہیں۔ بعض واقعات کے متعلق اُس کی اطلاعات بہت تھوڑی اور نا تمام ہیں بعض واقعات جو لکھ

جانے کے قابل تھے نظرانداز ہوگئے ہیں۔ اُس نے تاریخ کا اصلی مقصد بجائے صحت و ترتیب واقعات کے محض علمی یعنی اخلاق آموزی قرار دیا ہے۔ اگر بجائے زبانی اطلاعات اور ذاتی معلومات پر اکتفا کر لینے کے وہ علمی تفحص اور تحقیقات سے بھی کام لیتا تو وہ ان نقائص سے بڑی حد تک محفوظ رہ سکتا۔ یہ سچ ہے کہ اُس کے سامنے ایسی کتابیں نہ تھیں جو صحیح معنی میں اس دور کی تاریخیں کہی جا سکتیں لیکن معاصر مصنفین کی ایسی کتابیں موجود تھیں جن سے استفادہ کر کے واقعات کی تصحیح ہو سکتی اور مزید معلومات بہم پہنچ سکتی تھیں۔ خود اس کے دوست خسرو کی کتابیں بلبن کے عہد سے لیکر غیاث الدین تغلق کے وقت تک کار آمد ہو سکتی تھیں۔ اس کے علاوہ بعض دیگر مصنفین مثلاً کبیر الدین عراقی مصنف فتحنامہائے علائی (صفحہ ۱۲) سے وہ مدد لے سکتا تھا لیکن اُس نے اس طرف کبھی توجہ نہیں کی جو افسوسناک ہے۔ خسرو کے علاوہ دیگر مصنفین عہد کی کتابیں بالعموم تلف ہو چکی ہیں اور جو سہولت ضیائے برنی کو ہو سکتی تھی وہ اب مفقود ہے۔

ضیائے برنی کی ہر قسم کی غلطیوں اور کمیوں کو بالتفصیل بیان کرنے کا یہ موقع نہیں ہے۔ اس بحث کو ہم اُس کتاب کے لئے محفوظ رکھتے ہیں جس کا ہم نے اس مضمون کے تمہید میں ذکر کیا ہے۔ محض مثال کے طور پر چند باتیں لکھے دیتے ہیں۔ بلبن کا سنہ جلوس اس نے ۶۶۲ھ بتایا ہے، حالانکہ صحیح ۶۶۴ھ ہے۔ کیقباد کا ۶۸۵ھ لکھا ہے حالانکہ صحیح ۶۸۶ھ ہے، جلال الدین خلجی کا ۶۸۸ھ لکھا ہے حالانکہ صحیح ۶۸۹ھ ہے۔ اُس نے عہد علائی کی فتوحات دکن کو جو اُس عہد کی تاریخ کا ایک نہایت اہم اور دلچسپ حصہ ہیں چند الفاظ میں بیان کر کے چھوڑ دیا ہے۔ اُس نے اسی عہد کے مغلوں کے تمام حملوں کا ذکر نہیں کیا۔ محمد تغلق کے عہد کے واقعات میں بڑی بے ترتیبی اور غلطیاں پائی جاتی ہیں جن کی تصحیح ابن بطوطہ کے بیانات سے ہو جاتی ہے (دیکھو دیباچہ انگریزی ترجمہ سفرنامہ ابن بطوطہ جلد دوم مترجمہ خانصاحب مولوی محمد حسین مرحوم مطبوعہ دارالاشاعت پنجاب صفحہ ۱۰۹۰)، بلبن کا عہد پورے طور پر جانچے جانے کے قابل ہے۔

ضیائے برنی جیسا کہ ہم پہلے بھی دیکھ چکے ہیں تاریخ کو علمی فوائد کا آلہ بنانا چاہتا ہے۔ وہ تاریخ کو تجربہ، اور مواعظ و عبرت کا خزانہ سمجھتا ہے اُس کا میلان وعظ گوئی اور پند آموزی کی طرف ہے۔ وہ جا بجا وصایا اور نصائح کے بیان میں دلچسپی لیتا ہے (دیکھو وصایائے بلبن صفحہ ۷۹-۸۰ و ۹۵-۱۰۶ اور وصایائے سلطان ناصر الدین

راخال بسرِ بلبن صفحہ ۱۵۲-۱۵۶ ، نصائح قاضی مغیث الدین سلطان علاءالدین صفحہ ۲۸۹-۲۹۶) ان نصائح
ہلکت اری اور احکام سلطنت کے طریقوں کو بیان کیا گیا ہے ، جو اُس زمانہ کے فلسفہ سیاسیات اور آ سکے
روں کو بتلاتے ہیں ۔ ہمارے خیال میں یہ اکثر پند و نصائح جو اُن اشخاص کی طرف منسوب کئے گئے ہیں اُن
ردوں کی طرح جو یونانی مؤرخ تھیوکی ڈائیڈلس (                    ) نے یونان کے
ہیر کیطرف منسوب کئے ہیں ، بہ نسبت صحیح تاریخی واقعات ہونے کے زیادہ تر فرضی ہیں ۔ اگرچہ وہ ان لوگوں
اخلاقی ، سیاسی اور تمدنی تصورات اور اُس عہد کے متداول خیالات کو صحیح طور پر ظاہر کرتے ہیں ۔ اخلاقی
یت سے سب سے زیادہ جو چیز اُسے غور کرنے اور عبرت کا درس دینے کیطرف مائل کرتی ہے وہ انقلابات
ج و تخت ہیں ۔ ایسے موقعوں پر وہ کائنات پر ایک حکیمانہ نظر ڈالتے ہوئے دنیا کی بے ثباتی دکھاتا ہے اور
ا دثات اسکا بیان شاعرانہ لطف حاصل کرلیتا ہے ۔ جلال الدین خلجی بلبن کے محل ، "کوشک لعل" میں تخت
ینے کے لئے آتا ہے ۔ اُس وقت اُسے بلبن کا عہد اور اُسکا جاہ و جلال یاد آتا ہے جبکہ جلال الدین ایک معمولی
لی حیثیت رکھتا تھا ۔ وہ اصطبل کے قریب فوراً گھوڑے سے اتر پڑتا ہے اور محل میں پہنچ کر وہ اپنے امراء کو
ب کرکے اس طرح بیان کرتا ہے :-

" درایں زمان دہم چنیں وہم افتاد کہ سلطان بلبن در دں ایں کوشک بر تخت نشستہ است و بار
دادہ و من پیشش ایستادہ می روم و من ایں پادشاہ را در دں ایں کوشک بسیار خدمت کردہ ام و مرا
دل می زند ۔ و ہیبت و حشمت ہنوز از دل من ترفتہ است "

اس کے بعد سلطان جلال الدین اُس جگہ جہاں بلبن کے امراء بیٹھا کرتے تھے جا بیٹھتا ہے اور قبل
کے کہ کسی سے بات کرے دستار کے پلہ کو آنکھوں پر رکھکر زار زار روتا ہے اور کہتا ہے :-

" پادشاہی ہمہ فریب و نمایش است ، و اگرچہ بیرون بہ نقش و نگار می نماید ولیکن درون زار زار است
. . . . ایں زبان از روئے تجربہ می اندیشم کہ آنچناں پادشاہے کہ سلطان بلبن بود چہل سال
در فانی و پادشاہی ملک راند و آنچناں پسران شایستہ و برادر زادگان نامور و ارکان ملک
و مملکت و بندگان و بزرگان با چنداں حشمت و عظمت داشت کہ ہیچ یکے از اعوان دولت

او باب رسیدہ بود و ہیچ کدامی از شریکان و مخالفان و مزاحمان در ملک او نماندہ و سہ سال بیش نیست
کہ او نقل کردہ است و بر تخت او بنیۂ او نشستہ است این زمان درین جمع نظر می کنم بجز سہ
چہار کس ازاں جمع نمی بینم و از چنداں کوکبہ و دبدبہ و انبوہے کسے در نظر نمی آید ......
برآں چناں پادشاہے قاہرے کامگارے فراعدان پادشاہی نماند و بفرزندان او چنانچہ
باید نہ رسید رما چہ گونہ خواہد و بفرزندان ما چگونہ بمیراث خواہد رسید... کسیکہ بملک می رسد
بیک دادخود را فرزندان خود را وخیل وتبع خود در او رمی بازد" (صفحہ ۱۷۸-۱۸۰)

اُن کوتاہیوں کے باوجود جو ضیائے برنی میں پائی جاتی ہیں وہ اُس عہد کے لئے ایک ناگزیر موقع ہے، جس کے بغیر اُس عہد کی تاریخ کا مطالعہ مکمل نہیں ہو سکا بحیثیت مورخ کے ہمارے خیال میں اُس کی قدر و قیمت حسب ذیل امور پر مبنی ہے۔

(۱) وہ تین چوتھائی صدی کے لئے ایک معاصر مورخ ہے اور بقیہ ربع صدی کے لئے وہ نہایت قریبی مورخ ہے۔

(۲) وہ حرفت اور نسبت کے لحاظ سے مورخ ہے جس نے اس فن کو اپنے لئے مخصوص کر لیا تھا اور اسوجہ سے واقعات کو مورخانہ نقطۂ نظر سے دیکھنے کا عادی تھا۔

(۳) وہ اُس عہد کے اکثر مشاہیر اور سربرآوردہ اشخاص سے جنہوں نے اُس عہد کی تاریخ کے بنانے میں حصہ لیا اور کارہائے نمایاں انجام دئے ذاتی طور پر واقف تھا۔

(۴) اُسکا مشاہدہ بالعموم عمدہ ہے اگرچہ وہ واقعات سے عام طور پر بغیر ترتیب و نسق کے بحث کرتا اور واقعہ نگار کی حیثیت سے غلطیاں کر جاتا ہے۔

(۵) وہ راست باز اور متدین ہے اور اگرچہ اُن معتقدات اور تعصبات سے بالا نہیں ہے جو اُس زمانے میں عام طور پر پائے جاتے ہیں اُس کے متعلق یہ اعتراض کہ اُس نے دیدہ و دانستہ کہیں غلط بیانی سے کام لیا ہے صحیح نہیں ہے بعض ناقدوں نے اُس کے بعض بیانات کو اخفائے حق سے تعبیر کیا ہے۔ مثلاً اُس روایت کے بنا پر جو ابن بطوطہ نے نقل کی ہے خیال کیا گیا ہے کہ سلطان محمد نے اپنے باپ تغلق کو ایک منعت

سے تیار کئے ہوئے محل کو گروا کر اُسے مروا ڈالا۔ ہمارے خیال میں یہ روایت خالی از شبہ نہیں ہے اور اگر یہ واقعہ صحیح بھی ہو تو یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ضیائے برنی کو اسکا علم تھا۔ یہ سچ ہے کہ محمد تغلق اس کا مربی اور محسن تھا لیکن ضیائے برنی نے اُس کی سیرت کے بیان میں اُس کے عیوب کو نہیں چھپایا ہے۔

(۶) ضیائے برنی نے تاریخ کا جو موضوع قرار دیا ہے۔ وہ تذکرہ کے موضوع سے نہایت قریب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ سیرت نگاری میں غیر معمولی دلچسپی لیتا اور اُس میں ید طولیٰ رکھتا ہے۔ ہمارے خیال میں اُسکی بہترین خوبی سیرت نگاری میں ہے۔ اُس دور نے بعض غیر معمولی شخصیتیں پیدا کیں مثلاً بلبن علاء الدین، محمد تغلق۔ اس کی لکھی ہوئی سیرتیں مکمل متحرک اور زندہ ہیں اور اُنکے متعلق اس کی تنقید منصفانہ ہوتی ہے۔ یہ سچ ہے کہ ان میں سے بعض شخصیتیں بہت دشوار اور پیچیدہ ہیں جن کے بعض واقعات کی ضیائے برنی صحیح تعبیر نہیں کر سکا ہے۔ مثلاً محمد تغلق کے انتظامات اور اصلاحات کی تہ تک نہیں پہنچا۔ محمد تغلق ان لوگوں میں تھا جو اپنے زمانہ سے آگے چلتے ہیں اور جنہیں انکے معاصر صحیح طرح نہیں سمجھ سکتے۔ سکہ میں جو اس نے تبدیلیاں کیں وہ معاشی اصول پر مبنی تھیں جنہیں اُس عہد کے لوگ نہیں سمجھ سکے۔ اسی طرح بعض انتظامات علاء الدین کے بھی صحیح طور پر نہیں سمجھے گئے۔

(۷) اُس کی کتاب کا کوئی بدل نہیں ہے۔ اس کی معلومات کی تصحیح ہو سکتی ہے اور ان میں اضافہ بھی کیا جا سکتا ہے، لیکن اگر ہم تاریخ فیروز شاہی کو علیحدہ کر لیں تو اُس عہد کی پوری تاریخ مرتب نہ ہو سکے گی نہ اُس عہد کی شخصیتوں کو ہم سمجھ سکیں گے۔

(۸) با ایں ہمہ وہ ہندوستان کا سب سے پہلا ہندوستانی مورخ ہے جو بجائے خود کچھ کم موجب فخر نہیں ہے۔

# غزل

از مولنا سید شرف الدین صاحب یاس استاذ جامعہ ملیہ اسلامیہ

اپنی قسمت کو ترے ہجر میں رونے والے — سونے دینگے نہ تجھے چین سے سونے والے
مجھکو مارا ہے محبت سے تو نادم بھی ہو — او جفا کرکے پشیمان نہ ہونے والے
خاک و خوں میں نہ تڑپتا ہوا اب چھوڑ کے جا — دل میں او ناوکِ بیداد چبھونے والے
تم بھی دیکھو تو اسے کہتے ہیں فریاد و فغاں — میں بھی دیکھوں تو بڑے چین سے سونے والے
قتل عشاق پہ اس ناز بجا کے صدقے — او مرے خون کو دامن سے نہ دھونے والے
انکے بچپن میں اسی جنس کی بکری تھی فقط — دل ہی دل بیچے پھرتے تھے کھلونے والے
کچھ بھی اب وہم دل آزردگی غیر نہیں — او مری نعش پہ منہ ڈھانکے رونے والے

سختیاں ہجر کی اٹھ سکتی ہیں کس سے اے یاس
ان پہاڑوں کے فقط ہیں ہمیں ڈھونے والے

# شمالی اور دکھنی اُردو کی علیحدگی

دکھنی اور اردو کے صوتی اور لسانی اختلافوں کی اہمیت اُن اہل علم دوستوں پر ظاہر ہے جنہیں کبھی اس بارے میں غور کرنے کا موقع ملا ہے۔ افسوس ہے کہ فنی اصطلاحات کی قلت کی وجہ سے انکے متعلق فی الحال کوئی خیالات اُردو زبان میں پیش نہیں کئے جا سکتے۔ صرف انکے اسباب و علل کی نسبت چند مختصر سے نوٹ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔

یہاں اس امر کا اظہار بھی نامناسب نہ ہوگا کہ دکھنی کی ابتداء، ارتقاء، عروج و تنزل پر ابتک پہلے تو اصلی اور صحیح ذریعوں سے مدد لیکر بہت کم لکھا گیا ہے اور جو کچھ لکھا گیا ہے وہ اس خیال پر مبنی ہے کہ دکھنی اور اردو ایک ہی زبان کے دو نام ہیں، یا پہلی کو دوسری سے جو تعلق ہے وہ بالکل ایسا ہے جیسے ایک گندہ اور بھونڈی لڑکی کو اپنی پاکیزہ اور حسین ماں کے ساتھ ہوتا ہے۔

اسی باطل خیال کی وجہ سے ابتک دکھنی اور اردو دونوں کے بولنے والے متعدد غلطیوں کے مرتکب ہوتے رہے ہیں اور انکی نوعیت اور نتائج دونوں اس قدر اہم ہیں کہ اگر اس وقت بھی ان پر غور و خوض نہ کیا جائے تو کئی طرح کی خرابیوں کا اندیشہ ہے۔

خشت اول چون نہد معمار کج  تا ثریا می رسد دیوار کج

یہ چند تمہیدی جملے اور خود نفس مضمون اس توقع پر مبنی ہیں کہ اردو کی لسانی حیثیت میں دلچسپی لینے والے اس پر بھی غور و خوض کریں۔

برٹش میوزیم
۲۹ ستمبر [illegible]

سید محی الدین قادری

سلطان علاء الدین و اُس کے سپہ سالار ملک کافور، اور سلطان محمد تغلق کے ساتھ شمالی ہند کے امیوں

عالموں، فوجیوں، تاجروں اور کاریگروں نے جب دکن کا رُخ کیا اُس وقت خود انکی زبان عبوری حالت میں تھی۔ ان طبقوں کے افراد (جن میں سے اکثر دکن میں آباد ہو گئے اور بعض شمال کو واپس بھی ہوئے) جو غیر معین ہندلمانی[1] اُس وقت بولتے تھے۔ اُسی کو دکن کے وہ عربی النسل یا ایرانی مسلمان بھی استعمال کرنے لگے جو یا تو سندھ اور گجرات سے دکن میں آئے تھے یا مغربی ساحل سے داخل ہوئے تھے۔ اس زبان کی تشکیل اور ترویج میں اُن نو مسلموں نے بھی خاصہ حصہ لیا ہوگا جن کی مادری زبانیں دکن کی دیسی زبانیں تھیں لیکن جو اپنے ہم مذہبوں سے متحد رہنے کی خاطر فطرتاً ایک مشترکہ زبان کے خواہشمند تھے۔

جب دکن اور شمال سیاسی حیثیت سے ایک دوسرے سے جدا ہو گئے اور اُنکے درمیان تعلقات منقطع ہو گئے تو ان دونو جگہوں کی ہندلمانیوں نے بھی جدا جدا طریقوں پر نشوونما حاصل کرنی شروع کی۔ شمال کے مسلمانوں کی طرح دکنی مسلمانوں کو بھی غیر زبان بولنے والے ہمسایوں سے سابقہ پڑا لیکن ان دونو جگہ کے ہمسایوں میں کئی طرح کا فرق تھا۔ شمال کے ہندوؤں کی زبان بالعموم ایک ہی تھی اور دکن والوں کی چار سے زیادہ۔ اس کے علاوہ دکن کی تمام زبانیں سوائے مرہٹی کے دراوڑی نسل سے تھیں اور شمال کی خالص آریائی۔

لسانیاتی قوانین کے مطابق شمالی اور دکنی ہندلمانیوں پر تغیرات کا ہونا لازمی تھا لیکن شمالی ہندلمانی اور دکنی ہندلمانی پر ایک ہی قسم کے تغیرات نہیں ہوئے کیونکہ دونوں جگہوں کی دیسی زبانوں کے علاوہ وہاں کی آب و ہوا اور وہاں کے سیاسی حالات بھی بالکل مختلف تھے۔ رفتہ رفتہ دکنی ہندلمانی شمالی سے علحدہ ہوگئی اور آخر کار ایک کا نام دکنی پڑگیا اور دوسری کا اُردو۔

دکنی اور شمالی ہندلمانیوں پر جن جن طریقوں سے تغیر ہوئے ان پر چند اجمالی اشارے یہ ہیں:

---

[1] چونکہ عہد محمد شاہ سے قبل اردو یا ریختہ کے لئے کوئی خاص اصطلاح موجود نہ تھی بلکہ اسوقت اُردو کو ہندی یا ہندوی کہتے تھے جو آجکل ایک خاص زبان کا نام ہے اس لئے اُس زبان کیلئے جو ہندو اور مسلمانوں کے ملاپ سے ہندوستان کے مختلف حصوں میں پیدا ہوئی تھی ہم نے ہندلمانی کا لفظ استعمال کیا ہے۔ یہ لفظ ہندو مسلمانوں سے مرکب ہے۔ اسکو سب سے پہلے مولوی وحید الدین سلیم نے ایک اور مفہوم میں استعمال کیا تھا۔

(۱) شمال بہ نسبت دکن کے اُن ممالک سے قریب تھا جہاں کی مادری زبان فارسی اور ترکی تھی۔ وہاں بہ نسبت دکن کے ایرانی، افغانی، ترک اور مغل زیادہ آتے رہے قطب الدین ایبک سے بہادر شاہ ظفر تک جتنے حکمران مسلسل گذرے وہ سب یکے بعد دیگرے ان شمالی حملہ آوروں میں سے تھے جن کی زبانیں ہندوستان کے لئے اجنبی تھیں۔ اس کے برخلاف دکن کے حکمران خاندانوں کے بانی وہی تھے جو دکن یا ہندوستان میں ایک مدت سے مقیم تھے اور دکن کی زبان اور طرزِ معاشرت سے مانوس تھے۔

حکمران سلسلوں کے بانیوں کے علاوہ شمال کے بالعموم تمام بادشاہوں کی زبان بھی فارسی یا کوئی اور بیرونی زبان تھی۔ محمد تغلق سے لیکر محمد شاہ اختر تک کسی شمالی بادشاہ نے ہندلمانی میں نہ نثر لکھی نہ نظم۔ اس کے خلاف دکن میں کئی بادشاہ ایسے گذرے ہیں جن کی دکھنی نظم اور نثر اس وقت بھی موجود ہے۔

---

(۲) جب کبھی ترکستان، ایران یا افغانستان میں کوئی سیاسی انقلاب ہوتا یا تباہی آتی تو وہاں کے باشندے پناہ لینے کے لئے یا تلاشِ معاش کی خاطر ہندوستان ہی کا رخ کرتے چنانچہ آئے دن نو واردوں کی ٹکڑیاں ہندوستان میں داخل ہوتی رہتی تھیں اور چونکہ دہلی کے امیروں اور قدردانوں کے دسترخوان کی وسعت میں اس وقت تک کوئی کمی نہیں ہوئی تھی اس لئے سب کے سب وہیں جم جاتے۔ اور یہی نو وارد چند ہی دنوں میں بادشاہوں کے درباروں میں رسائی کر کے ملک میں بڑے بڑے مرتبے حاصل کر لیتے۔ غرض سپہ سالار سے لیکر ایک معمولی سپاہی تک اور وزیرِ اعظم سے ایک معمولی منشی تک ہر جگہ اکثر ایک ٹھیٹ ولایتی منتخب ہوتا۔ کیونکہ انتخاب کرنے والا خود ولایتی ہوتا تھا۔

بیرونی ہندسے خانگی درآمدوں کے علاوہ اکثر شمال مغرب کی جانب سے حملے ہوا کرتے تھے جن کا سلسلہ احمد شاہ درانی کے پانچویں حملے تک برابر جاری رہا اور یہ تمام حملہ آور غیر زبانیں بولنے والے تھے

سیاسی تحریکات کے علاوہ ہر وقت بیرونی اثر غالب رہتا تھا۔ شاہی دربا روں سے، محمد شاہ کے زمانہ تک بھی، بالعموم حیثیت ولایتی (ایرانی) شاعر گراں بہا صلے لیکر اپنے اپنے وطنوں کو شاد کام واپس جاتے تھے۔ ایرانی نوواردوں کی قدر میر اور سودا کے زمانہ تک باقی تھی۔

غرض ان فارسی گو امیروں، سپاہیوں، عالموں، شاعروں وغیرہ کی آئے دن آمد اور اقتدار و اثر کا نتیجہ یہ ہوا کہ شمال میں سب کے لئے فارسی گوئی لازمی ہوگئی اور اگر کبھی کچھ مہلت پاکر فارسی کا زخم مندمل بھی ہونے پاتا تو پھر دو بارہ فارسی گویوں کا ایسا حملہ ہوتا کہ وہ زخم از سر نو ہرا ہو جاتا۔ اس طرح شمال کے باشندے اپنی ہندلالی میں ترقی نہیں کر سکے۔

دکن فارسی گو ممالک سے دور تھا۔ اس سے تو انکار نہیں کیا جا سکتا کہ وہاں ایرانی نہیں گئے لیکن جو بھی گئے انہوں نے خود کی ذات کو دکن میں محو کر دیا۔ جب انہوں نے دیکھا کہ وہاں بادشاہ دیسی زبان استعمال کرتا ہے تو انہوں نے بھی اس کے استعمال کو اپنے لئے ننگ و عار نہیں سمجھا۔ نیز وہاں ایرانی ہی برسر اقتدار نہیں رہے۔ دکن کی قدیم تاریخوں کا مطالعہ اس بات کے کئی ثبوت پیش کرتا ہے کہ وہاں کے دیسی باشندوں نے ہمیشہ اجنبیوں کو زیر کرنے کی کوشش کی ہے چنانچہ وہ اکثر دفعہ ان کوششوں میں کامیاب بھی رہے۔ وہاں کے عالم زیادہ تر دیسی ہی ہوتے تھے۔ اور جو دیسی نہ ہوتے وہ دیسیوں کی تفہیم کی خاطر مذہبی کتابیں وغیرہ دیسی زبان ہی میں لکھنے کی کوشش کرتے تھے۔

(۳) شمال کے ہندو اور مسلمانوں میں زیادہ اتحاد و یکجہتی نہیں رہی۔ آخر آخر میں اکبر کے زمانہ میں اس کی جھلکیں نظر آتی ہیں لیکن وہ بھی دیر پا نہیں ثابت ہوئیں۔

دکن میں ابتدا ہی سے ہندو مسلمان متحد تھے۔ دکن کی شمال سے علحدگی کا آغاز ہی ہندو مسلم اتحاد (اگر کچھ تھا بھی) یا میل جول صرف معاشرتی اغراض پر مبنی تھا۔ دکن کے مسلمان معاشرتی و تمدنی ضرورتوں کے علاوہ سیاسی ضرورتوں کی بنا پر بھی اپنے ہم ملکوں سے متحد تھے۔ دکنی بحیثیت مجموعی شمال سے علحدہ ہونا چاہتے تھے۔ وہاں کے امیر شمالی امیروں کے مخالف تھے اور وہ نہیں چاہتے تھے کہ شمال سے لوگ دکن جائیں اور انکے معاملات میں دخل دیں چنانچہ اپنی اس آز

اور خود مختاری کی خاطر انہیں اپنے ہم ملکوں سے متحد اور انکے دوش بدوش رہنا پڑا۔ وہاں کے پہلے مسلمان حکمراں حسن گنگو سے لیکر آخری بادشاہ ابوالحسن تانا شاہ تک تقریباً ہر ایک کے دربار میں ہندو وزیر یا عہدہ دار موجود تھے۔

اس طرح شمال کے مسلمان عہدیداروں اور حاکموں کو ہندوستانی میں بات چیت کرنے کی بہت کم ضرورت پڑی اس کے خلاف دکن میں ابتدا ہی سے اس میں ترقی ہوتی گئی۔

---

(۴) شمال میں اگرچہ درباروں اور مجلسوں میں ہندو اور مسلمان امیروں اور عالموں کو بہت کم ملنے جلنے کا اتفاق ہوتا تھا لیکن بازاروں اور لشکروں اور رات دن کے کام کاج میں دونوں قوموں کے عوام کو ایک دوسرے سے ہر وقت سابقہ رہتا تھا۔ اس میل جول کا نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں قوموں کے عوام کی بول چال (یعنی ہندوستانی) مشترک ہوتی گئی۔ اور چونکہ شمالی ہندو ایک ہی قسم کی زبان بولتے تھے اس لئے مرور ایام کے ساتھ اس میں صفائی اور پختگی بھی پیدا ہوتی رہی۔ تاہم دونوں قوموں کی ادبی (یا لکھنے کی) زبانیں ایک زمانہ تک قطعاً جدا جدا تھیں ایک کی پراکرت یا سنسکرت تھی تو دوسری کی فارسی یا عربی۔

اس بارے میں دکن کی حالت بالکل مختلف تھی وہاں اگرچہ بالعموم ہندو اور مسلمان متحد تھے لیکن ان دونوں کی زبانوں کی متحدہ ترقی میں قسم قسم کی رکاوٹیں تھیں پہلے تو مسلمان جو ہندوستانی بولتے ہوئے دکن میں داخل ہوئے وہ وہاں کی دیسی زبانوں کے موافق نہ تھی کیونکہ وہ مرکب تھی شمالی ہند کی دیسی زبان اور فارسی سے اور شمال کی دیسی اور دکن کی دیسی زبانوں میں خاصہ فرق تھا۔

دکھنی مسلمانوں کے لئے لازمی تھا کہ وہ اپنی بول چال میں اپنے ہمسایوں کی زبان کے بعض اجزا بھی شامل کر لیتے لیکن یہ امر بھی دقتوں سے خالی نہ تھا۔ انکے ہمسایوں کی زبان ایک تو تھی نہیں وہ چار سے زیادہ تھیں۔ خود انکے آپس میں بہت زیادہ اختلاف تھا اور وہاں کا روبار کے لئے چاروں زبانوں سے واقفیت یا کم از کم ان کے الفاظ کا میل جول لازمی تھا۔

---

(۵) شمالی ہندوؤں اور مسلمانوں کی بول چال کی زبان (یا ہندلانی) میں بعد میں بہت کم فرق باقی رہ گیا تھا۔ اور رفتہ رفتہ یہ یگانگت اس قدر گہری ہوتی گئی کہ مغلوں کے آخری زمانہ میں جب ہندو اور مسلمان سیاسی حیثیت سے بھی متحد ہونے لگے تو بول چال کی زبان کے علاوہ دونوں کی ادبی زبان بھی مشترک ہونے لگی۔ چنانچہ ہندو بھی فارسی میں لکھنے لگے۔ اور اُن کی ان فارسی تحریروں کی وجہ سے ان کی بول چال کی زبان بھی متاثر ہوئی۔ وہ اس میں بھی فارسی کے خاصے الفاظ استعمال کرنے لگے اور بہت جلد ان کی بول چال فارسی آمیز ہو گئی۔

اس کے خلاف دکھنی ہندوؤں اور دکھنی مسلمانوں کی زبانوں میں لسانیات کی رو سے بھی فرق تھا۔ کیونکہ دکھنی مسلمانوں کی ہندلانی کا آغاز دکن میں نہیں ہوا تھا۔ اُنکا ذریعہ ہمیشہ شمالی اور آریائی تھا۔ دکھنی ہندوؤں کی زبانیں زیادہ تر دراوڑی تھیں اور دکھنی مسلمانوں کو اپنے ہمسایوں سے متحد رہنے کے لئے اس امر کی ضرورت تھی کہ وہ رفتہ رفتہ اُن کی زبانوں سے بھی متاثر ہوتے اور فارسی یا کسی اَور بیرونی زبان کے الفاظ کم سے کم استعمال کرتے۔ وہ جتنے زیادہ فارسی کے الفاظ اپنی زبانوں میں ملاتے اتنا ہی اپنے ہم ملکوں میں اجنبی رہتے۔ اور اُنکے روزمرہ کے کام کاج میں دقتیں پیش آتیں غرض فارسی اور دراوڑی اثر نے بھی ان دونوں جگہ کی ہندلانیوں کو ایک دوسرے سے علیحدہ کرنے میں خاصہ کام کیا۔

---

# حالات حج

(بسلسلہ سابق)

علیگڑھ پارٹی سے بھی ملاقات ہوئی ۔ پروفیسر حمید الدین خاں کہنے لگے کہ میں تو وہابیوں کا طرفدار تھا مگر مدینہ میں انکے جو جرائم دیکھے وہ ناقابل معافی ہیں ۔ انہوں نے قبروں کے گنبد گرا دیے ہیں جن پر آیات لکھی ہوئی تھیں ۔ علاوہ بریں قاضی مدینہ دو گھنٹہ تک مسجد نبوی میں بیٹھے رہے اور ان کے پاؤں روضۂ اطہر کیطرف تھے ۔

ان دو شکایات پر پروفیسر صاحب جملہ وہابیوں سے بیزار ہو گئے تھے ۔

مولوی سلیمان اشرف صاحب ہمارے پرانے کرم فرما بھی اس قافلہ میں تھے جو وہابیوں کے قدیمی مخالف ہیں ۔ کہنے لگے کہ دیکھئے آج پانچ تاریخ ہو گئی ہے مگر ابتک اعلان نہیں ہوا کہ حج کس دن ہوگا ۔ میں نے کہا کہ دستور یہ ہے کہ حج کمیٹی حج کے دن کا اعلان ۶ ذوالحجہ کو کرتی ہے جبکہ نجدی اور یمنی قافلے آچکتے ہیں کیونکہ ان سے رویت ہلال اور تعین تاریخ حج میں شہادت اور مدد ملنے کی توقع رہتی ہے ۔ لیکن مولانا اس جواب سے مطمئن نہ ہوئے اور کہنے لگے کہ پچھلے سال عین وقت پر نجدیوں نے محض اس وجہ سے کہ لوگ جمعہ کے حج کو حج اکبر نہ سمجھیں تاریخ بدلکر حاجیوں کو پریشان کیا تھا ۔

میں نے جب اس امر کی تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ مولانا کا بیان صحیح نہ تھا ۔ پچھلے سال بھی حسب معمول ۶ تاریخ کو اعلان ہوا تھا اور کوئی تبدیلی اس میں نہیں کی گئی تھی ۔ نجدی تو خود عوام الناس کی طرح جمعہ کے حج کو حج اکبر سمجھتے ہیں اور انکی کتب میں اسکی تصریح ہے ۔ مولانا نے مناسک حج پر ایک کتاب لکھی تھی جس کی نسبت بار بار فرماتے تھے کہ میں نے بہت اچھی کتاب لکھی ہے ۔ مجھے بھی ایک نسخہ دینا چاہا مگر میں نے اس وجہ سے نہیں لیا کہ جہاز پر اسکو ایک مسافر کے پاس دیکھ چکا تھا ۔

یہ کچھ دستور سا ہوگیا ہے کہ اکثر مولوی جب حج کو جاتے ہیں یا اسکا ارادہ کرتے ہیں تو مناسک پر کوئی کتاب یا رسالہ لکھ ڈالتے ہیں جس میں حج کے فرائض کی صرف ظاہری شکلوں سے بحث ہوتی ہے جن کا بڑا حصہ عملاً بیکار ثابت ہوتا ہے۔ ان کتابوں اور رسالوں کی اسقدر کثرت ہوگئی ہے کہ اب کچھ لکھنا لاحاصل ہے۔ اصل ضرورت حج کے حقائق سمجھانے کی ہے جن کے متعلق ایک حرف بھی ان میں نہیں ہوتا۔

ڈپٹی زین العابدین صاحب اس مختصر قافلہ کے امیر تھے۔ اور غالباً اسی کتاب کے قوانین و ضوابط کے ماتحت جرمانے اور تاوان لگاتے تھے۔ پروفیسر حمیدالدین خاں کہنے لگے کہ مجھ پر چار "دم" (قربانیاں) عائد ہو چکی ہیں۔ ایک بار جامہ احرام سوتے میں سر پر آگیا تھا۔ دوسری بار کندھے پر پھینکتے ہوئے تیسری بار کسی غیر کا دامن سر پر پڑ گیا تھا۔ چوتھی بار غالباً کوئی لونگ کھالی تھی۔

میرے ساتھ بٹوے میں سُکّے ہوئے پان تھے جو میں ہندوستان سے لے گیا تھا۔ اس کو پیش کیا پروفیسر نے منہ میں ڈالا مگر چونکہ اس میں الائچی تھی اس وجہ سے فوراً تھوک دیا اور منہ صاف کر ڈالا۔ ورنہ قریب تھا کہ فردِ جرم لگ جائے۔

ایک طرف فقہ کی یہ شدت تھی اور دوسری طرف یہ خفت کہ ہمارے ترک بھائی دین تو کجا اُسا میں قانون بننے کی بھی صلاحیت نہیں تسلیم کرتے تھے۔

مولوی محمد سلیم صاحب ظہورحسین وارڈ کے پرانے سب پر اکثر بھی مکہ میں ملے۔ روزانہ شام کو وہ اسی طرح پورے لباس میں حرم شریف میں آتے ہیں جس طرح مغرب کے وقت ظہور وارڈ سے کالج کی مسجد میں آیا کرتے تھے۔

ایک نوجوان ترک ڈاکٹر سعد چند ترکوں کے ہم لوگوں سے ملنے کے لئے تشریف لائے۔ میں نے کہا کہ آپ لوگوں نے یہ کیا کیا کہ اپنے دستورِ اساسی سے فلاں فلاں دفعات جو اسلام کے متعلق تھیں نکال ڈالیں ڈاکٹر نے اس کے جواب میں زور شور سے ترکوں کے اسلامی کارنامے بیان کئے اور کہا کہ کیا ایسی قوم کی نسبت یہ شبہ کیا جاسکتا ہے کہ وہ اسلام کو چھوڑ بیٹھی۔ میں نے کہا کہ ترک مسلمان ہی مگر جو حکومت یہ کہدے کہ میرا دین اسلام نہیں وہ یقیناً کافر ہے۔

اس کے جواب میں ڈاکٹر کے طویل بیان کا خلاصہ یہ تھا کہ یہ انکار نہیں ہے بلکہ غیر ضروری اعلان کا حذف ہے۔ دنیا جانتی ہے کہ ترک مسلمان ہیں پھر اس کے لئے دستور اساسی میں دفعات رکھنے کے کیا معنی۔

لیکن مولوی ظفر علیخاں صاحب کی اس جواب سے تسلی نہیں ہوئی۔ انہوں نے دو ایک یوروپین سلطنتوں کی مثالیں پیش کیں کہ باوجود عیسائی ہونے کے بھی انکے دستور اساسی میں حمایت عیسویت کے دفعات موجود ہیں۔

ڈاکٹر کا جواب یہ تھا کہ کیا اسی تقلید پر آپ ہم کو مجبور کرنا چاہتے ہیں؟

مکہ میں متعدد اقوام اور ریاستوں کی طرف سے رباط قائم ہیں۔ مصری رباط جو تکیہ کے نام سے مشہور ہے اور مسجد حرام کے متصل ہے ایک بڑی اور پختہ عمارت ہے وہاں سے ہزاروں فقراء اور مساکین کو روزانہ کھانا تقسیم ہوتا ہے۔ بعض امرائے مصر اس میں ٹھہرتے بھی ہیں۔ ان لوگوں نے مجھکو اور مولوی ظفر علیخاں کو تکیہ دیکھنے کے لئے بلایا تھا۔ چائے اور قہوہ سے تواضع کی اور دیر تک گفتگو کرتے رہے اس میں ایک شفاخانہ بھی ہے جہاں سے اوسطاً روزانہ پچاس بیماروں کا علاج ہوتا ہے۔ دوائیں مفت دیجاتی ہیں۔ عمل جراحی بھی کیا جاتا ہے جس کے مکمل آلات موجود ہیں۔

سب سے بہتر رباط بوہرہ قوم کا ہے جو ملا سیف الدین طاہر کے حسب ہدایت غالباً آٹھ لاکھ روپیہ کے صرفہ سے تیار ہوا ہے۔ یہ عمارت نہ صرف مکہ بلکہ سارے جزیرہ نمائے عرب میں بے مثل بتائی جاتی ہے اس میں پانسو حجاج نہایت آرام کے ساتھ رہ سکتے ہیں۔ عمارت بہت بڑی، عالیشان، صاف ستھری ہے اور مکہ میں سلطانی شفاخانہ کے بعد صرف یہی ایک جگہ ہے جس میں ایک چھوٹا سا باغیچہ بھی ہم نے دیکھا۔ اس کے متصل ایک کنواں بھی کھدوا گیا ہے جس کا پانی صاف اور شیریں ہے۔

جماعت اہل حدیث کے ارکان بھی ایک رباط کی فکر میں تھے۔ دیکھیں کب بنتا ہے۔

اہل حدیث وہابی قبضہ کے بعد سے مکہ میں اس طرح داخل ہوتے ہیں جیسے کوئی فاتح اپنے رقبہ مفتوحہ میں۔ اور اس میں شک نہیں کہ سلطان انکی عزت بھی کرتے ہیں لیکن ان میں سے بعضوں کا بیجا ناز ممکن ہے کہ اس عزت کو بھی کھودے۔

پہلے دن جب سلطان موتمر میں تشریف لائے تھے تو اس جماعت کے ایک مولوی صاحب نے ان کو مخاطب کر کے پوچھا کہ ہمارے "مذہب" کا نام کہیں قرآن میں بھی آیا ہے ؟۔ لوگ اس بیموقع اور بے معنی سوال کو سنکر برہم ہوئے۔ سلطان نے جواب دیا کہ آپ کو یہ سوال کسی عالم سے کرنا چاہئے اس نے کہا کہ آپ بھی تو امام ہیں۔ لیکن ادہر ادہر سے لوگوں نے اشاروں سے روکدیا۔ اور دوسرے دن جب دعوت کے رقعے تقسیم ہوئے تو اسکا نام خارج کرا دیا گیا۔

ایک دوسرے مولوی صاحب جن کو دعوت کا ٹکٹ نہیں ملا تھا سلطان کے محل پر پہونچے اور درخواست کی کہ مجھکو اپنے مہمانوں میں شامل کر لیجئے انکے ساتھ ایک مولانا اور تھے انہوں نے کہا کہ میرے لئے اونٹ کا بندوبست کر دیجئے۔ سلطان اپنے ایک ملازم سے یہ کہکر یہ حضرات جو کچھ فرماتے ہیں لکھ لو اٹھ گئے۔

حنبلی مصلے کے پیچھے ایک چوکی واعظوں کے لئے پڑی ہوئی ہے بیشتر علما اہل حدیث ہی کو میں نے اسپر وعظ کہتے ہوئے دیکھا۔ ایک دن راہ میں ایک مولانا سے ملاقات ہوئی۔ میں نے پوچھا کہ حرم میں بھی آپ کا کوئی وعظ ہوا یا نہیں۔ فرمانے لگے کہ جی ہاں۔ فلاں شخص نے اپنی تقریر میں خلافت کے کارکنوں پر بہت لے دے کی تھی۔ میں نے اسی وقت اٹھکر مجمع کے سامنے جوابات دئے۔ پرسوں میری آخری تقریر حرم میں ہونے والی ہے۔

ابھی ہم اس جواب کی لذت ہی لے رہے تھے کہ ایک دوسرے مولانا مل گئے۔ ان سے بھی یہی سوال کیا۔ بولے کہ ظفر علیخاں صاحب نے اپنی تقریر میں رفع یدین اور آمین بالجہر کی مخالفت کی تھی۔ میں نے اپنے وعظ میں نہایت قوی دلائل سے انکا ثبوت دیا۔ اچھا اثر پڑا مجمع بھی خوب تھا۔

میں نے کہا مولوی صاحب نے تو صرف ان فروعی امور پر لڑنے جھگڑنے کی مخالفت کی تھی لیکن مولانا کو تو تقریر کے لئے ایک متنازع فیہ موضوع کی ضرورت تھی اور بس۔

رہا مجمع سو اسکی کیفیت یہ تھی کہ واعظ مغرب کے بعد کھڑا ہوتا و چار ہندی اس کے گرد بیٹھ جاتے اور بقیہ نمازی جن سے اسوقت مسجد کا صحن بھرا رہتا تھا تماشا دیکھتے ہوئے نکلتے چلے جاتے۔

اس فرقہ کو سلطان کی مدح میں اسی قدر غلو ہے جس قدر کہ متعصبین کو انکی ہجو میں۔ اتفاق ایسا ہوا کہ سلطان جب مدینہ میں تھے تو وہاں بارش ہوئی پھر جدہ میں آئے تو وہاں بھی اور جب مکہ میں پہنچے تو یہاں بھی پانی پڑا اور عرفات میں گئے تو وہاں بھی۔ اہل حدیث میں سے ایک صاحب کہنے لگے کہ ان کی مقبولیت میں کیا شک ہے۔ دیکھتے نہیں کہ جہاں جاتے ہیں آسمانی رحمت ساتھ ساتھ رہتی ہے ایک دوسرے صاحب فرمانے لگے کہ سلطان ولی ہیں جس نے انکی مخالفت کی وہ اپنے رتبہ سے گر گیا چنانچہ فلاں فلاں اور فلاں ایک اور صاحب نے جو جدید تعلیم یافتہ تھے کہا کہ کاؤنٹ ٹالسٹائی نے جو پیشین گوئی کی ہے کہ دنیا کی نجات ایک نیا بانی مصلح کے ہاتھوں ہوگی وہ یہی ہیں۔

افسوسناک امر یہ ہے کہ مکہ میں تعلیم نہیں ہے۔ چند مدرسے ہیں جن میں موسم حج کی وجہ سے تعطیل تھی۔ میں ان کو دیکھ نہ سکا۔ مدرسہ صولتیہ بھی بند تھا مگر اس کے مہتمم صاحب نے اس کی تینوں عمارتیں دکھلائیں جدید مکان نہایت عالیشان اور چہار منزلہ ہے۔ اس کی وہ اوپر کی چھت بھی دکھائی جہاں مولانا محمد علی اور شوکت علی صاحبان جب حج کو گئے تھے تو جاکر سویا کرتے تھے۔ واقعی نہایت وسیع صاف ستھری اور ہوادار ہے۔

مہتمم صاحب کا بیان تھا کہ یہاں دیوبند کا نصاب پڑھایا جاتا ہے اور معلمین کو بڑی بڑی تنخواہیں اور طلبہ کو وظائف دئے جاتے ہیں لیکن واپسی میں اسی مدرسہ کے ایک مدرس میرے ساتھ تھے۔ انہوں نے ان باتوں کی تصدیق نہیں کی۔ اور کہا کہ یہاں سوائے ابتدائی تعلیم کے اور کچھ نہیں ہے۔ وظائف نہایت حقیر ہیں اور وہ بھی چند طلبہ کو دئے جاتے ہیں۔

مدرسہ فخریہ کے جلسہ میں بھی شریک ہوا۔ اس میں تجوید اور نوشت و خواند کی معمولی تعلیم ہوتی ہے۔

مدرسہ الفلاح اور معہد سعودی کا نصاب و نظام مجھے بالکل نہ معلوم ہو سکا۔

اہل مکہ اسی پر قانع ہیں۔ اور اپنی حالت کے لحاظ سے اس سے زیادہ کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ چنانچہ مدرسہ مسجد حرم میں مولوی ابراہیم صاحب راندیری کی دعوت میں شبلی صاحب کے بھتیجے سے جو

علمائے کعبہ کو کلید بردار ہیں اس موضوع پر میں نے گفتگو کی انہوں نے کہا کہ معہد سعودی جو قائم ہوا ہے اس میں حدیث و فقہ و تفسیر کے اچھے اچھے مدرس سلطان نے بلائے ہیں۔ اب انشاء اللہ مکہ میں بھی علماء پیدا ہونے لگیں گے۔ ان کی تقریر سے واضح ہوتا تھا کہ تعلیم کا مفہوم ان کے ذہن میں سوائے چند دینی کتب کے اور کچھ نہیں ہے۔ کاش اس مرکز دین میں دین ہی کے علماء پیدا ہوں۔ لیکن ممتاز اور ذی لیاقت تو ہوں۔

سلطان کو بھی اسکا بیحد افسوس ہے انہوں نے ایک بار کہا کہ لوگ روتے ہیں کہ مسلمانوں کا فلاں ملک نکل گیا اور فلاں صوبہ جاتا رہا اور میں روتا ہوں کہ اسلام ہی ہاتھوں سے جا رہا ہے۔ کیونکہ جب علماء نہ ہوں گے تو دین کیسے باقی رہیگا۔ میرے دیکھتے دیکھتے ریاض میں جہاں ستر نامی علماء تھے اب بارہ رہ کے رہ گئے ہیں۔

مگر باوجود اس احساس کے تعجب یہ ہے کہ وہ اپنے شاہزادوں کی تعلیم کیطرف بھی جو رات دن موٹریں دوڑاتے پھرتے ہیں اور اسی شغلہ میں اپنا سارا وقت برباد کرتے ہیں کوئی خاص توجہ نہیں کرتے۔

کتب خانے متعدد ہیں لیکن اس مرکز اسلام کی شان کے مطابق ایک بھی نہیں۔ سب سے بڑا کتب خانہ جو ہے اس میں کم و بیش پانچ ہزار کتابیں ہیں گو بعض قلمی نوادر ہیں لیکن بہت سی ضروری علمی مطبوعہ کتابیں ندارد ہیں۔

حضار میں سے علامہ احمد سورکتی ہم سے ملنے کے لئے آئے۔ یہ جاوہ کی جمعیت الارشاد کے صدر اور صاحب علم و فضل ہیں۔ اس جمعیۃ کے ایک دوسرے سرگرم کارکن علی بن عبداللہ باذیبی ہیں۔ ایک دن انہوں نے مجھکو محلہ قشاشیہ میں چائے پر بلایا تھا وہیں ایک شخص سے پہلی بار معلوم ہوا کہ عبداللہ عسیری مولانا شوکت علی اور چند دیگر اشخاص کے خطوط امام یمن کے نام رکھتا ہے۔

یہ عبداللہ پانچ چھ مہینے جامعہ ملیہ میں رہا تھا اور مکہ میں پہنچنے کے بعد خود بخود آکر ہمارا میر مبلغ بن گیا تھا مجھے اس کی پوری حالت معلوم تھی اور میں جانتا تھا کہ یہ کس قماش کا آدمی ہے۔ میں نے اس

خبر کی اصلیت سے اسی وقت انکار کیا۔ کیونکہ میں سمجھتا تھا کہ اگر اس قسم کے خطوط ہوں گے تو یقیناً جعلی ہوں گے۔

میں ۱۸ رجون کو مکہ سے واپس چلا آیا تھا بمبئی میں پہنچکر ۲۳ رجون کو میں نے اخبار خلافت میں پڑھا کہ عبداللہ گرفتار ہو گیا اور اس کے پاس سے خطوط بھی برآمد ہوئے۔ مولانا شوکت علی صاحب کی تردید بھی اسی نمبر میں تھی کہ یہ خط انکا نہیں ہے۔ وہ اگر تردید بھی نہ کرتے تو بھی مجھے یقین تھا کہ وہ خط انکا نہیں ہوسکتا حسن عطاس بیٹی آج بھی میرے پاس پڑھتا ہے وہ حلفیہ بیان کرتا ہے کہ اس نے کوئی خط نہیں لکھا۔ اور میں اس کو عبداللہ سے زیادہ سچا سمجھتا ہوں۔ عبداللہ جاہل اور جسور آدمی ہے۔ وہ اپنے جعل میں آپ گرفتار ہوا ہے۔

اخبار خلافت کے اسی نمبر کے اڈیٹوریل میں "شہید حرم" کا عنوان نظر آیا جس کے نیچے اُس مصری پاگل کا قصہ بیان کیا گیا تھا جس نے مسجد حرم میں منبر پر چڑھکر جمعہ کے دن کئی آدمیوں کو زخمی کیا تھا آخر میں اس کے پاؤں میں بندوق سے چھرے مار کر اس کو اتار اگیا تھا مجھے اس اڈیٹوریل نگار کی ذہنیت پر ماتم کرنا پڑا کیونکہ وہ شخص آج بھی مکہ کی گلیوں میں مارا مارا پھرتا ہے جس کو یہ شہید حرم بنا کر دہابی حکومت کو بدنام کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔

مکہ میں کل ایک ہی اخبار ہے جس کا نام ہے ام القریٰ۔ وہ بھی ہفتہ وار۔ میں اور مولوی ظفر علیخاں دونوں وہاں گئے۔ اسکا دفتر حمیدیہ کے متصل ایک بڑے مکان میں ہے جس میں پریس بھی ہے۔ اس کی اشاعت ۳۲۰۰ ہے۔

یہ اخبار ابھی عہد طفولیت میں ہے اور سوائے سلطان نجد اور انکے شاہزادوں کے آمد و رفت کے حالات حفلات ملوکیہ اور بلدیہ مکہ کے اخبار کے اور باتیں کمتر لکھتا ہے۔

جب حج کا دن قریب آتا ہے تو مکہ کے بعض باشندے حج بدل تلاش کرتے ہیں۔ اکثر ہندیوں کو میں نے دیکھا کہ انہوں نے اپنے اپنے اعزہ و اقارب کیطرف سے ایک ایک گنی پر حج کرایا۔ دہلی کے ایک صاحب بھی ملے جو کسی کی طرف سے حج کرنے گئے تھے۔ وہ ڈیڑھ ڈیڑھ روپیہ پھر کر

خریدے تھے۔ میں اس بوالعجبی پر حیران تھا کہ حج بیچیں اور عمرے خریدیں۔

میں نے دیکھا کہ حج بدل کے متعلق جملہ فرق کے علماء کا ایک ہی مسلک تھا یعنی سب کے سب اس کے جواز[1] پر متفق تھے بلکہ بہت سے حج بدل ہی میں گئے تھے۔ کاش اسی طرح دیگر مسائل میں بھی یہ لوگ اتفاق کر لیتے۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ ان میں یہ نفع نہیں۔ ایک مولانا صاحب جو ساتویں بار حج بدل میں گئے تھے مجھ سے فرماتے تھے کہ یہ اچھی تجارت ہے نصف تو کہیں گئے نہیں۔

مکہ میں تمباکو نوشی بالعموم ممنوع ہے لیکن گھروں میں کوئی روک نہیں۔ شارع عام پر احتیاط کی ضرورت ہے۔ کیونکہ نجدی اس سے نفرت رکھتے ہیں اور جب کسی کو پیتے دیکھتے ہیں تو بید سے سزا دیتے ہیں۔ مگر موسم حج میں کسی قدر رعایت برتی جاتی ہے۔ دکانوں پر سگریٹ اور سگار کے بکس بھی ملتے ہیں۔

ہمارے ساتھ حقہ تھا اور تمام جماعت میں سے صرف میں اور مولوی ظفر علیخاں پیتے تھے۔ آدمی کو ہدایت تھی کہ جب لال مندیل والا کوئی عرب ملنے کے لئے آئے جو نجدیوں کی خصوصیت ہے تو اس کو اٹھا کر الگ رکھدے۔

خود ہمارے ساتھیوں میں سے مولوی داؤد صاحب غزنوی بھی نجدیوں سے اس معاملہ میں کچھ کم نہ تھے۔ میں ان سے کہا کرتا تھا کہ شاید آپ کا گھر دربار صاحب سے قریب واقع ہے۔
ایک دن صبح کو کوئی ملازم نہ تھا مولوی ظفر علیخاں کو سخت طلب تھی اٹھے اور خود چلم بھر کر لائے۔ میں بھی چونکہ ان کا شریک عمل تھا اٹھکر حقہ تازہ کرنے لگا۔ اور اس وقت یہ شعر کہے۔

بھرتے ہیں چلم ظفر علیخاں　　　اسلم کرتے ہیں حقہ تازہ
مکہ میں جب آگئی یہ نوبت　　　حقہ کا نکالو جنازہ

---

[1] میرے نزدیک قرآن کریم کے اس عام اصول "لیس للانسان الا ما سعی" کے مطابق ہر انسان کو صرف اس کے ہی عمل کی جزا و سزا ملیگی۔ ایک دو روایتیں جو حج بدل کے متعلق آئی ہیں انکا محل مخصوص ہے وہ عام نہیں کی جا سکتیں۔

لیکن جنازہ تو نہیں نکالا گیا۔ ہاں یہ ہوا کہ ہمارا حقہ جمع میں ساتھ نہیں گیا۔

مکہ کی تاریخی یادگاروں کے متعلق کتاب مرآۃ الحرم نامی جو وہاں عام طور پر شائع ہے۔ نہایت مل اور مفصل ہے۔ لیکن اس کی روایات نیز وہاں کے معلمین کے بیانات کچھ زیادہ قابل وثوق نہیں معلوم ہوتے۔

اکثر مزارات پر پہرے قائم ہیں تاکہ زائرین سجدہ اور شرک نہ کرنے پائیں۔ بعض جگہ مثلاً غار حرا یا جبل ثور پر ہا سلطانی اجازت کے جانے نہیں دیتے۔

مسجد بلال جبل ابو قبیس پر ہے۔ مجھ سے بعض ہندیوں نے کہا کہ وہابیوں کا ظلم دیکھئے کہ اس کو مقفل کرادیا ہے۔ میں نے کہا کہ وہ حرم شریف کے صحن میں سے نظر آتی ہے۔ اس لئے ظاہر ہے کہ مسجد حرم کی نماز کو جس میں دوسری مساجد سے ایک لاکھ گنا زیادہ ثواب ملتا ہے کوئی چھوڑ کر اس میں نماز پڑھنے یوں جائیگا۔ علاوہ بریں حرم میں دس بار آنے جانے سے اس پہاڑ کی چوٹی پر ایک بار بھی چڑھنا اغلب نازیادہ مشکل ہے۔ پھر ایسی صورت میں اسکا مقفل رکھنا ہی قرین مصلحت ہے۔

مولانا فاخر صاحب کو شکایت تھی کہ وہابیوں نے حضرت خدیجہ کا مزار توڑ ہی ڈالا تھا اب اس پر اونٹ بٹھالتے ہیں۔ مجھے اعتبار نہ آیا چنانچہ جب میں نے دیکھا تو معلوم ہوا کہ اس کے گرد دیوار کھنچی ہوئی ہے اور وہاں تک اونٹ تو کیا بلی کا بھی گزر نہیں۔ احاطہ کے باہر میدان میں بے شک اونٹ بیٹھتے ہیں۔

سنت کے مطابق ۸ ذی الحجہ کو مکہ سے حج کے لئے روانگی ہونی چاہئے لیکن لوگ ۴ - ۵ ذی الحجہ سے جانے شروع ہو جاتے ہیں۔ بالخصوص اہل جاوہ۔ کیونکہ انکے ذمہ وطن میں بھی جسقدر دعوتیں لازم ہوتی ہیں انکو وہ میدان عرفات ہی میں پہنچکر کھلاتے ہیں۔

امسال منا میں بھی پانی کا انتظام کافی تھا اور عرفات میں بھی۔ میں نے دیکھا کہ تو اکثر لوگ نہر زبیدہ سے خود پانی نکالکر لاتے تھے اور جابجا سبیلیں بھی لگی ہوئی تھیں جہاں سے مفت پانی ملتا تھا۔ مصری سبیل حیدرآبادی سبیل۔ ہوٹل والوں کی سبیل۔ بمبئی والوں کی سبیل اور خود سلطانی سبیل۔

مول بیچنے والے بھی ہر جگہ گھومتے تھے اور ۲ - ۸ ، ۰ کنستر تک پانی ملجاتا تھا۔

حاستہ میں نیز منا اور عرفات میں جا بجا چائے۔ پانی، شربت اور برف کی دکانیں تھیں۔ سلطان کی تمامتر کوشش یہی تھی کہ حجاج کو پانی کی تکلیف نہ ہونے پائے۔ مجھے یہ بھی معلوم ہوا کہ عرفات میں ایک کنویں کی کھدائی میں وہ پانچ ہزار گنی خرچ کر چکے ہیں ایک انجن بھی منگوایا ہے مگر ابھی تک پانی نہیں نکلا۔ سننے میں آیا ہے کہ جبل شہداء میں جو مکہ سے دو تین میل کے فاصلہ پر ہے ایک سوتا دریافت ہوا ہے جس کا قطر نہر زبیدہ سے بھی زیادہ ہے اور پانی بھی اچھا ہے۔ احمد زہیر جو ایک عراقی رئیس اور سلطان کے خاص دوست ہیں بیان کرتے تھے کہ سلطان بہت خوش ہیں اور کہتے ہیں کہ ان شاء اللہ اس سوتے سے میں مکہ سیراب کر لوں گا۔

حجاج کے لئے منا سے عرفات تک ہسپتال کے متعدد کیمپ تھے۔ اور پانچ ڈاکٹر، عبد الہادی امین بیگ اور شبیر جو شامی ہیں اور عبد الحمید اور محمود جو لاہوری ہیں ہر وقت گشت اور علاج میں مصروف رہتے تھے۔ دو لاریاں اسی غرض کے لئے مامور تھیں کہ مریضوں کو کیمپ میں پہنچاتی رہیں۔

امسال اللہ کے فضل سے بہت امن رہا اور ۸ ذی حجہ سے ۱۲ تک یعنی پانچ دن میں اموات کی کل تعداد ۴۲۵ تھی جن میں سے ۵۰ فیصدی لو کی وجہ سے واقع ہوئیں۔ تقریباً تین لاکھ آدمیوں میں روزانہ ۰۔۷٪ اموات کا اوسط بالکل معمولی ہے۔ مصیبت یہ ہے کہ بعض حجاج اپنے بخل یا ناداری کی وجہ سے للہ زنی کس خیمہ کے لئے ادا نہیں کرتے جس کی وجہ سے انکو سایہ نصیب نہیں ہوتا اور بعض اوقات لو لگ جاتی ہے جس سے جانبری مشکل ہوتی ہے۔

ہندوستانی حاجیوں میں سے اہل بنگالہ بالخصوص باوجود روپیہ رکھنے کے بھی بخل سے کام لیتے ہیں اور ان میں سے بہت سے سوال کرنے سے بھی دریغ نہیں کرتے۔ واپسی میں میں نے دیکھا کہ جدہ اور نیز جہاز میں ان میں سے بعض لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاتے تھے۔ انکی وجہ سے تمام ہندوستانی عربوں کی نگاہ میں ذلیل ہیں۔

جہاز میں تو محض لالچ کی وجہ سے یہ مسکین بنجاتے تھے۔ ہوٹل سے دال بھات کھا کے آ رہے ہیں لیکن کسی کو گوشت یا پلاؤ کھاتے دیکھا فوراً پیالہ سامنے کر دیا۔ نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ اس بدپرہیزی سے بیاری

میں مبتلا ہوتے تھے اور مرتے تھے۔ اور اکثر تو بحیثیت مکہ سے ساتھ لاتے تھے۔ جہازمیں ۱۴ اموتیں ہوئیں جن میں سے ۱۲ بنگالی تھے۔

میں علماء بنگالہ سے خصوصیت کے ساتھ درخواست کرتا ہوں کہ وہ مسلمانوں کو اچھی طرح سمجھا دیں کہ سوال ذلت ہے۔ سوال حرام ہے اور سواد الوجہ فی الدارین ہے۔

منا میں قربانی کے بعد سلطان کو عید کی مبارکباد دینے کے لئے لوگ گئے۔ ہر شخص جو جاتا تھا۔ سلطان کھڑے ہوکر برادرانہ اس سے مصافحہ کرتے تھے۔ ٹیونس کے ایک بزرگ مصافحہ کے وقت جھک گئے۔ سلطان نے ہاتھ کھینچ لیا اور کہا کہ یہ اسلامی طریقہ نہیں ہے کہ کسی کے آگے آدمی سر جھکائے۔ لوگوں کو جاہ و تمکنت پسند امراء نے یہ عادت سکھا رکھی ہے۔ میں مسلمانوں کے لئے اسکو نہایت نازیبا سمجھتا ہوں۔

عربوں میں یہ دستور بھی میں نے دیکھا کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ مصافحہ کرتے وقت رخسار یا پیشانی چومتے ہیں اور یہ رسم اس قدر عام ہے کہ اختیار تمیزی کی اس میں بہت کم گنجائش ہے۔

ابراہیم الفضل اسی دوران میں انتقال کر گئے تھے انکے اعزہ منا میں تھے دوسرے دن ہم ان کی ماتم پرسی کو گئے۔ اس کے بعد رمی جمرات کیا۔ بعض جہال کی حالت دیکھکر مجھے بہت ہنسی آئی۔ ایک ہندوستانی عقبہ اولے پر رمی کر رہا تھا۔ بجائے چھوٹی چھوٹی کنکریوں کے اس نے پتھر کے ٹکڑے لے رکھے تھے۔ زور، زور سے مارتا تھا اور کہتا جاتا تھا کہ "لے۔ اور لے" غالبًا وہ ان نشانات کو اپنے خیال میں مجسم شیطان سمجھے ہوئے تھا۔

ایک بڑے ڈیل ڈول والے الہ آباد کے واعظ بھی تھے۔ کہنے لگے کہ میں نے بھی آج تاک تاک کے شیطان کے منہ ہی منہ میں پتھر مارے۔ میں نے کہا تو پھر تو اس کے دانت بھی جھڑ گئے ہوں گے اور آنکھیں بھی پھوٹ گئی ہونگی۔

قربانیاں لاکھوں کی تعداد میں ہوتی ہیں۔ بعض لوگ انکا گوشت کھانے کے لئے لاتے ہیں۔ آس پاس کے بدوبھی بقدر ضرورت اٹھا لیجاتے ہیں۔ بعضوں کو میں نے دیکھا کہ وہ کھالیں بھی کھینچ کر

تھے۔ مگر کہاں تک بڑا حصہ بیکار رہ جاتا ہے۔ حافظ حلیم صاحب کانپوری سے اسکے متعلق گفتگو ہوئی کہ اگر آپ ان کھالوں کے نکالنے کا کچھ بندوبست کر سکیں تو یہ ایک بڑی خدمت ہو گی۔ انہوں نے کہا کہ میں نے ہر طرح پر اندازہ لگا لیا۔ تاجرانہ حیثیت سے اس میں جس قدر خرچ پڑے گا اتنا نفع نہ ہو گا۔ یہاں کارخانہ دباغت بھی قائم کرنا مشکل ہے کیونکہ پانی نہیں ہے۔

بالعموم دنبے اور بکریاں لوگوں نے ذبح کیں۔ خال خال لوگ تھے جنہوں نے اونٹ خریدے تھے۔ آٹھ دس روپیہ میں اچھے دنبے اور پانچ چھ روپئے میں اچھی بکری مل جاتی تھی۔ اونٹ تین چار گنی میں۔

امسال اونٹوں کے کرایہ میں حکومت نے بہ نسبت سالہائے سابق کے ۲۵ فیصدی اضافہ کر دیا تھا۔ حجاج اس سے ناراض تھے لیکن اصلیت یہ ہے کہ حکومت حجاج کے لئے آسائش اور امن و امان قائم کرنے میں بہت خرچ کرتی ہے۔ قبائل کے شیوخ کو جنکی ضمانتوں میں انکے علاقے ہوتے ہیں رقم دینی پڑتی ہے۔ اس کے علاوہ صحت عامہ پر بھی معمول سے زیادہ صرفہ بڑھ گیا ہے اور حجاز کی آمدنی کا اور کوئی ذریعہ نہیں بجز حجاج کے اس لئے ناگزیر تھا کہ اونٹوں اور موٹروں کے کرایہ میں اضافہ کر کے اخراجات کے لئے رقم نکالی جائے

میں نے دیکھا کہ نجدیوں اور نجدی حکومت کے زیادہ تر شاکی ہندی ہی تھے اور انکی اکثر شکایتیں نہایت خفیف بے بنیاد یا بربنائے تعصب تھیں۔ ورنہ ہم غیر عرب حجاج کے لئے صرف دو چیزوں کی ضرورت ہے۔ ایک یہ کہ ہمارا جان و مال محفوظ رہے۔ دوسرے یہ کہ اس سے آب و گیا خطہ میں آرام و آسائش خاصکر پانی کا بندوبست کیا جائے۔ ان دونوں امور میں وہابی حکومت مطلق قاصر نہیں ہے۔ اتنا بڑا اجتماع تھا لیکن ایک شخص کی نسبت یہ سننے میں نہ آیا کہ وہ لوٹا یا مارا گیا ہو۔ ورنہ یہ کہ کوئی پانی کی قلت سے ضائع ہوا ہو۔ حالانکہ یہ باتیں وہابی حکومت سے پہلے بالکل عام تھیں۔

سال گذشتہ اس قسم کا صرف ایک واقعہ پیش آیا تھا۔ میں نے سنا کہ ان حجاج میں سے جو مکہ سے جدہ کو واپس ہوئے کو شمار کے مقابلہ سے معلوم ہوا کہ ایک آدمی غائب ہو گیا۔ ابن سعود کی پولیس

توت اس کی تلاش میں مصروف ہوگئی چنانچہ وہ ہندی راستہ میں ایک ٹیلہ کے نیچے زخمی ملا۔ سلطان نے اس علاقہ کے شیخ کو طلب کیا اور کہا کہ مجرم کو معہ حاجی کے سامان کے حاضر کرو۔ دوسرے دن بد و معطال سلوب کے جو اس کے سر پر تھا پہنچا یا گیا۔ سلطان بہت برہم ہوئے۔ اور کہا کہ لوگ اپنے اہل وعیال اور خانماں کو چھوڑ کر مال صرف کر کے اور سفر کی زحمتیں اٹھا کر بیت اللہ کی زیارت کے لئے آتے ہیں اور یہ بے ایمان انکو لوٹتے ہیں۔ میں ایسی سخت سزا دوں گا جو دوسروں کے لئے عبرت ہو۔ قاضی نے اس کو ڈاکو قرار دیکر ایک ہاتھ اور پاؤں برخلاف کاٹ لینے کا حکم دیا۔ سلطان نے اعلان کرایا اور مجمع عام میں جدہ کے سامنے ڈاکو کو بلوا کر ایک ہاتھ اور ایک پاؤں کٹوا دیا۔

امن کا مظہر وہاں اسقدر نمایاں ہے کہ بنگالی حاجی جو خوف کیوجہ سے شغدف سے نیچے نہیں اترتے تھے اب جدہ سے مکہ اور مکہ سے جدہ پیدل آتے جاتے ہیں۔ میں واپسی میں عشا کے بعد مکہ سے موٹر پر چلا تھا راستہ میں دیکھا کہ عورتیں اور لڑکیاں تک پیدل چلی آ رہی ہیں۔ اور وہی بنگالی جو شغدفوں سے نہیں اترتے تھے میدانوں۔ پہاڑوں کے دامنوں اور ہموار ٹیلوں پر جا بجا دو دو اور چار چار آرام سے سوئے ہوئے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ہمیانیاں انکی کمروں سے بندھی ہوئی ہونگی۔ اور کہیں نہ پولیس ہے نہ چوکیدار وہی بدو جو لوٹتے تھے اب محافظ ہیں۔

راستہ میں کہیں کہیں میں نے دیکھا کہ اونٹوں پر سے مسافروں کے بستر۔ برتن اور صندوق وغیرہ گرے پڑے ہیں موٹر والے سے کہا کہ انکو اٹھا لے جدہ میں چلکر ہم پولیس کے حوالہ کر دینگے۔ اس نے کہا کہ ہم نہیں اٹھا سکتے۔ اور آپ اطمینان رکھیں یہ سب کا سب صبح تک جدہ تک پہنچ جائیگا اور انکے مالکوں کے حوالہ کر دیا جائیگا۔

جدہ میں معلموں کے وکیلوں کے دروازوں پر پچاسوں حاجیوں کے سامان آئے ہوئے پڑے تھے جس میں صندوق بھی تھے۔ ہنڈبیگ بھی اور بستر بھی۔ وکیل ان حجاج سے کہتا تھا کہ جہاں ہر سے ہو وہاں اپنے اپنے سامان لیجاؤ۔ لیکن بہت کم لوگ ملے گئے۔ کیونکہ انکو یقین تھا کہ یہ جب تک ہمارے کمروں میں محفوظ ہیں اسی قدر اس سڑک پر۔ چنانچہ ایک ہفتہ تک میں رہا اور انکے سارے سامان وہیں

پڑے دیکھتا رہا۔

ڈاکہ اور رہزنی اب بالکل مفقود ہی بلکہ تقریباً ناممکن۔ ہاں چوریاں ہوتی ہیں وہ بھی بہت کم۔ اور بیشتر خود حجاج ایک دوسرے کا مال چراتے تھے۔ چنانچہ جہاز میں بھی اس قسم کے وقوعے ہوتے رہے۔

حج سے فارغ ہونیکے بعد واپس آنے والے حجاج عجلت کیساتھ جدہ پہنچتے ہیں کیونکہ واپسی کے ٹکٹ آمد ہی کی ترتیب پر ملتے ہیں۔ جہاز بھر جانے پر بقیہ مسافروں کو وہیں پڑا رہنا پڑتا ہے۔ ممکن ہو کہ دوسرے جہاز کے انتظار میں کئی ہفتہ لگ جائیں۔ اور امسال جہاز کی کپنیوں کے باہمی تنازع سے ایک کپنی کا مسافر دوسری کپنی کے جہاز سے نہیں آسکتا تھا۔ اس لئے بہت سے آدمی وہاں پڑے رہ گئے۔ اگر مکہ ہی میں جہازوں کی روانگی کی تاریخ معلوم ہوتی رہے جو کچھ مشکل نہیں ہو کیونکہ ٹیلیفون لگا ہوا ہے تو حاجیوں کو حرم چھوڑ کر جدہ میں انتظار کے دن نہ کاٹنے پڑیں۔ جاوی حجاج کے لئے انتظام اچھا تھا۔ انکے تمام جہازوں کی روانگی کی تاریخ اخبار ام القریٰ میں پہلے ہی سے شائع ہو چکی تھی۔ ہندوستان کے حجاج کا انتظام بہت اصلاح طلب ہو۔ خان بہادر ڈپٹی عبد الرحٰمن صاحب نے انکی پریشانیاں دیکھکر برٹش قونصل سے مفصل گفتگو کی تھی۔ مجھسے فرماتے تھے کہ میں نے اس کے متعلق تجاویز سوچی ہیں۔ ہندوستان میں پہنچکر انکو اسمبلی میں پیش کراؤں گا تاکہ قانونی شکل میں آجائیں۔

جدہ چھوٹا شہر ہے۔ سڑکیں معمولی ہیں۔ وہ حصہ کسی قدر صاف اور شاندار ہے جدہر قونصل خانے ہیں۔ بازار میں ضرورت کی جملہ اشیاء موجود ہیں۔ پانی البتہ یہاں ہر جگہ سے زیادہ گراں ہو کیونکہ سمندر کے کھارے پانی سے تیار کیا جاتا ہے اور قیمتاً ملتا ہے۔ قہوہ خانے اور ہر قسم کی کھانے کی دکانیں بہت ہیں۔

ہمارے مذاق کے علمی آدمی صرف شیخ نصیف ہیں۔ جاتے وقت سلطان ابن سعود انکے مکان پر ٹھہرے ہوئے تھے اسوجہ سے ان سے ہم نہ مل سکے۔ واپسی میں چونکہ میں اکیلا تھا اس لئے اکثر انہیں کے یہاں پہنچ جاتا تھا۔ انکے پاس کتابوں کا ذخیرہ بہت اچھا اور بڑا ہے۔ عربی کی جملہ علمی کتابیں موجود ہیں اور شوقین اسقدر کہ جلدیں مصر سے بندھواتے ہیں۔ جہاں کسی کتاب کا نام سنتے ہیں فوراً منگاتے ہیں۔ ابن

جوزی کی تلقیح جو گذشتہ سال دہلی سے شائع ہوئی تھی انکے پاس تھی۔ مولوی عبدالرحمٰن صاحب مبارکپوری کی شرح ترمذی کی بابت بھی جو دہلی میں چھپ رہی ہے دیر تک مجھ سے پوچھتے رہے۔ امین ریحانی کی تاریخ النجد الحدیث جو اسی مہینہ میں شائع ہوئی تھی میں نے انکے یہاں دیکھی۔

میرے دوست مولوی عبدالرحمٰن صاحب مرآۃ الشعر والے جو دہلی یونیورسٹی میں مشرقی زبانوں کے ہیڈ ہیں حج سے واپسی کے بعد جدہ میں ولایت کے سفر کیلئے جہاں انٹرنیشنل کانفرنس میں وہ ایک مضمون پڑھنے والے ہیں مصری جہاز المنصورہ کے انتظار میں تھے۔ وہ بھی میرے ساتھ شیخ نصیف کے یہاں جاتے تھے شیخ کی دعوت بھی مجکو کبھی نہ بھولیگی جو سلطانی دعوت سے کم نہ تھی۔ اور تعجب یہ ہے کہ یہ بھی میز اور کرسی پر تھی اور چھری اور کانٹے کے ساتھ۔

ایک دن سلسلۂ گفتگو میں میں نے کہا کہ آخر یہ حنبلیت کس بنیاد پر ہے اور سلفیت کس اصول پر؟ کہنے لگے کہ علما نجد میں سے سب تو نہیں مگر اہل نظر اس تفریق کو ناپسند کرنے لگے ہیں اور صرف مسلمان بننا کافی سمجھتے ہیں۔ عرب جنکی تاریخ بچپن سے پڑھتے چلے آتے ہیں اس مختصر سے سفر حج میں آج بھی ہمکو انہیں صفات میں نظر آئے۔ انہیں دین ہے اور شجاعت۔ مہمان نوازی ہے اور کرم۔ خوش خلقی اور زندہ دلی انکی ایک ایک ادا سے ٹپکتی ہے۔ اسی کے ساتھ وہ قومی عیوب بھی ہیں جنہوں نے انکو کھویا ہے یعنی قبائلی عصبیت اور فخر بالانساب۔ انکے ساتھ سب سے دلچسپ گفتگو وہ ہوتی تھی جن میں قبائل کے انساب اور انکے مفاخر کا تذکرہ ہوتا تھا آجکل ربیعہ کی گردنیں بلند ہیں کیونکہ حکومت اور سیادت بنی تغلب کے ہاتھ میں ہے۔ مگر مضر میں سے قریش کی بزرگی اب بھی مسلم ہے۔

یہ امر نہایت رنجدہ ہے کہ غلامی جسکا رواج دنیا سے بالعموم اٹھ گیا ہے اب تک عرب میں پائی جاتی ہے اور مکہ جیسے محترم اور مقدس شہر میں جو اسلام کا مرکز ہے بردہ فروشی کی دکان موجود ہے۔ سلطان کو اسکا علم ہے لیکن پھر بھی وہ اس کے انسداد کیطرف توجہ نہیں کرتے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اہل عرب اس کے کچھ ایسے خوگر ہوگئے ہیں کہ اس کو اتنا برا نہیں سمجھتے جس قدر کہ وہ ہماری نگاہ میں ہے۔

اسلم

# کوہ مسوری

از مولوی اقبال احمد خاں صاحب سہیل

مرحبا کوہ مسوری! یہ تری شانِ جمال — تیری چوکھٹ چومتے ہیں سر فروشانِ جمال
جا بجا خم دار سڑکیں اس پہ پھولوں کا ہجوم — جیسے بل کھائی ہوئی زلفِ عروسانِ جمال
یہ فلک فرسا بلندی پیکرِ شان و شکوہ — یہ بہشت آشوب رنگ آرائیاں جانِ جمال
تیری برف آلود چوٹی بن گئی آئینہ دار — دیکھنی چاہی شعاعِ حور نے شانِ جمال
تیرے کھڈ سے ابر یوں لہرا کے ہوتا ہے بلند — رقص میں ہو جیسے آہِ مستمندانِ جمال
صبحدم پھولوں پہ وہ اک کہر سا چھایا ہوا — کھل گئی ہو نیند میں یا زلفِ پیچانِ جمال
دامنِ کہسار میں وہ لالہ و گل کا ہجوم — رنگ لایا ہو غضب خونِ شہیدانِ جمال
ابر و باد و ماہ و خور سب تابعِ فرمانِ حسن — حکمراں اس سرزمیں پر ہے سلیمانِ جمال
یہ نضارت خیز منظر یہ نسیمِ مشکبار — ایک فردوسِ نظر ہے یہ خیابانِ جمال
حسنِ فطرت پر تمدن کی یہ رنگ آمیزیاں — ہو گیا لبریز گلہا آ کے دامانِ جمال
صبحدم وہ شعلۂ رخسارِ گل کی آب و تاب — جگمگا اٹھتی ہے گویا اک شبستانِ جمال

شب کو وہ فانوس برقی کی فروغ انگیزیاں ہر طرف روشن ہے اک سرو چراغانِ جمال
یہ قیامت خیز جلوے اُس پہ یہ حسنِ فرنگ ہر روش پر جلوہ گر سروِ خرامانِ جمال
ہر قدم پر "یا الٰہی خیر" کہتی ہے نگاہ آفت نظارہ ہے یہ محشرستانِ جمال

زیں گلستان شعلۂ شوقے بجانم درگرفت
تا دل افسردہ ام ذوق نوا از سر گرفت

ہے ہوا اس سرزمیں کی یا شرابِ زندگی پھر دلِ افسردہ میں ہے التہابِ زندگی
یہ نشاطِ بے خلش ہے زندگی کا ماحصل وقت جو گزرا یہاں وہ تھا شبابِ زندگی
رزمِ ہستی کی کشاکش سے رہائی ہو گئی یاں ملی آکر ہمیں تعبیرِ خوابِ زندگی
روح کو صحرائے غربت میں ملا درسِ سکوں تھی وطن کی زندگی تو خود حجابِ زندگی
رات دن شورِ من و تو، روز و شب فکرِ معاش بس خور و خواب و غلامی ہے نصابِ زندگی
صورتِ مرغِ قفس نغمے بھی اپنے وقفِ غیر ننگ ہے اس زندگانی پر خطابِ زندگی
اے مصوری! تیرے صدقے تو نے دکھلایا ہمیں کس طرح ہیں اہلِ مغرب کامیابِ زندگی
اب گئے وہ دن کہ مشرق سے یہ ہوتا تھا طلوع سوئے مغرب اب تو پہنچا آفتابِ زندگی
گوشِ عبرت سے تو سن مرغانِ صحرا کی صدا زندگی مرغِ قفس کی ہے عذابِ زندگی

تیری آنکھوں سے نہاں ہے چشمۂ آبِ حیات
یہ نمودِ ظاہری تو ہے سرابِ زندگی

روحِ حریت کی بیداری کو کہتے ہیں حیات
روز و شب سے تو لگاتا ہے حسابِ زندگی

قوم پر مٹنے سے ملتی ہے حیاتِ جاوداں
ٹوٹ کر خود بحر بنتا ہے حبابِ زندگی

ہوتی ہے سیراب خونِ آرزو سے کشتِ دل
دودِ آہِ دل سے اٹھتا ہے سحابِ زندگی

ہے نویدِ صبحِ ہستی خندۂ چاکِ جگر
اس قفس کا ٹوٹنا ہے فتحیابِ زندگی

تو نے اس آسائشِ ہستی کو سمجھا ہے حیات
اے اسیرِ دامِ غفلت! یہ ہے خوابِ زندگی

جا سوئے گورِ غریباں گر ہے راحت کی تلاش
زندگی تو اصل میں ہے اضطرابِ زندگی

اے اسیرِ رنگ و بو تا کے گرفتارِ فریب
اٹھ کہ اب آیا ہے وقتِ انقلابِ زندگی

دہر کو معمور کر اے نغمۂ توحید سے
چھیڑ دے ناخن سے پھر تارِ ربابِ زندگی

خیز و گلزارِ وطن را آب و رنگ از سر بدہ
ایں خراباتِ کہن را رونقِ دیگر بدہ



# تنقید و تبصرہ

## رسائل

## نورجہاں ۔ نظام المشائخ ۔ اسلام ۔ مولوی ۔ نمائش ۔ سفینہ

**ر جہاں کا دارالخواتین نمبر** نسائی رسالوں میں "نورجہاں" امرتسر نہایت ممتاز رسالہ ہے ۔ دوسرے رسائل ا طرح "نورجہاں" نے بھی خاص نمبر شائع کرنے شروع کئے ہیں ۔ دارالخواتین نمبر اسی سلسلہ کی تیسری کڑی ہے ۔ یہ نمبر تحریک دارالخواتین کی اشاعت اور تقویت کے خیال سے ترتیب دیا گیا ہے ۔ اور مفید علمی و ادبی مضامین کا مجموعہ ہے جو ۱۶۰ صفحوں پر ختم ہوتا ہے ۔ رسالہ کو دلچسپ بنانے کی خاطر کافی تعداد میں تصاویر بھی شامل ا گئی ہیں ۔ یہ امر بھی امید افزا ہے کہ گو رسالہ مرد مضمون نگاروں سے بے نیاز نہیں ہے لیکن اس کا یادہ حصہ عورتوں ہی کے تراوش قلم کا رہین منت ہے ۔ قیمت ۱۲

ملنے کا پتہ :- دارالاشاعت نسوان امرتسر ۔

---

**ظام المشائخ محمد رسول نمبر** نظام المشائخ نہایت ہی قدیم مذہبی رسالہ ہے ۔ اس کا رسول نمبر ہمارے پیش نظر ہے ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پاک کے مختلف پہلوؤں پر اس کے اکثر مضامین میں نہایت عقیدت اور محبت کے ساتھ روشنی ڈالی گئی ہے ۔ اس لئے عاشقان رسول کے لئے نہایت اچھا تحفہ ہے ۔ س رسالہ میں خواجہ حسن نظامی صاحب کی تفسیر القرآن بھی مسلسل شائع ہوتی ہے ۔ قیمت با تفسیر سالانہ ہے بے تفسیر دو روپیہ آٹھ آنے

ملنے کا پتہ : درگاہ چیلان ۔ دہلی

---

اسلام کا پیغمبر نمبر | اسلام ایک تبلیغی رسالہ ہے اس لئے پیغمبر نمبر میں وہ اسی اسلام اور انکی تبلیغ کو بطور نمونہ پیش کیا ہے۔ مضمون نگاروں میں اکثر معتقد حضرات کے نام بھی نظر آتے ہیں قیمت سالانہ ۶ ر
ملنے کا پتہ: اسلام امرت سر

---

مولوی کا رسول نمبر | "مولوی" دہلی نے اپنا رسول نمبر نہایت اہتمام سے شائع کیا ہے۔ لکھائی باریک اور چھپائی سرخ ہے جس سے پڑھنے میں عام طور پر تھوڑی سی تکلیف ہوتی ہے۔ اس میں نہ صرف عمارات کی بلکہ کئی ایک انسانی تصاویر بھی موجود ہیں اور "مولوی" میں انکی موجودگی کافی اہمیت رکھتی ہے۔ اشتہارات کے سلسلہ میں جواتی اور اس کے لوازمات متعلقہ پر کافی سامان مہیا کیا گیا ہے جس سے ہماری رائے میں مولوی کو کم سے کم اس نمبر میں تو ضرور احتراز کرنا چاہیئے تھا۔ حجم ۱۲۰ صفحے قیمت ۱۲ ر سالانہ ۶ر
ملنے کا پتہ:۔ مولوی کوچہ چیلان، دہلی

---

نمائش | یہ رسالہ میرزا رفیق بیگ صاحب کی ادارت میں دکن سے شائع ہوتا ہے۔ اس میں ادبی مضامین کے علاوہ سائنس اور صنعت کے مضامین کا بھی خاص اہتمام کیا گیا ہے۔ چنانچہ ستمبر کے رسالہ میں "ہندوستان اور زراعت"، "متحرک تصویریں" اور "یورپ کی صنعت کا زمانہ" اس حصہ کے خاص مضامین ہیں۔ دوسرے مضامین میں "اشتراکیت کی ابجد" خاص طور پر ناظرین کی توجہ کا مستحق ہے۔ قیمت سالانہ سے
ملنے کا پتہ:۔ نمائش کاچی گوڑہ

---

سفینہ | مدراس سے کسی وسیع اردو رسالہ کا شائع ہونا یقیناً تعجب خیز ہے۔ جنوبی ہند میں اردو زبان کا جس قدر کم رواج ہے اس کو دیکھتے ہوئے ظاہر ہے کہ ایک رسالہ کو طرح طرح کی مشکلات سے دوچار ہونے کا امکان ہے مضامین کی کمی تو ممکن ہے کہ شمالی ہند سے پوری کیجا سکے لیکن خریداروں کی بے توجہی کا کوئی علاج نہیں ہو سکتا۔ ان حالات میں اردو سوسائٹی گورنمنٹ محمڈن کالج مدراس کی یہ سعی کہ اس نے ایک سہ ماہی

رسالہ شائع کرنا شروع کر دیا یقیناً قابل مبارکباد ہے۔ رسالہ کی مجلس ادارت پانچ حضرات پر مشتمل ہے جسمیں چار طالب علم ہیں اور انکے صدر "فضل العلما" جناب محمد عبدالحق صاحب ایم اے ہیں۔ رسالہ کے پہلے دو نمبر اس وقت ہمارے سامنے ہیں فہرست مضامین پر ایک سرسری نظر ڈالنے ہی سے یہ ظاہر ہو جاتا ہے کہ رسالہ مذکور کی نہایت صحیح اصولوں پر ابتدا کی گئی اور ذوق سلیم کے ساتھ اس کو ترتیب دیا گیا ہے یعنی اسے محض کالج کی فضا میں محدود نہیں کیا گیا ہے بلکہ اس کی کوشش کی گئی ہے کہ یہ دعوت عام ہو۔ یقیناً مدراس میں ایک ایسے رسالہ کی سخت ضرورت تھی جو جنوبی ہند میں اردو کی ترویج کے سلسلہ میں مد ہو اور یہاں کے اردو داں طبقہ میں صحیح مذاق ادب پیدا کر سکے۔ سفینہ بخوبی اس کمی کو پورا کرتا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ اس کی کافی ہمت افزائی کیجائے گی۔ قیمت سالانہ ہے

(م۔ ع۔ خ) ملنے کا پتہ:۔ سفینہ۔ گورنمنٹ محمڈن کالج۔ ماؤنٹ روڈ۔ مدراس

---

کتب

## خدا کے رسول۔ تذکرۂ رسول۔ منتخبات اردو۔ لطیفیات۔

خدا کے رسول | مرتبہ محمد مہدی صاحب اسسٹنٹ مہتمم تاریخ بھوپال۔ ناشر محمد قاسم صاحب جاگیردار مالی پوڑ بھوپال۔ سائز ۲۰×۳۰/۱۶ حجم ۴۶ صفحات۔ قیمت ۲ر

شکر ہے کہ بچوں کے لئے سیرۃ پاک پر چند مفید کتابیں مہیا ہو گئی ہیں۔ چونکہ لکھنے والے عموماً ایسے ہیں جنہیں رسول اکرم کی سوانح زندگی میں دنیا کے لئے ایک بہترین نمونہ نظر آتا ہے اور وہ بچوں کی ابتدائی تعلیم کی اہمیت سے بھی واقف ہیں اس لئے ہمارے خیال میں جس نے بھی جو لکھا خوب لکھا ہے۔ محمد مہدی صاحب اسسٹنٹ مہتمم تاریخ۔ بھوپال کی کتاب "خدا کے رسول" ہم نے پڑھی۔ بچوں کے لئے بہت مفید تالیف ہے زبان نہایت آسان ہے اور واقعات صرف وہی لئے ہیں جو ایک آٹھ نو برس کے بچے کی سمجھ میں آسکیں مولوی صاحب سیرت نبوی پر چار کتابیں اور مرتب کر رہے ہیں جو ایک دوسرے سے نسبتاً مفصل و مشرح ہوں گی۔ ہماری دعا ہے کہ وہ کتابیں بھی جلد زیور طبع سے آراستہ ہو کر بچوں کے ہاتھوں تک پہنچ جائیں۔

تذکرۂ رسول | مؤلفہ محمد عبد الغنی حسنی صاحب۔ ناشر کتب خانہ رحمانی شیخ پورہ مونگیر۔ سائز [illegible] حجم ۵۵ صفحات۔ قیمت ۵ر

حضور اکرم کے مقدس حالات زندگی پر ایک مختصر سا رسالہ ہے جو دوسری بار شائع ہوا ہے۔ مولود خواں "طبقہ" اگر میلاد کی محفلوں میں جھوٹی سچی روایتیں بیان کرنے کے بجائے اس کتاب سے کچھ فائدہ اٹھائے تو بہتر ہے۔ تذکرۂ رسول میں دو چیزیں قابل ذکر ہیں معجزات رسول کا بیان اور چند اچھے شعراء کے حمد و نعت کا انتخاب جو کتاب کے آخر میں درج ہے۔

---

منتخبات اردو | مؤلفہ سید ابو ظفر صاحب ندوی۔ ناشر گجرات ودیا پیٹھ۔ احمد آباد۔ سائز ۲۰×۳۰/۱۶ حجم ۲۰۹ صفحات۔ قیمت ۲ر

یہ گجرات کی قومی یونیورسٹی کے نصاب کی کتاب ہے جو کم اردو جاننے ہندو طلبہ کے لئے لکھی گئی ہے انتخاب اچھا ہے۔ اور دو باتوں کا خاص طور پر خیال رکھا گیا ہے یعنی یہ کہ کتاب کے مطالعہ سے طلبہ کے دلوں میں اپنے ملک کی محبت پیدا ہو اور جو ناواقفیت عموماً ہندو طلبہ کو مسلمانوں کی تاریخ سے ہوتی ہے۔ وہ باقی نہ رہے۔ ہمارے خیال میں سید ابو ظفر صاحب اپنی اس کوشش میں کامیاب ہوئے ہیں۔ یہ کتاب نہ صرف ہندو طلبہ کے لئے مفید ہے بلکہ مسلمان بچوں کے لئے بھی موزوں ہے۔ اور اسلامیہ اسکولوں کے چھوٹے درجہ کے نصاب میں داخل ہو سکتی ہے۔ طباعت اور کاغذ وغیرہ بہتر ہے۔ اور قیمت ۲ر بہت کم۔

---

لطیفیات | مصنفہ محمد حسن صاحب لطیفی۔ ناشر جناب عارف ہاشمی ہاؤس۔ لدھیانہ۔ سائز ۲۰×۳۰/۱۶ حجم ۶۵ صفحات۔ قیمت ۱۲ر

لطیفی صاحب کے شاعرانہ جذبات اور مضامین کا مجموعہ ہے۔ بیشتر مضامین اور نظمیں "راوی" "انیس" اور "انتخاب" وغیرہ میں شائع ہو چکی ہیں۔ کتابت، طباعت اور کاغذ وغیرہ اچھا ہے۔

---

(ح۔ ع۔ خ)

# شذرات

ہندوستان میں اس وقت جس قدر قومی مدارس ہیں ان سب میں جامعہ ملیہ اسلامیہ اپنی خصوصیات میں امتیاز رکھتی ہے وہ امتیاز یہ ہے کہ جدید مغربی علوم اور قدیم مشرقی آداب میں جو امتزاج ہوا اس کے لحاظ سے اہل ہند کے لئے جو بہترین لائحہ تعلیم ہو سکتا تھا جس کے ذریعہ سے ہم اپنے دینی عقائد اور تمدنی و معاشرتی آداب کو ایک طرف سنبھالے رکھیں اور دوسری طرف مغربی علوم و فنون سے بھی بہرہ ور ہوں اس جامعہ کی صورت میں نمایاں ہوا۔ قوم و ملک کے تعلیمی رہنماؤں نے جن کے دل ملکی و قومی ہمدردی سے لبریز تھے اس کے نصاب اور نظام کو مرتب کیا اور اس درسگاہ کو قائم کر کے انہیں صحیح تعلیمی اصول پر چلایا۔

جامعہ کے مقاصد متعین ہیں اُن میں اس کو کسی قسم کا التباس یا تذبذب نہیں۔ اس کے سامنے ملک اور قوم کی بہبود اور آزادی ہے۔ دینی اور دنیوی صلاح و فلاح ہے۔ وہ مشرقی مدارس کی کہنہ اور فرسودہ نزاعات سے بیزار ہے اور جدید تعلیم گاہوں کے الحاد و بے دینی سے بمراحل بعید۔ اس کا مطمح نظر نہیں ہے کہ وہ دین کے نام سے چند کتابیں پڑھا کر طلبہ کو مسجدوں کی امامت یا مذہبی مناظروں کے لئے تیار کرے نہ یہ کہ فقط دنیوی تعلیم دے کر غلامی اور نوکری کے قابل بنا دے بلکہ وہ انکے دماغوں کو ان ادنیٰ امور سے اس بلندی کیطرف لیجانا چاہتی ہے۔ جہاں سے انسان حقائق شناسی کے ساتھ دینی اور دنیوی ترقی کی راہیں دیکھتا ہے اور اپنے اندازہ کے مطابق ملکی اور قومی خدمت کے قابل ہوتا ہے۔

یہ مقصد ایک حقیقت ہے جس کی طرف ابھی تک اہل ملک کی توجہ بہت کم ہے لیکن ہم کو یقین ہے کہ وہ دن بہت جلد آنے والا ہے جبکہ قومی اور ملکی تعلیم کے نظام پر ملت کو غور کرنا ہوگا اور اسی شاہراہ کو اختیار کرنا ہوگا جس کو ارباب بصیرت نے جامعہ کی شکل میں رونما کیا ہے۔

---

